یعنی ایک شخص کے ساتھ مرد ہو یا عورت، تو یہ علت ہے مسئلہ عکس اور مسئلہ عورت کی، بحر اور حلیہ میں یہ کہا ہے، اور اس سے ظاہر ہو گیا کہ جنازہ میں جماعت کی نماز کا اعادہ نہ ہوگا، اور یوں ہی بدائع میں ہے۔(مترجم)

دربارۂ اجرت بر طاعت شامی میں فرمایا:

"قد اتفقت كلمتهم جميعاً على التصريح بأصل المذهب من عدم الجواز، ثـم استثـنـوا بعده ماعلمته، فهذا دليل قاطع وبرهان ساطع على أن المفتى به ليس هـو جواز الاستئجار على كل طاعة بل علىٰ ما ذكروه فقط مما فيه ضرورة ظاهرة تبيح الخروج عن أصل المذهب من طروّ المنع، فإن مفاهيم الكتب حجة اه"(۱)

تمام فقہا کے ارشادات اصل مذہب کی تصریح یعنی جواز پر متحد ہیں، پھر بعض چیزوں کا فقہا نے استثنا کیا، جسے تم نے جان لیا، پس یہ دلیل قاطع اور روشن برہان ہے اس امر پر کہ ہر طاعت پر اجارہ کے جواز کا قول مفتی بہ نہیں ہے بلکہ فتویٰ اس پر جو ائمہ نے ذکر کر دیا کہ جس میں ضرورت ظاہر ہو اس میں اصل مذہب سے خروج جائز ہوگا۔ اس لیے کہ کتابوں کے مفاہیم حجت ہیں۔(مترجم)

اسی میں ہے:

"وقـد اغتـربـما في الجوهرة صاحب البحر في كتاب الوقف وتبعه الشارح في كتاب الوصايا حيث يشعر كلامهما بجواز الاستئجار على كل الطاعات، ومنها القرأة " وقد ردّه الشيخ خير الدين الرملي في حاشية البحر في كتاب الوقف حيث قال :

أقول: "المفتى به جواز الأخذ استحساناً على تعليم القرآن، لا على القراء ة الـمـجـردة كـما صرح به في التاتارخانية حيث قال: لا معنى هذه الوصية ولصلة الـقـاري بقرأته ؛ لأنه هذا بمنزلة الأجرة ، والإجارة في ذلك باطلة، وهي بدعة ولـم يـفـعـلها أحد من الخلفاء۔ وقد ذكرنا مسئلة تعليم القرآن على استحسان اه يعني للضرورة ولا ضرورة في الاستئجار على القرأة على القبر،اه" (۲)

اور بے شک صاحب بحر کو جوہرہ کی اس عبارت سے دھوکا ہوا جو کتاب الوقف میں ہے، اور

---

(۱) [ردالمحتار، كتاب الاجارة مطلب تحرير فهم في علم الجواز الاستئجارل:۹/۶۶]

(۲) [رد المحتار، كتاب الاجارة:۹/۶۶،۶۷]

شارح نے بھی کتاب الوصایات میں اسی کی اتباع کی، کیوں کہ ان کا کلام ہر طاعت پر اجارہ کے جواز کا پتہ دیتا ہے، جس میں سے قراءت بھی ہے، اور شیخ خیر الدین رملی نے اسی کو ثابت رکھا حاشیہ بحر کتاب الوقف میں۔ وہ فرماتے ہیں: مفتی بہ قول ہے کہ استحساناً تعلیم قرآن پر اجرت لینا جائز ہے، نا کہ محض تلاوت قرآن پر، جیسا کہ تاتارخانیہ میں اس کی صراحت ہے، فرماتے ہیں: کہ اس وصیت اور تلاوت پر قاری کے بدلہ اور معاوضہ لینے کا کوئی مطلب نہیں ہے کیوں کہ یہ اجرت کے درجہ میں ہے، اور اس پر اجارہ باطل ہے، یہ ایسی بدعت ہے کہ جس کو کسی بھی خلیفہ نے نہ کیا اور ہم نے تعلیم قرآن کا مسئلہ استحساناً ذکر کیا یعنی ضرورت کے تحت، اور قبر پر تلاوت کے اجارہ میں کوئی ضرورت نہیں ہے۔ (مترجم)

پھر اجرت بھی کیسی معقول کہ نکاح خوانی کے حقوق مجھے دیئے جائیں۔

نیز فتاویٰ عزیزیہ میں ہے:

قاعدہ اجارہ آں ست کہ بر واجب ومندوب منعقد نمی شود وتعلیم القرآن فرض بالکفایۃ ومندوب علی العین پس محل اجارہ نیست، تعلیم قرآن را متاخرین جائز داشتہ اند کہ با جرت بقرآن کرد امام مراد ایشاں ہمیں تعلیم ست کہ دروے افعال دیگر ورائے تعلیم مشروط باشند کہ محل اجارہ توانند شد نہ محض تعلیم، مثلاً شخصے بیاید کہ مرا فلاں آیت تعلیم کنی وایں ازوے مزدوری خواہد کہ ایں اجرت بالاجماع بین المتقدمین والمتاخرین حرام ست. اھ۔

مختصراً اسی میں فرمایا:

نکتہ درآں کہ اجارہ ادائے بر طاعت خواہ فرض باشد خواہ نفل جائز نیست، آنست کہ شخصے مباشرت طاعت شدہ است بحکم وعدہ الٰہی مستحق اجرت اخروی گشتہ، پس اگر اجر دنیوی را از مخلوق برآں طلب نماید اجتماع اجرین وعوضین درحق یک کس بیک فعل لازم خواہد آمد، مثل آنکہ شخصے اجیر خاص یک کس قرار افتہ او را نمی رسد کہ اجیر خاص شخص دیگر شود درہماں ساعت۔ کذا فی الھدایۃ۔

اجارہ کا قاعدہ یہ ہے کہ وہ واجب ومندوب پر منعقد ہی نہیں ہوتا، اور تعلیم قرآن فرض کفایہ اور مستحب عین ہے، لہذا وہ محل اجارہ نہیں ہوسکتا ہے، لیکن متاخرین نے تعلیم پر اجرت لینا جائز قرار دیا ہے۔ ان کی مراد تعلیم سے یہ ہے کہ اس میں کچھ ایسے افعال تعلیم کے علاوہ مشروط ہوں جس میں محل اجارہ بننے کی صلاحیت ہو، نہ کہ محض تعلیم، مثلاً: کوئی شخص کسی سے کہے کہ مجھے فلاں آیت کی تعلیم دے دو، اور یہ شخص (معلم) اس سے مزدوری مانگے تو یہ اجرت باتفاق متقدمین ومتاخرین حرام ہے۔ اجارۂ طاعت خواہ وہ طاعت فرض ہو یا نفل جائز نہ ہونے میں نکتہ یہ ہے کہ جو شخص طاعت پر کاربند ہے۔ یعنی طاعت میں لگا ہوا

ہے وہ بحکم الٰہی اخروی اجر کا مستحق ہوگیا، اب اگر وہ دنیا والوں سے بھی اس پر اجر کا مطالبہ کرے تو ایک شخص کے حق میں ایک فعل پر دو اجر اور دو عوضوں کو جمع ہونا لازم آئے گا، مثلاً ایک شخص جو کسی کا اجیر خاص مقرر ہوا اس کو یہ حق نہیں ہے کہ وہ اسی وقت میں دوسرے کا اجیر خاص ہو جائے۔ (مترجم)

فتاویٰ بزازیہ میں فرمایا:

"لا يحل أخذ الأجرة على الإمامة و التاذين بالشرط. اه۔"(۱)

امامت و اذان پر شرط لگا کر اجرت لینا جائز نہیں۔ (مترجم)

یہاں امامت صلاۃ جنازہ پر وہ اجرت ٹھہرا رہا ہے، اور اجرت بھی کیا نکاح خوانی کے حقوق تو یہ ناجائز در ناجائز ہے۔ و اللّٰه تعالیٰ أعلم۔

(۲) اس صورت مین وہ فرض ہوے کہ کھڑا اگرچہ سنتوں کے ارادہ سے ہوا تھا مگر تکبیر بہ نیت فرض کہی، اور اعتبار اسی نیت کا ہے جو مقارن تکبیر ہو۔

فتاویٰ عالمگیری میں ہے:

"لو افتتح الظهر ثم نوى التطوع أو العصر أو الفائتة أو الجنازة و كبر يخرج عن الأول، ويشرع في الثاني، والنية بدون التكبير ليس بمخرج كذا في التاتارخانية ناقلاً عن العتابية"(۲)

تکبیر تحریمہ کہی پھر نفل یا عصر یا فوت شدہ نماز یا جنازہ کی نیت کر لی اور تکبیر کہی تو وہ اول نماز کے باہر ہو جاے گا، اور دوسری کا شروع کرنے والا ہوگا، محض نیت بغیر تکبیر کے نماز اول سے نکالنے والی نہ ہوگی، ایسا ہی عتابیہ سے تاتارخانیہ میں ہے۔ (مترجم)

ظاہر ہوا کہ یہ تو محض کھڑا ہوا ہے کہ اگر سنتیں شروع بھی کر دیتا پھر بھی فرضوں کی نیت سے دوسری تکبیر کہتا تو نیت تطوع باطل ہو جاتی، اور وہ شارع فی الفرض ٹھہرتا۔

نیز غنیۃ میں فرمایا: "لو كبر ينوي التطوع، ثم كبر ينوي الفرض يصير شارعاً في الفرض وتبطل نية التطوع ؛ لأن النية من الأفعال يصح تبديلها إذ قارنتها. والله تعالىٰ أعلم."(۳)

---

(۱) [الفتاوى البزازية مع الهندية: ۱/۲٤]

(۲) [الفتاویٰ الهندية، كتاب الصلاة، الفصل الرابع في النية: ۱/۸٦]

(۳) [غنية المستملي شرح منية المصلي: ص۲٤۷]

اگر نفل کی نیت سے تکبیر کہی، پھر فرض کی نیت سے تکبیر کہہ دی تو اب فرض کو شروع کرنے والا ہوگا، اور تطوع کی نیت باطل ہو جائے گی، اس لیے کہ نیت ان افعال سے ہے جس کی تبدیلی جائز ہے، جب کہ یہ افعال سے متصل ہو۔ (مترجم)

## اجارہ کی مدت اور اجرت دونوں معلوم ہوں تو قبل از وقت فسخ کرنا جائز نہیں

(۲) **مسئلہ:** کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

عرض یہ ہے کہ دوکان مسجد محلہ حسین باغ ہے، اس دوکان میں پیشتر سیف اللہ بیٹھے تھے اور مبلغ ۸/ کرایہ دیتے تھے، اس پر امیر احمد نے کہا یہ دوکان ہمیں دے دو تو اس سے کہا گیا تم سے دو روپے کرایہ کے لیے جائیں گے، اس پر امیر احمد نے کہا کہ میں پونے دو روپیہ دوں گا۔ انعام اللہ جو مسجد کا انتظام کرتے ہیں انہوں نے کہا کہ لکھے دو روپے ہی جائیں گے چار آنہ ہم اپنی جیب سے دیں گے، امیر احمد نے اس پر کہا کہ تم اپنی جیب سے کیوں دو گے اللہ ہمیں دے گا تو ہم ہی دے دیں گے، تو اس دوکان میں امیر احمد نے چھ مہینے گذارے اور سیف اللہ نے اپنی دوکان اٹھا بیٹھک میں رکھ لی، اب امیر احمد نے مجبور ہو کر مسجد کی دوکان سے اٹھالی جب کہ آٹھ آنے پیسے بھی نہ بک سکے تو اٹھالی۔ اور چھ ماہ کے مبلغ ۱۲/ روپیہ ادا کیے، اب وہ چھ مہینہ سے دوکان خالی پڑی ہے، اب اس خالی پڑی ہوئی کا کرایہ یعنی ایک سال کا کاغذ امیر احمد سے لکھایا گیا تھا، اس میں چھ مہینے بیٹھے وہ چھ مہینہ سے دوکان خالی پڑی ہوئی ہے، اس خالی پڑی ہوئی کا کرایہ کسی دباؤ سے امیر احمد سے وصول کیا جائے تو وہ پیسہ مسجد میں لگ سکتا ہے یا نہیں؟ از امیر احمد ولد کریم بخش حسین باغ بریلی

### الجواب

جب امیر احمد نے ایک سال کے لیے ہر ماہ پونے دو روپے پر دوکان لی تھی تو بے عذر شرعی اس عقد اجارہ کو فسخ قبل تمام سال نہیں کرسکتا۔

عالمگیری میں ہے: "لو قال آجرتك هذه الدار سنة كل شهر بدرهم جاز بالإجماع؛ لأن المدة معلومة والأجرة معلومة، فتجوز فلا يملك أحدهما الفسخ قبل تمام السنة من غير عذر كذا في البدائع." (۱)

---

(۱) [الفتاویٰ الهندية، كتاب الإجارة، لاباب الثالث: ۴/۵۶۸]

اگر کہا: میں نے یہ مکان ایک سال تک ہر ماہ ایک درہم کے بدلے کرائے پر دیا، تو بالاتفاق جائز ہے، کیوں کہ مدت معلوم ہے اور اجرت بھی معلوم ہے، لہذا جائز ہے، بلا عذر شرعی سال تمام ہونے سے قبل کوئی بھی اس اجارے کو فسخ نہیں کرسکتا۔ ایسا ہی بدائع میں مذکور ہے۔ (مترجم)

پونے دو روپیہ اس پر ہر ماہ کے لازم، چار آنہ جو زیادہ دیے وہ اپنا وعدہ وفا کیا، اگر نہ دیتا تو وہ لازم نہ تھے، خالی پڑی رہنے دے، یا اس سے کام لے پونے دو روپیہ اس کے ذمہ ہر ماہ کے لازم ہوں گے، مگر جب کہ اس نے کسی ایسے عذر سے جو قابل قبول شرع ہو اس عقد کو فسخ کیا ہو۔ تو اس صورت میں جب کہ اس نے فسخ کیا اس وقت کرایہ اس کے ذمے نہیں اور اس سے وصول کرنا جائز نہ ہوگا۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔ آٹھ آنے بیسہ بھی نہ بک سکنا یہ عذر قابل قبول شرع ہوگا یا نہیں مجھے اس میں تأمل ہے کساد بازار تو عذر ہوتا ہے۔

عالمگیریہ میں ہے:

"استأجر حانوتاً ليتجر في السوق ثم كسد السوق حتى لايمكنه التجارة فله فسخ الإجارة ؛ لأنه عذر كذا في القنية."(۱)

ایک دکان کرائے پر لی تا کہ بازار میں تجارت کرے، پھر بازار مندا ہو گیا یہاں تک کہ تجارت ممکن نہ رہی، تو وہ عقد اجارہ فسخ کرسکتا ہے، کیوں کہ یہ عذر شرعی ہے، یوں ہی قنیہ میں مذکور ہے۔ (مترجم)

مگر کوئی خاص دوکان کسی کی نہ چلنا ظاہراً یہ عذر نہ ہوگا۔ و اللہ تعالیٰ اعلم۔

## علم نجوم حاجت سے زیادہ ہو تو اس کا سیکھنا حرام ہے

**مسئلہ:** (۳)

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

.از روے علم نجوم یعنی دلائل گردش فلکی کی رو سے سوالات کے جوابات جو استخراج کر کے دیئے جاتے ہیں اس میں کافی محنت اور وقت صرف ہوتا ہے، ایسی حالت میں اپنی محنت کی اجرت لینا کیسا ہے؟ نیز جوابات زبانی دیے جاویں یا تحریری دونوں حالتوں میں جو حکم شرع شریف کا ہو تحریر فرمایے جب

---

(۱) [الفتاوىٰ الهندية، كتاب الاجارة، الباب التاسع: ٤/٦٣٤]

کہ جواب سے پہلے یہ لفظ تحریر کردیا جاتا ہے: ''الغیب عند اللہ'' اس کے بعد لکھا جاتا ہے از روے گردش فلکی ایسا ظاہر ہوتا ہے اور جواب کے بعد آخر میں یہ لفظ تحریر کیا جاتا ہے: و اللہ تعالیٰ اعلم۔ فقط بینوا توجروا۔

از شہر محلہ سوداگران مسئولہ جناب نبیہ احمد صاحب شوال ۵۷ھ

## الجواب

علما۔ تعلیم و تعلم علم نجوم فوق الحاجۃ کو حرام فرماتے ہیں۔ اتنی مقدار کو جائز بتاتے ہیں جس سے وقت، جہت قبلہ، حساب اوقات، مہینوں اور برسوں کا حساب معلوم ہو۔ اس سے زائد کو جائز نہیں بتاتے۔

طریقۂ محمدیہ اور اس کی شرح حدیقہ ندیہ میں ہے:

"قال في الخلاصة: وتعلم علم النجوم إن كان قدر ما يعلم به مواقيت الصلاة الخمسة ويعلم جهة القبلة لا بأس به والزيادة علىٰ ذلك حرام."(۱)

خلاصہ میں فرمایا: علم نجوم اس قدر سیکھنا کہ جس سے نماز پنج گانہ اور جہت قبلہ کی معرفت ہوجائے تو کوئی حرج نہیں، اس سے زیادہ حرام ہے۔ (مترجم)

بستان العارفین میں امام ابو اللیث سمرقندی نے فرمایا:

"لو تعلم من علم النجوم مقدارما تعرف به جهة القبلة ويعرف به أمر الحساب أي: حساب الأوقات والشهور والسنين فلا بأس به وهو أمر مباح ولا يزيد عليه."(۲)

علم نجوم اس قدر سیکھنا کہ جس سے سمت قبلہ اور اوقات، ماہ و سن کے حساب کی معرفت ہوجائے تو کوئی حرج نہیں ہے، اتنا سیکھنا مباح ہے، اس سے زیادہ نہیں۔ (مترجم)

تعلیم المسلم میں ہے:

"علم النجوم بمنزلة المرض لمن تعلمه؛ لأنه كمرض القلب في الإيمان بالغيب، فيبقى العبد إذا تعلمه يزعم في نفسه علم ما كان قبل ذلك بكل علمه إلى الله تعالىٰ من الأمور المغيبات فتعلمه حرام؛ لأنه يضر بعالمه في دينه؛ لأنه ينقله بالإيمان المغيب إلى الإيمان بالكذب الموهوم ولا ينفع أصلاً الخ."

---

(۱) [الحديقة الندية: ۱/۳۳۲]

(۲) [اتحاف الخيرة المهرة بذوائد باب ۱۷ في ذم الدعوىٰ في العلم: ۸/۲۵۰]

علم نجوم سیکھنے والے کے لیے یہ علم بمنزلۂ مرض ہے کہ یہ ایمان بالغیب میں دل کے مرض کی طرح ہے، بندہ یہ علم سیکھ کر اپنے دل میں یہ خیال جمالیتا ہے کہ اسے تمام گزشتہ چیزوں اور امور غیبیہ کا علم ہے، لہذا اس کا سیکھنا حرام ہوگا، کیوں کہ یہ اس کے دین میں نقصان و بگاڑ کا باعث ہے، اس لیے کہ یہ ایمان بالغیب کے بجائے، جھوٹی اور موہوم باتوں کو یقین کا درجہ دے دے گا، اسے سوائے مضرت کے کوئی نفع حاصل نہ ہوگا۔ (مترجم)

اگر کسی کا قلب محفوظ بھی رہے، علم نجوم سے مریض نہ ہو تو بھی باعتبار اکثر حکم ہونا چاہیے، اگر خود کوئی محفوظ رہا تو ہر کوئی محفوظ نہ رہے گا، جیسے وہ زہر جو کسی طرح ایک شخص نے استعمال کیا اور کسی وجہ سے وہ محفوظ رہا، تو اسے یہ حلال نہیں ہے کہ دوسروں کو بھی استعمال کرائے۔ تعلم علم نجوم کیا ہی، تعلیم بھی کرے یا اس کا پیشہ کر کے بیٹھے کہ لوگ سوال کریں یہ جواب بتائے اور ان لوگوں کے قلوب کو مریض کرے۔

اعلیٰ حضرت قدس سرہ نے حاشیۂ حدیقہ ندیہ میں فرمایا:

”قوله يزعم في نفسه الخ هذا إن جزم جزماً هو حرام بل كفر۔ أما إذا استدل كاستدلال طبيب بالنبض والتفسرة فلا شك أن لكل علمه الآن أيضاً علم إلى الله تعالىٰ ولما يزعم أنه حق ما ادىٰ إليه نظره فهذا لا يحرم لذاته كما أفاده الإمام حجة الإسلام۔ نعم إن أدى إلىٰ مفسدة وهو الأكثر فيحرم لغيره.“

مصنف کا قول: ”يزعم في نفسه“ (اپنے دل میں سمجھتا ہے)۔ اگر جزم ویقین رکھے تو حرام بلکہ کفر تک ہوگا، لیکن جس طرح طبیب نبض اور قارورہ سے رہ نمائی حاصل کرتا ہے اسی طرح یہ بھی اس علم سے رہ نمائی حاصل کرتا ہے تو کوئی شک نہیں کہ اس کا علم اللہ تعالیٰ ہی کے علم کی طرف نسبت رکھتا ہے۔ (اسی کے فیضان کا نتیجہ ہے) اور جب یہ گمان کرتا ہے کہ جہاں تک اس کی نظر پہنچی وہ حق ہے تو یہ بالذات حرام نہیں، جیسا کہ امام حجۃ الاسلام نے اس کا افادہ فرمایا ہے، ہاں اگر کسی مفسدہ کی طرف مؤدی ہو اور یہی اکثر ہے تو حرام لغیرہ ہے۔ (مترجم)

ہاں اگر یہ شخص جس طرح خود جزم نہیں کرتا دوسروں کو بھی اس سے روکے اور طرح طرح سے برابر یہ ظاہر کرتا رہے کہ یہ باعتبار ان دلائل کے حکم کیا جاتا ہے، جو میں نے نظر کی اور کچھ ضرور نہیں کہ ان دلائل سے میں جس نتیجے پر پہنچا وہ صحیح ہی ہو، اس پر یقین کرنا حرام ہے اگر چہ ہزار بار جو نجومی بتائے اس کے مطابق ہی واقع ہو تو اس صورت میں حرام نہ ہونا چاہیے۔ هذا ما عندي والعلم بالحق عند ربي وهو تعالىٰ أعلم۔

## کفار وفساق کو مکان ودکان کرایہ پر دینا جائز ہے

**(۴) مسئلہ:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

اگر کوئی زمین موقوفہ کسی ہندو کو کرایہ پر دی گئی ہو وہ اس میں ناجائز افعال کرے، مثلاً تھیٹر وسنیما وغیرہ تو ایسی حالت میں اس زمین کا کرایہ لینا حرام ہے؟ یہ اجارہ صحیح ہے اور کرایہ حلال اور جائز ہے؟ **بینوا توجروا۔**

**الجواب**

بیان سائل سے معلوم ہوا کہ جب ہندو کو زمین ومکان کرایہ پر دیئے گئے اس وقت اس نے یہ نہ کہا تھا کہ وہ اس میں تھیٹر اور سنیما بنائے گا اس لیے لیتا ہے۔ اس نے کرایہ پر لینے کے بعد مکان، یا زمین میں تھیٹر اور سنیما قائم کرلیا اس صورت میں وہ زمین اسے کرایہ پر دینے والوں پر کوئی الزام نہیں، نہ کرایہ پر دینا حرام ہوا، نہ کرایہ لینا حرام، نہ اجارہ کی صحت میں کوئی کلام۔ کفار وفساق وفجار مکان کرایہ پر لیتے ہیں اس میں بود وباش کرتے ہیں۔ کافر اس میں کفر کرتا ہے، پوجا پاٹ کرتا ہے، کلمات کفر بکتا ہے، فساق وفجار شراب پیتے ہیں، بناتے ہیں، زنا وغنا ہوتا ہے، اس سب کا وبال ان پر ہے۔ مکان والے پر اس کا الزام نہیں ہوگا کہ اس نے مکان اس لیے نہیں دیا ہے کہ کافر اس میں کفر کرے اور فاسق وفاجر اس میں فسق وفجور۔

فتاویٰ بزازیہ میں ہے: "استاجر الذمي داراً من مسلم ليسكنها لا بأس به وإن شرب فيه الخمر أو عبد الصليب لا يأثم المسلم به." (۱)

ذمی نے کسی مسلمان کا مکان رہنے کے لیے کرائے پر لیا تو اس میں کوئی حرج نہیں اگر چہ وہ اس میں شراب نوشی یا صلیب کی پرستش کرے، اس کے سبب مسلمان گنہ گار نہ ہوگا۔ (مترجم)

بلکہ اسی میں ہے: "إذا آجر منزله ليتخذه بيعة أو كنيسة أو بيت نار يطيب له۔ واللّٰه تعالىٰ أعلم." (۲)

مسلمان نے اپنا مکان کرائے پر دیا تا کہ ذمی اسے کلیسا، گرجا گھر یا آتش کدہ بنالے تو اس کے لیے یہ جائز ہے۔ (مترجم)

---

(۱) [الفتاویٰ البزازیه برهامش عالم گیریه: ۵/۱۲۶]

(۲) [الفتاویٰ البزازیه برهامش عالم گیریه: ۵/۱۲۵]

# غصب کا بیان

## غیر کی زمین پر قبضہ کر لینا ظلم اور سخت حرام ہے

(۱) **مسئلہ:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

ایک مسلمان پابند شرع سالہا سال زکاۃ وغیرہ بھی ادا کرتا ہے، اس کی ایک آراضی جو برابر قبرستان کے ہے اس کو خرید کیے ہوئے چودہ پندرہ سال کے ہوئے چند عرصہ سے چند مسلمان جو بڑے ہیں وہ اس کو جبراً گرفت میں لا کر قبرستان میں شامل کرنا چاہتے ہیں۔ کیا یہ شرع شریف میں جائز ہے؟ جس کی آراضی ہے مطلق نہیں چاہتا ہے کہ قبرستان میں جبراً آراضی دوں۔

عزیز اللہ باشندہ پرانے شہر ٹولہ بریلی بتاریخ ۱۶/رجب ۵۷ھ

**الجواب**

غیر کی زمین یا کوئی چیز غصب کر لینا، جبراً دبا لینا، زبردستی اس پر قابض ہو جانا ظلم ہے، حرام سخت اشد اخبث اشنع کام ہے خود اپنے لیے لے یا دبا کر کسی وقف میں شامل کرے۔ جو پرائی زمین ظلماً دبا لے اس کی نسبت حدیث میں فرمایا:

((من ظلم قيد شبر من الأرض طوقه من سبع أرضين.))(۱)

جو کسی کی بالشت بھر زمین ظلماً لے گا روز قیامت ساتوں زمینوں سے طوق بنا کر اس کے گلے میں ڈالا جائے گا۔ والعیاذ باللہ تعالیٰ۔ جو لوگ جانتے ہوئے ظلم میں ظالم کے ساتھ ہوں گے وہ جب تک توبہ نہ کریں گے قہر الٰہی میں رہیں گے۔

حدیث میں ہے: ((من أعان علىٰ خصومة بظلم لم يزل في سخط الله حى ينزع.))(۲)

---

(۱) [الترغيب والترهيب: ۱۵/۳]

(۲) [سنن ابن ماجة، كتاب الأحكام، باب من ادعى ماليس له وخاصم فيه، ۲۳۲۰۔۶۲/۳]

جو کسی نزاع میں ظالم کی ہم دردی واعانت کرے گا، وہ اللہ کے غضب کا مستحق ہوگا، یہاں تک کہ مرجائے۔ (مترجم)

دوسری حدیث میں ہے:

((من أعان ظالماً ليد حض بباطله حقاً فقد برئت ذمة الله وذمة رسوله.))(۱)

جو کسی ظالم کا ساتھ دے تا کہ باطل سے حق کو مٹادے، تو اللہ ورسول۔ عزوجل وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم۔ اس سے بے زار ہیں۔ (مترجم)

ایک اور حدیث میں ہے:

((من أخذ شيئاً من الأرض قلده يوم القيامة من سبعة أرضين.))(۲)

جو کسی کی معمولی زمین بھی ظلماً لے گا روز قیامت ساتوں زمین تک اسے دھنسا دیا جائے گا۔ (مترجم)

اور اگر واقع میں زمین قبرستان کی ہے کسی ظالم نے بیچ ڈالی ہے تو اس خریدنے والے کو چاہیے کہ اس زمین کو جو قبرستان کی ہے چھوڑ دے، اللہ سے ڈرے اس بیچنے والے پر دعویٰ کر کے اپنا روپیہ واپس لے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

---

(۱) [حلية الأولياء: ۲۴۸/۵]

(۲) [كنز العمال، كتاب الغصب: ۳۰۳۴۱ـــ۲۸۱/۱۰]

# ذبح کا بیان

## مکروہ طبعی کا مطلب ہے طبیعت کو جو پسند نہ ہو

(۱) **مسئلہ:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

طوطا، ہدہد، بگلا، خرگوش حلال ہیں یا نہیں بعض کہتے ہیں کہ طبعی ہیں، طبعی سے کیا مراد ہے؟ بینوا توجروا۔

**الجواب**

سب حلال ہیں۔ مکروہ طبعی کے یہ معنی ہیں جس سے طبیعت کراہت کرے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

## مردار جانور کی قیمت جائز نہیں

(۲) **مسئلہ:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

مردار مرغی فروخت کر کے اس کی قیمت مسلمان کو کھانے پینے پہننے میں لانا چاہیے یا نہیں؟

**الجواب**

نہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

## عورت کا ذبیحہ جائز ہے

(۳) **مسئلہ:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

عورت مرغ یا اور کوئی جانور ذبح کر سکتی ہے یا نہیں۔ اگر کر سکتی ہے تو کوئی حدیث اس بارے میں

آئی ہے یا نہیں؟

از مظفر پور مرسلہ انوار الحق صاحب قادری رضوی حامدی ۲۲ر جمادی الآخرہ ۵۲ھ

**الجواب**

عورت کا ذبیحہ جائز ہے۔

سراجیہ پھر سراج المنیر میں ہے:

"تجوز ذبیحة المرأة."" عورت کا ذبیحہ جائز ہے۔ (مترجم)

مشکاۃ و بخاری میں حدیث بھی موجود ہے:

((عن معاذ بن سعد أخبره أن جارية لكعب بن مالك كانت ترعى غنماً بسلع فأصيبت شاة منها، فأدركتها فذبحتها بحجر،فسئل النبي صلى الله تعالىٰ عليه وسلم۔فقال:"كلوها"))(١)

حضرت معاذ بن سعد سے روایت ہے کہ: ان کی ایک بکری تھی سلع میں چرتی تھی تو ہماری ایک لونڈی نے ایک بکری کو مرتے دیکھا تو اس نے پتھر توڑا اس سے اسے ذبح کر دیا، تو انھوں نے نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے پوچھا تو آپ نے اس کے کھانے کی اجازت دی۔ (مترجم)

## بتوں کے نام پر چھوڑا گیا حلال جانور شرعی ذبح کے بعد کھانا جائز ہے

**(۴) مسئلہ:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

زید ایک سانڈ پکڑ کر لایا اور ذبح کر کے کھایا اور حلال ہونے کا دعویٰ بھی کرتا ہے اور اس کی حلت کا بھی قائل ہے مال غیر مسلم ہونے کے سبب سے۔ اور بکر حرمت اس کی مثل سوئر کے قرار دیتا ہے۔ آیا بکر کی حرمت کا قول صحیح ہے یا غلط اور زید کا حلال سمجھنا اور دعویٰ حلت کا کرنا جائز ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

المستفتی: محمد اسحاق موضع صداٹولہ

---

(١) [صحيح البخاري، كتاب الزبائح والصيد والتسمية على الصيد، باب ذبيحة المرأة والأمة: ٥٥٠٥ــ٣/٤٥١]

**الجواب**

وہ سانڈ شرعاً حلال جانور ہے، اس کی حلت میں کوئی شبہہ نہیں۔ وہ اگر بنام خدا ذبح کیا جائے۔ تو حلال ہوگا، وہ محض اس لیے کہ بتوں کے نام پر چھوڑ دیا گیا حرام نہ ہوگا، بتوں کے نام پر چھوڑنے سے حلال جانور حرام نہیں ہوجاتا۔ غیر خدا کے نام پر جو ذبح کیا جائے وہ حرام ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

## حلال پرندے اور جانوروں کا بیان

**مسئلہ: (۵)**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

چڑیوں میں کون کون چڑیا کا گوشت مباح ہے اور کون کون جانوروں کا گوشت کھانا درست ہے؟

ازرائے بریلی مرسلہ شیخ چھدا صاحب ۲۵ر محرم الحرام ۵۸ھ

**الجواب**

درندے، شکاری جانور۔ کچلی رکھنے والے، شکاری پرندے۔ شکاری پنجہ رکھنے والے، حشرات ارض، حشرات ارض کے شکاری جانور، اور وہ جانور جن میں خون نہیں سوا مچھلی اور ٹڈی کے۔ کوا، چمگادڑ، خچر، گھوڑا اور یہ گدھا نا جائز ہیں، حمار وحشی وارنب وعقعق جائز ہیں۔

فتاویٰ خلاصہ میں ہے:

"في شرح الطحاوي مالا يؤكل كل ذي ناب من السباع، وذي مخلب من الطيور، والهوام التي سكناها في الأرض، وجميع سباع هوام الأرض إلا الأرنب، فإنه يحل أكله وذومخلب من الطيور. وفي فتاوىٰ الصغرىٰ مالادم له كالزنبور ونحوه لا يؤكل إلا السمك والجراد والعقعق ونحوه يؤكل۔ يكره الغراب وهو الذي يأكل النجاسات۔ وفي فتاوىٰ القاضي لا يؤكل الخفاش؛ لأنه ذوناب وحمار الوحش يؤكل بخلاف الأهلي والبغل لا يؤكل ويكره لحم الخيل عند أبي حنيفة اه. مختصراً."(۱)

شرح طحاوی میں ہے: ہر درندہ کیلے والا، اور ہر پرندہ پنجہ والا حرام ہے، اور وہ حشرات الارض جو زمین میں رہتے ہیں اور حشرات ارض کے شکاری جانور یہ سب حرام ہیں، مگر خرگوش حلال ہے۔ فتاویٰ

(۱) [لسان الحكام الفصل الثاني والعشرون : ۱/ ۳۸۰]

صغریٰ میں ہے: وہ جانور جن میں خون نہیں سوائے مچھلی اور ٹڈی کے حرام ہیں، مثلاً: بھڑ، عقعق (کوے کی شکل کا ایک پرندہ) وغیرہ حلال ہے، کوا جو غلاظت کھاتا ہے ناجائز ہے۔فتاویٰ قاضی میں ہے: چمگادڑ حرام ہے کیوں کہ ذی ناب (کیلے والا) ہے۔حمار وحشی (جنگلی گدھا) حلال ہے، گدھا ناجائز۔خچر حرام، گھوڑا امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے نزدیک ناجائز ہے۔اھ۔مختصراً۔(مترجم)

دریائی سارے جانور سوا مچھلی کے ناجائز ہیں۔واللہ تعالیٰ اعلم۔

## ذبح سے پہلے جانور کے سر میں گولی مارنا ظلم اور حرام ہے

**مسئلہ:** (۶)

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

اس ملک افریقہ میں حکام وقت قصابوں کو حکم دیتا ہے کہ پہلے ذبح سے بیل وغیرہ کے مغز میں پستول مارو بعدہ ذبح کرو، آیا یہ فعل شرعاً جائز ہے یا نہیں؟

ازنیروبی افریقہ جمعہ مسجد مرسلہ عطا محمد صاحب ۱۶/ جمادی الاولیٰ ۵۸ھ

**الجواب**

یہ فعل ناجائز وحرام ہے، بے وجہ شرعی ایذا صریح ظلم وقبیح ہے، اس حکم کا ماننا حرام ہے۔واللہ تعالیٰ اعلم۔

## جس بکری سے بدفعلی ہوئی اس کو ذبح کر دینا واجب نہیں

**مسئلہ:** (۷)

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

زید ایک بکری کے ساتھ زنا کرتا ہے، بکری کا مالک گندگی سے آلودہ بکری کو ایک ملا کے پاس لایا، صحیح شہادت اور ملزم کے اقرار کرنے پر فتویٰ دیا گیا کہ بکری ذبح کر کے دفن کی جائے اور ملزم مالک کو قیمت ادا کرے اور تیس آدمیوں کو کھانا کھلائے، ملزم نے دونوں میں سے ایک تعزیر کو بھی انجام نہ دیا، مالک نے پھر ملا صاحب کے پاس جا کر کہا: ملا صاحب نے جواب دیا کہ: جس طرح مرضی ہے کرو اور بکری فروخت کرنے کو کہا بکری فروخت ہوئی اور دوسری جگہ پہنچ کر بکری کا گوشت مسلمانوں کو کھلایا گیا۔کیا یہ فتویٰ اور تمام عمل صحیح ہے؟

ازکوہ مری ضلع راولپنڈی پنجاب بازار کلاں متصل ہوٹل محبت خاں

مرسلہ جناب عبدالرحمٰن صاحب رجب ۵۶ھ

## الجواب

زید بے قید گنہگار ہوا، اس پر توبہ لازم۔ سلطنت اسلام ہوتی تو اسے تعزیر کرتی۔ وہ بکری ذبح کردینا چاہیے تھی مگر واجب نہیں کہ ذبح کردی جائے، امام اعظم کے نزدیک اس کا گوشت کھانا بے کراہت جائز ہے۔ صاحبین کے نزدیک حیوان مأکول اللحم کو بھی غیر مأکول اللحم کی طرح بعد ذبح جلاڈالنا چاہیے۔

"لقطع امتداد التحدث به كلما .رويت۔"

غیر کی بکری سے جب یہ ناپاک حرکت کی تو وہ اگر ذبح کی جائے تو قبل ذبح اس کی قیمت زید کو چاہیے کہ مالک کو دے دے مگر یہ لازم نہیں کہ مالک دفع بز پر مجبور نہیں کیا جاسکتا۔

درمختار میں ہے:"لا يحد بوطء بهيمة بل يعذر وتذبح ثم تحرق، ويكره انتفاع بهاحية وميتة مجتبىٰ۔ وفي النهر الظاهر أنه يطالب ندباً لقولهم تضمن بالقيمة."(۱)

حیوان سے بدفعلی پر حد نہیں بلکہ اس پر تعزیر لگائی جائے، اور جانور کو ذبح کرکے جلادیا جائے، کیوں کہ اس جانور مردہ یا زندہ سے انتفاع حاصل کرنا مکروہ ہے۔ مجتبیٰ۔ نہر میں مذکور ہے: ظاہر یہ ہے کہ مطالبہ بہ طور ندب کرے گا، کیوں کہ فقہا فرماتے ہیں: واطی جانور کی قیمت کا تاوان مالک کو دے دے۔ (مگر یہ لازم نہیں) (مترجم)

شامی میں ہے:"وتذبح ثم تحرق أي : لقطع امتداد التحدث به كلما رؤيت وليس بواجب كما في الهداية وغيرها۔ وهذا إذا كانت مما لا يؤكل، فإن كانت تؤكل جاز أكلها عنده وقالا: تحرق أيضاً۔ فإن كانت الدابة لغير الواطي يطالب صاحبها أن يدفعها إليه بالقيمة ثم تذبح هكذا قالوا : ولا يعرف ذلك إلا سماعاً فيحمل عليه زيلعي ونهر۔ قوله: والظاهر أنه يطالب ندبا الخ أي : قولهم: يطالب صاحبها أن يدفعها إلى الواطي ليس على طريق الجبر۔ وعبارة النهر: والظاهر أنه يطالب على وجه الندب ولذا قال في الخانية: كان لصاحبها أن يدفعها إليه بالقيمة اه. وعبارة البحر والظاهر لا يجبر على دفعها."(۲)

---

(۱) [درالمختار، كتاب الحدود باب الوطأ الذي يوجب الحد : ۳۳/٦]

(۲) [ردالمحتار، كتاب الحدود، باب الوطأ الذي يوجب الحدة: ۳۳/٦]

ذبح کرکے جلا دیا جائے کیوں کہ لوگ جب بھی دیکھیں گے تو اس کے بارے میں چہ می گوئیاں کریں گے تو اس طرح یہ سلسلہ بند ہو جائے گا، اور ایسا کرنا واجب نہیں جیسا کہ ہدایہ وغیرہ میں مذکور ہے، اور یہ اس وقت ہے جب کہ جانور حرام ہو، لہذا اگر حلال ہو تو امام ابو حنیفہ کے نزدیک کھانا جائز ہے، صاحبین فرماتے ہیں: اس کو بھی جلا دیا جائے، جانور واطی کا نہ ہو تو مالک جانور اسے دے کر قیمت کا مطالبہ کرے گا پھر وہ ذبح کر دیا جائے۔ یہ بات بہ طور سماعی ہی معلوم ہوئی، اسی پر زیلعی ونہر کی عبارت کو محمول کیا جائے۔ "قوله: إنه يطالب ندباً الخ" مالک کا جانور واطی کو دے کر قیمت کا مطالبہ بہ طور جبر نہیں۔ عبارت نہر کا مطلب یہ ہے کہ بہ طور ندب مطالبہ کر سکتا ہے، اسی وجہ سے خانیہ میں فرمایا: مالک قیمت کے بدلے جانور واطی کو دے دے، بحر کی عبارت میں ہے: ظاہر یہ کہ دینے پر مجبور نہیں کیا جائے گا۔ (مترجم)

فتاویٰ خلاصہ میں ہے:

"في شرح الطحاوي رجل وطئ بهيمة يعزر۔ فإن كان البهيمة له تذبح ولا تؤكل، وعن عمر رضى الله تعالىٰ عنه أمر بالبهيمة حتى أحرقت بالنار۔ وفي الفتاوىٰ الصغرىٰ في الذي يؤكل، يؤكل عند أبي حنيفة رحمه الله تعالىٰ عليه ولا يحرق۔ وعند أبي يوسف لا يؤكل ويحرق بالنار كالذي لا يؤكل۔ وما الذي لا يؤكل يذبح ويحرق بالنار ولا يحرق قبل الذبح۔ ويضمن الفاعل قيمته إن كان لغيره ۔ وفي ديات الفتاوىٰ الصغرىٰ قال الصدر الشهيد: إن كانت البهيمة للواطي يقال له: أذبحها وأحرقها وإن لم يكن له يقال لصاحبها: أن يدفعها إلىٰ الواطي بالقيمة ثم يذبحها الواطي ويحرق إن لم يكن ماكولة وإن كان مما يؤكل يذبح ولا يحرق."(۱)

شرح طحاوی میں ہے: کسی نے حیوان سے بدفعلی کر لی اس پر تعزیر لگائی جائے، اگر وہ حیوان اسی کا ہے تو ذبح کر دیا جائے اور کھایا نہ جائے، حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ: آپ نے حیوان کے بارے میں حکم دیا یہاں تک کہ اسے آگ میں جلا دیا گیا۔ فتاویٰ صغریٰ میں حلال جانور کے بارے میں ہے امام اعظم ابوحنیفہ کے نزدیک کھانا جائز ہے، جلایا نہ جائے گا، امام ابو یوسف کے نزدیک کھایا نہ جائے بلکہ حرام جانور کی طرح آگ میں جلا دیا جائے۔ حرام جانور کو ذبح کر کے آگ میں جلا دیا جائے، ذبح سے

---

(۱) [خلاصة الفتاوى: ۲/ ۵۹۵]

قبل نہ جلایا جائے، فاعل اس کی قیمت کا ضامن ہوگا اگر وہ حیوان کسی اور کا ہے۔فتاویٰ صغریٰ کی کتاب ''الدیات'' میں ہے: صدر شہید نے فرمایا: اگر حیوان خود واطی کا ہے تو حیوان کو ذبح کر کے جلانے کا حکم دیا جائے گا، اور خود واطی کا نہ ہو تو اسے کہا جائے گا قیمت کے بدلے یہ جانور واطی کو دے دے، پھر واطی اسے ذبح کر کے جلا دے اگر حرام جانور ہو۔اگر حیوان حلال ہو تو ذبح کیا جائے گا، جلایا نہ جائے گا۔(مترجم)

فتاویٰ بزازیہ میں ہے:

''في شرح الطحاوي وطئ بهيمة يعذر۔ فإن كانت له تذبح ولا تؤكل۔ وعن الفاروق رضي الله تعالىٰ عنه أنها تحرق ۔ وفي الصغرىٰ أنها تؤكل عند الإمام ولا تحرق وعند الثاني: لا تؤكل وتحرق كما لو كانت مما لا يؤكل۔ والذي لا يؤكل يحرق ولا يحرق قبل الذبح ويضمن الفاعل أن لغيره قيمتها ۔ قال الصدر: والاعتماد على رواية شرح الطحاوي وذكر في اللحم أنه المختار الإحراق لقطع التحدث.''(۱)

شرح طحاوی میں ہے: کسی نے حیوان سے بدفعلی کی اس پر تعزیر لگائی جائے، اگر وہ حیوان اسی کا ہے ذبح کر دیا جائے، کھایا نہ جائے، حضرت سیدنا عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے: اس حیوان کو جلا دیا جائے۔فتاویٰ صغریٰ میں ہے: امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے نزدیک کھانا جائز ہے، جلایا نہ جائے گا۔امام ابو یوسف رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے نزدیک کھانا جائز نہیں، جلا دیا جائے، جس طرح حرام جانور کو جلانے کا حکم ہے، اور حرام جانور جلا دیا جائے، لیکن ذبح سے قبل نہ جلایا جائے۔فاعل مالک کو قیمت کے ذریعے تاوان دے گا۔صدر شہید نے فرمایا: شرح طحاوی کی روایت معتمد علیہ ہے، کتاب اللحم میں مذکور ہے: جلا دینا مختار ہے تاکہ لوگوں کی چہ می گوئیاں بند ہو جائیں۔(مترجم)

تیس آدمیوں کو کھانا کھلانے کا حکم تو ملا کا اپنی طرف سے ہے حکم شریعت نہیں، ہاں بکری کا مالک اگر زید سے قیمت طلب کرتا بکری اسے دے دیتا تو زید کو قیمت دینا ہوتی، بکری دوسری جگہ فروخت ہوگئی اور اس کا گوشت کھالیا گیا تو اس کا گوشت کھانے میں کوئی حرج نہیں۔کوئی الزام نہیں۔زید پر توبہ لازم ہے۔واللہ تعالیٰ اعلم۔

---

(۱) [الفتاویٰ البزازیہ بر ہامش عالم گیری:۶/۴۲۸]

# قربانی جانور کا خون بہانے سے ہی ادا ہو جاتی ہے

**(۸) مسئلہ:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

مخدوم ومحترم بندہ زادعنایتہ بعد بجا آوری آداب خادمانہ گذارش ہے کہ ایک عرصہ سے یہ مسئلہ میرے اور میرے ایک عزیز بزرگ دوست کے درمیان زیر بحث ہے کہ آیا قربانی کا گوشت کفار کو دینا جائز ہے یا نہیں لہذا حضور سے استدعا ہے کہ اس مسئلہ کو حل فرمادیں کہ اس بحث کا خاتمہ ہو جاے۔

از سیتاپور محلہ ترین پورورارث منزل مرسلہ مجتبیٰ حسین صاحب ایوبی ۹/اپریل ۳۳ء

**الجواب**

قربانی اللہ عزوجل کے نام پر اراقت دم سے ادا ہو جاتی ہے، گوشت کا یہ مالک ومختار ہے جو چاہے کرے، اپنے صرف میں لاے۔ یا اپنے اعزا واقربا اور احباب کو تقسیم کرے۔ یا سب فقرا ومساکین کو دے دے۔ ہاں مستحب یہ ہے کہ اس کے تین حصے کرے ایک گھر کے لیے رکھے، ایک اعزا واحباب میں تقسیم کرے، ایک فقرا ومساکین کو بانٹے۔ کافر ذمی کے ساتھ بر واحسان کی اجازت ہے۔

قال تعالیٰ: ﴿لَا يَنْهٰكُمُ اللّٰهُ عَنِ الَّذِيْنَ لَمْ يُقٰتِلُوْكُمْ فِي الدِّيْنِ وَلَمْ يُخْرِجُوْكُمْ مِّنْ دِيَارِكُمْ أَنْ تَبَرُّوْهُمْ وَتُقْسِطُوْا إِلَيْهِمْ إِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْمُقْسِطِيْنَ﴾(۱)

اللہ تمھیں ان سے منع نہیں کرتا جو تم سے دین میں نہ لڑے اور تمھیں تمہارے گھروں سے نہ نکالا کہ ان کے ساتھ احسان کرو اور ان سے انصاف کا برتاؤ برتو۔

حربی کے ساتھ ممنوع ہے۔

قال تعالیٰ: ﴿إِنَّمَا يَنْهٰكُمُ اللّٰهُ عَنِ الَّذِيْنَ قٰتَلُوْكُمْ﴾(۲)

اللہ تعالیٰ تمھیں انہی سے منع کرتا ہے جو تم سے دین میں لڑے۔

تو حربی کافر کو قربانی کا گوشت دینا چاہیے نہ کوئی اور شی، ہاں اگر اپنے کسی کافر خادم کو اس کی اجرت میں قربانی کا گوشت دے دے تو حرج نہ ہوگا۔ کہ وہ اس کے اپنے ہی صرف میں آیا۔ یوں ہی اگر اسے بطور انعام اس امید پر دے کہ ع مزدور خوش دل کند کار بیش۔ تو بھی حرج نہ ہونا چاہیے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

---

(۱) [سورۃ الممتحنۃ:۸] (۲) [سورۃ الممتحنۃ:۹]

# کتاب الحظر والاباحۃ

## ابواب

# (۱)حظر

## گراموفون آلات لہو ولعب سے ایک آلہ ہے اس سے نعت وغیرہ نہ سنیں

### (۱) مسئلہ:

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

گراموفون جس میں کہ اشعار نعتیہ وغیرہا ہوں اس کا سننا جائز ہے یا نہیں اور گراموفون مزامیر کے اندر داخل ہے یا نہیں؟

از گیا ڈاک خانہ رفیع گنج محمد عبدالحق ہائڈ جنرل مرچنٹ مورخہ ۵۲/۲/۳ھ

### الجواب

گراموفون آلات لہو ولعب سے ایک آلہ ہے اور نعت شریف اللہ ورسول کا ذکر جل جلالہ۔ وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم۔ پھر رکارڈ کے مصالحہ میں اسپرٹ ہوتی ہے اسپرٹ شراب ہے۔ گراموفون سے ہرگز کچھ نہ سنیں خصوصاً اذکار خدا و مصطفیٰ عز شانہ وعلیہ التحیۃ والثنا۔ گراموفون میں مزامیر کی آواز بھی ہوتی ہے گراموفون خود مزامیر میں نہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

## شب براءت میں آتش بازی چھوڑنا مال ضائع کرنا ہے اور حرام ہے

### (۲) مسئلہ:

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

شب برأت کی آتش بازی مسلمانوں کے ہاتھ فروخت کرنا اور خود چھوڑنا اور دوسروں کو چھوڑنے کی تحریک کرنا اور امداد دینا جملہ امور متذکرہ بالا کے بارے میں جو شریعت مطہرہ کا حکم ہو وہ مفصل بتلایا جائے۔ بینوا توجروا۔

از بریلی مسئولہ سکریٹری انجمن اسلامیہ۔ رجب مرجب ۵۱ھ

### الجواب

عقل ونقل کا قاعدۂ مسلمہ اور ایک پختہ اصل از اصول محکمہ ہے کہ جرم میں کسی طرح کی اعانت بھی

جرم ہے۔ یہاں تک کہ اس میں برائے تماشہ شرکت بھی۔ قاتل ہی ارتکاب قتل پر مجرم نہیں، ہر وہ شخص جو اس کا کسی طرح معین ومددگار ہو اسی کی طرح مجرم ٹھہرتا ہے۔ بلکہ وہ بھی جو کھڑا تماشا دیکھتا رہے، مقتول کی اعانت کرسکتا ہو، اسے کسی طرح قاتل کے حملہ سے بچانے کی کوشش کرسکتا ہو اور نہ کرے۔

قرآن عظیم کا ارشاد کریم ہے:

﴿وَلَاتَعَاوَنُوا عَلَی الْاِثْمِ وَالْعُدْوَانِ﴾(۱)

گناہوں پر ایک دوسرے کی امداد واعانت نہ کرو۔

حدیث میں فرماتے ہیں صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم:

((من مشى مع ظالم ليعينه وهو يعلم أنه ظالم فقد خرج من الإسلام أو كما قال:صلى الله تعالىٰ عليه وسلم))(۲)

جو دانستہ کسی ظالم کے ساتھ اسے مدد دینے چلے بے شک اس نے اسلام کی رسی اپنی گردن سے نکال دی، یا جیسا نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا۔ (مترجم)

ائمہ تصریح فرماتے ہیں:

"التفرج على الحرام حرم."

مال ضائع وبرباد کرنا حرام ہے۔ شب براءت کی آتش بازی ناجائز بازی ہے۔ کہ اولاً وہ بازی ہے اور لہو ولعب حرام، پھر اس میں تضیع مال ہے اور وہ ناجائز ہے، مبذر پرلے سرے کا ناشکرا۔ اور شیطان اپنے رب کا بڑا ناشکرا، تو ہر مبذر اس ناشکری کے سبب شیطان کا بھائی ٹھہرا۔

قرآن کریم متنبہ فرماتا ہے:﴿وَلَا تُبَذِّرْ تَبْذِيْرًا﴾(۳)

اور فضول نہ اڑا۔

مگر یہ نہیں سنتا، اس عطیہ الٰہیہ کو جسے اللہ کی راہ میں خرچ کرنا تھا شیطان کی راہ میں بے دریغ صرف کرتا ہے۔

اسی پر تو قرآن عظیم ارشاد فرماتا ہے:

---

(۱) [سورة المائدة:۲]

(۲) [مجمع الزوائد،باب فيمن أذان في خصوصة:۴/۲۰۵]

(۳) [سورة الاسراء:۲۶]

﴿إِنَّ الْمُبَذِّرِينَ كَانُوٓا إِخْوَانَ الشَّيٰطِينِ وَكَانَ الشَّيْطٰنُ لِرَبِّهِ كَفُورًا﴾(۱)

بے شک اڑانے والے شیطانوں کے بھائی ہیں اور شیطان اپنے رب کا بڑا ناشکرا ہے۔

بیچنے والے اگر نہ بیچیں تو بنانے والے بنائیں کیوں؟ بنانے والے نہ بنائیں تو بیچنے والے کہاں سے لائیں؟ پھر جب بنانے والے اگر نہ بنائیں، بیچنے والے نہ بیچیں تو چھوڑنے والے نہ اپنی کمائی یا باپ دادا کی کمائی میں خود آگ لگانے والے کیوں کر آگ لگائیں؟ خود گناہ کرنا ایک جرم اور اس کی ترغیب وتحریص دوسرا جرم۔ جرم بالائے جرم ہے۔ اللہ تعالیٰ ہمارے بھائیوں کی آنکھیں کھولے اور ہم سب کو شیطان کے قدموں پر چلنے سے بچائے۔

قال اللہ تعالیٰ:

﴿وَلَا تَتَّبِعُوا خُطُوٰتِ الشَّيْطٰنِ إِنَّهُ لَكُمْ عَدُوٌّ مُّبِينٌ﴾(۲)

واللہ تعالیٰ أعلم.

شیطان کے قدموں پر نہ چلو بے شک وہ تمہارا کھلا دشمن ہے۔ اللہ تعالیٰ زیادہ بہتر جاننے والا ہے۔ (مترجم)

## فاسق کو سلام میں پہل نہ کرے جواب دینا درست ہے

**(۳) مسئلہ:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

السلام علیکم کس شخص کو کرنا درست نہیں، مثلاً جوا کھیلتا ہو۔ تاش کھیلتا ہو، کھانا کھاتے وقت، تلاوت کرتے وقت اور وظیفہ میں مبتلا ہو۔ ان موقعوں پر جواب السلام علیکم کا دینا درست ہے یا نہیں محفل میلاد میں ہو اور کس کس موقع پر السلام علیکم کا جواب دینا درست ہے؟

**الجواب**

معلن فاسق جو کسی کبیرہ کا مرتکب یا صغیرہ پر مصر ہو اس سے ابتدا بسلام نہ کی جائے مگر جب کہ اس سے ضرر کا اندیشہ ہو۔ ایسے مشغول کو بھی سلام نہ کیا جائے جو پینے میں مشغول ہو۔ یا علم دین کے درس

---

(۱) [سورۃ الإسراء:۲۷]

(۲) [سورۃ البقرۃ:۱۶۸]

میں۔یا تلاوت قرآن عظیم کررہا ہو۔درود شریف یا اور کوئی وظیفہ پڑھ رہا ہو۔یوں ہی واعظ یا میلاد خواں، اور جواب دینا درست ہے۔

## مردانی وضع کا جوتا عورت کے لیے درست نہیں

**(۴) مسئلہ:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

عورتوں کو کھڑی ایڑی کا جوتا پہننا درست ہے؟

**الجواب**

جو جوتا مردانہ ہو یعنی جس وضع کا مردوں کے ساتھ خاص ہو عورتوں کو اس کا پہننا درست نہیں۔واللہ تعالیٰ اعلم۔

## مرد کو مہندی لگانا جائز نہیں

**(۵) مسئلہ:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

دولہا کو مہندی لگانا درست ہے یا نہیں؟ آج کل عام رواج ہے۔دولہا چاندی کا زیور پہنتے ہیں اور کنگن باندھتے ہیں، کیا زیور اور کنگن اتروا کر نکاح پڑھا جاوے، اگر زیور اور کنگن پہنے ہیں اس صورت میں نکاح پڑھا دیا تو درست ہے؟

**الجواب**

مرد کو ہاتھ پاؤں میں مہندی لگانا ناجائز ہے۔زیور پہننا گناہ ہے، کنگنا ہندوؤں کی رسم ہے۔یہ سب چیزیں پہلے اتروائیں پھر نکاح پڑھائیں کہ جتنی دیر نکاح میں ہوگی اتنی دیر وہ اور گناہ میں رہے گا، ازالہ منکر میں قدرت ہوتے ہوئے دیر خود گناہ ہے۔باقی اگر زیور پہنے ہوئے نکاح ہوا تو نکاح ہو جائے گا۔واللہ تعالیٰ اعلم۔

## سونے چاندی یا دوسری دھات کا استعمال جوتوں میں ہو تو ان کا حکم

**(۶) مسئلہ:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

نقلی کام کا جوتا مرد کو پہننا درست ہے یا نہیں۔یعنی چاندی سونے کا تار نہ لگا ہو۔اور اگر چاندی سونے کا تار لگا ہو،تو درست ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

**الجواب**

جھوٹے کام کا استعمال نہ کریں اور وہ سچا بھی جو مغرق ہو۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

## سیاہ لباس درست ہے مگر محرم میں نہ پہنے

**مسئلہ:** (۷)

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

سیاہ لباس پہننا درست ہے یعنی سر سے پیر تک سب کپڑے سیاہ ہوں۔

**الجواب**

جائز ہے مگر محرم میں درست نہیں۔ نہ سب کپڑے سیاہ پہننا نہ کوئی ایک آدھ، یہ روافض کا دستور ہے اور ان کے ساتھ تشبہ ممنوع۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

## چوڑیاں مرد کے لیے ناجائز مگر بعض مستثنیٰ ہیں

**مسئلہ:** (۸)

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

جو مرد چوڑی پہنتے ہیں سدا سہاگ بنتے ہیں ان کا کیا حکم ہے جائز ہے یا نہیں؟

**الجواب**

ناجائز ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔ پہننے والے گنہ گار ہوتے ہیں مگر بعض اولیا کہ حکماً ایسا کرتے ہیں ان کے لیے وہی حکم ہوتا ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

## مجذوب کو بھی کوئی شخص بے ستر نہیں دیکھ سکتا

**مسئلہ:** (۹)

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

جو شخص برہنہ پڑا رہے اور مجذوب میں شمار کیا جاوے یہ درست ہے اس کے پاس جانا خدمت کرنا اس کو ولی کامل سمجھنا درست ہے؟

**الجواب**

مجذوب کی بھی ایسی حالت نہیں دیکھی جاسکتی کہ وہ مرفوع القلم ہے، دیکھنے والا تو مرفوع القلم نہیں، اسے اس کے ستر پر نگاہ کرنا جائز نہیں۔ ہر کس وناکس کو مجذوب سمجھ لینا بھی نہ چاہیے۔ اور جو مجذوب ہو اس سے بھی دور ہی رہنا چاہیے کہ اس سے نفع کم اور ضرر زائد پہنچنے کا اندیشہ ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

## سونے کی انگوٹھی ناجائز مگر جیب میں سونا چاندی رکھا تو نماز میں حرج نہیں

**مسئلہ:** (۱۰)

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

سونے کی انگوٹھی اس نیت سے پہن کر سفر میں جانا کہ وقت ضرورت پر کام آوے درست ہے یا چاندی سونا جیب میں رکھ کر نماز پڑھنا درست ہے؟ بینوا توجروا۔

**الجواب**

سونے کی انگشتری مرد کے لیے جائز نہیں۔ چاندی کی انگشتری ایک نگ کی، نگ جس قدر بھی قیمتی ہو، ساڑھے چار ماشہ سے کم کی مرد کو پہننی جائز ہے۔ چاندی سونا جیب میں رکھ کر نماز پڑھنے میں کوئی حرج نہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

## تاش کھیلنا ناجائز وحرام ہے

**مسئلہ:** (۱۱)

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

تاش جو عام طور سے کھیلا جاتا ہے بغیر ہار جیت کے یہ درست ہے یا کس قدر گناہ ہے۔ بینوا توجروا۔

**الجواب**

تاش کھیلنا حرام ہے، سخت گناہ ہے، اور اس میں بازی لگانا اور جوا کھیلنا حرام در حرام ہے، سخت شنیع خبیث کام ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

## حربی کفار کو شیرینی دینا درست نہیں

**مسئلہ:** (۱۲)

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

ہندو کو فاتحہ کی شیرینی دینا درست ہے یا نہیں؟

**الجواب**

حربی کفار کو نہ فاتحہ کی شیرینی دینی درست نہ غیر فاتحہ کی۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

## تہبند پیچھے گھرسنا نہیں چاہیے

(۱۳) **مسئلہ:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

تہبند پہن کر یعنی تہبند کا سرا پیچھے نہیں گھرسا ہے اس حالت میں قبرستان میں جانا درست ہے یا نہیں؟

**الجواب**

درست ہے اور تہبند یوں ہی باندھنا چاہیے۔ پیچھے گھرسنا نہیں چاہیے، مردے تہبند کے نیچے سے ستر نہ دیکھیں گے، یہ جاہلوں میں غلط مشہور ہے کہ گھرسا نہ ہوگا تو مردہ ستر دیکھ لے گا۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

## عورتوں کو نامحرموں کے سامنے ہونا حرام

(۱۴) **مسئلہ:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

ہمارے یہاں رواج ہے کہ گیارہویں شریف کے فقیروں کا ایک گروہ ہاتھ میں رنگین جھنڈے لیے ہوئے جن کو نشان کہتے ہیں اور لوبان دانی میں لوبان سلگاتے ہوئے اور دائرہ (دف) بجاتے ہوئے اور قصائد گاتے ہوئے نکلتا ہے۔ اس کا نام ان فقیروں نے راتب رکھا ہے۔ عورتیں اس راتب کی منتیں مانتی ہیں۔ یہ گروہ مسلمانوں کے مختلف محلوں میں گزرتا ہے اور دروازوں پر ٹھہرتا ہے اور تھوڑی دیر قصائد گاتا ہے۔ محلّہ کی عورتیں اکثری حالت میں بے پردہ ان کے سامنے آتی ہیں، پھر اہل خانہ ان کو کچھ نذرانہ دیتا ہے۔ بعض عورتیں اس راتب کی نذر بھی مانتی ہیں کہ اگر میرا فلاں کام ہوگیا تو گیارہویں کے روز میں اپنے مکان پر راتب کراؤں گی وغیرہ۔ لہذا اس طرح راتب پڑھنے یا پڑھانے، اس کی نذر ماننے کا شرعاً کیا حکم ہے؟ بینوا توجروا۔

**الجواب**

عورتوں کا نامحرموں کے سامنے بے پردہ ہونا حرام ہے، راتب کے وقت ہونا یا کسی وقت۔ راتب

کا مقصد کیا ہے اور یہ کیا رسم ہے ادھر یہ نہیں ہوتا ہے۔ بہر حال قصائد ناجائز نہیں ہوتے اور اس کا کوئی مقصد مقبول ہے تو کچھ حرج نہیں۔ مگر دف نہ ہونا چاہیے۔ یا ہو تو سادہ اور ہیئت موسیقی سے نہ بجایا جائے۔ یہ راتب اس سے زائد کچھ اور نہیں معلوم ہوتا کہ زرکشی اور اپنے راتب کے لیے کچھ حاصل کر لینے کا ایک آلہ ہے، تو یہ بھیک کے ڈھنگوں میں سے ایک نیا ڈھنگ ہے۔ اگر ایسا ہے، تو سوا محتاج کے اور فقیروں کو کچھ دینا ناجائز ہے۔ اور اس کی منت و نذر محض لغو بے ہودہ بات، اور جب اس میں بے پردگی بھی ہوتی ہے تو اور بھی زیادہ اشد بات ہے۔ عورتوں کو اس سے روکا جائے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

## مسلمان کی روح کو ناپاک نہ کہو

**مسئلہ:** (۱۵)

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین ان مسائل میں کہ...

(۱) ارواح مسلمان کی پاک ہیں یا ناپاک، اگر پاک ہیں تو نار دوزخ کیسے جلائے گی؟

(۲) باجا فونوگراف بجانا کیسا ہے اور اس کا سننا کیسا ہے؟ بینوا توجروا۔

از مظفر پور مرسلہ انوار الحق صاحب قادری رضوی حامدی۔ ۲۶/جمادی الآخرہ ۵۲ھ

**الجواب**

(۱) مسلمان کی روح نجاست کفر سے پاک ہے مگر عاصی کو آلائش معاصی سے پاک کرنے کے لیے اسے اتنی مدت جہنم میں رہنا ہوگا جس تک خدا چاہے۔ والعیاذ باللہ سبحانہ وتعالیٰ اللھم أجرنا من النار۔ مسلمان کی روح کو ناپاک نہ کہنا چاہیے۔ روح نہیں جلائی جاتی نہ وہ جلنے کی چیز ہے جسم جلایا جاتا ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

(۲) فونو لہو ولعب کے آلات سے ایک آلہ ہے اور لہو ولعب حرام، اس کا بجانا اور سننا دونوں ناجائز وگناہ۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

## مرتد سے موالات صوری بھی حرام ہے

**مسئلہ:** (۱۶)

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

(۱) جو شخص کہ اہل سنت پنج وقتہ نمازی روزہ اور تلاوت کا پابند ہو اور پارسا ہو اور گورنمنٹ گرلس اسکول کی ملازمہ ہو اور غیر مذہب رافضی کو دلی محبت سے تعلیم دے اور آپس میں وہ دونوں استاذ شاگرد دلی

محبت کا اظہار محبت کے لفظوں میں زبان سے ادا کریں یا تحریر میں لکھیں ان لفظوں میں کہ مجھ کو تم سے قدرتی محبت ہے، تمہارا احسان حشر تک مرتے وقت تک نہیں بھولوں گی، تم آتی ہو تو مجھ کو تسلی ہوتی ہے، نہیں آتی ہو تو صدمہ ہوتا ہے، اگر اس شاگرد رافضن کے یہاں کوئی بیمار ہوتا ہے تو اس کی عیادت کو جانا، اس کے ذریعہ سے سودا کھانے پینے کا منگوانا جائز ہے یا نہیں۔ اس رافضن کو ان بی بی نے بہن بنایا ہے، اس کے لیے لفظ ہمشیرہ کا استعمال کیا جاتا ہے۔ یہ بی بی جناب قبلہ وکعبہ اعلیٰ حضرت پیرومرشد کی مرید ہیں۔

(۲) جب کہ مجبوری سے اپنی گذر اوقات کرنے کے لیے گورنمنٹ کی ملازمت ہے، اس میں غیر مذہب رافضی کو اصول کے مطابق تعلیم دینا اور دل میں کراہت کرنا ظاہر و باطن میں دلی محبت کا برتاؤ نہ کرنا، گاہے بگاہے سرسری طور پر دنیا کا برتاؤ برتنا جائز ہے یا نہیں؟

(۳) چاندی کا خلال کرنا جائز ہے یا نہیں اور اگر جائز ہے تو کس طرح پر، یا کسی غیر مذہب رافضی کے دینے پر اور اس کے کہنے پر کہ جائز ہے استعمال میں لایا جاتا ہے۔ جائز ہے یا نہیں؟

(۴) اگر اپنی زندگی میں کوئی اپنی موت حیات کرے تو اپنی زندہ روح پر فاتحہ کا ثواب کس طرح پہونچانا چاہیے؟

از پیلی بھیت محلہ شیر محمد متصل کوٹھی عبد اللطیف خاں صاحب رضوی ٹھیکیدار مرحوم مرسلہ شہزادی بیگم۔ ۳ر محرم ۵۳ھ

## الجواب

کسی کافر سے دلی محبت وموالات جائز نہیں خصوصاً مرتد سے۔ رافضیہ مرتدہ ہے اس سے علاقہ محبت وموالات رکھنا، تو بہت سخت ہے محض صوری موالات بھی حرام ہے۔ اور جب واقع میں محبت نہیں محض زبانی دعویٰ کیا جاتا ہے تو ایک تو جھوٹ کا گناہ دوسرے بے ضرورت ملجۂ محبت وموالات صوریہ کا گناہ اوڑھا جاتا ہے۔ کہ اس زبانی دعوائے محبت ودوستی کے لیے وہ برتاؤ ضروری ہیں جن سے محبت کا ثبوت ہو جیسے مریض کی عیادت کو جانا۔ حدیث کا ارشاد تو یہ ہے:

"وإن مرضوا فلا تعودوهم وإن ماتوا فلا تشهدوهم."(۱)

اگر وہ بیمار پڑیں تو ان کی عیادت نہ کرو۔ بیمار پرسی کو نہ جاؤ اور اگر مرجائیں تو ان کے جنازے پر نہ جاؤ۔

---

(۱) [سنن أبي داوٗد: باب في القدر، ۲۲۲/٤]

کفار سے دلی محبت تو سخت اشد ہے۔ جس پر قرآن عظیم نے فرمایا:

﴿إِنَّكُمْ إِذًا مِثْلُهُمْ﴾ (۱)

کفار سے دلی محبت کرنے والا انہیں کے مثل ہے۔

اور فرمایا: ﴿فَلَيْسَ مِنَ اللّٰهِ فِي شَيْءٍ﴾ (۲)

اسے خدا سے کوئی علاقہ نہیں۔

ان سے اظہار محبت بے ضرورت و مصلحت شرعی حرام ہے۔ یہ کہنا کہ مجھے تم سے قدرتی محبت ہے، اگر محبت نہیں ہے تو جھوٹ ہے۔ یوں ہی یہ کہ تم آتی ہو تو مجھے تسلی ہوتی ہے نہیں آتی ہو تو صدمہ ہوتا ہے، اسے بہن بنانا ہمشیرہ کہنا ناجائز و گناہ ہے، ان سب باتوں سے توبہ و رجوع لازم۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

(۲) جائز تعلیم میں حرج نہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

(۳) چاندی سونے کا خلال ناجائز ہے، اگر محض ملمع ہو تو جائز ہے، رافضیہ کے جائز بتانے پر عمل کرنا، اپنے مذہب کا حکم نہ ماننا روافض کے مذہب کا باطل فتویٰ ماننا ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

(۴) اللہ عزوجل کے لیے جو نیک کام کرے تلاوت قرآن عظیم، درود خوانی، صدقہ خیرات دینا، ان کا ثواب اسے اگر اللہ تعالیٰ چاہے گا تو ملے گا جیسے اور کاموں نماز روزے وغیرہ کا ثواب۔ ثواب پہنچانا اس کا کام نہیں۔ ثواب دینا اللہ عزوجل کا کام ہے، اس کا کام دعا ہے جیسے دوسرے کے لیے دعا کریں کہ الٰہی اس میرے پڑھے، اس کیے کا ثواب نہ میرے عمل کے لائق بلکہ تو اپنے کرم و فضل کے لائق فلاں کی روح کو عطا فرما۔ یوں ہی اپنے لیے دعا کرے کہ مجھے عطا فرما۔ خدا چاہے گا تو اسے عطا ہوگا۔ روح کسی کی نہیں مرا کرتی۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

## چھوت چھات اسلام میں نہیں مگر کفر سے نفرت اور کفار سے بوجہ نجاست باطنی پرہیز لازم

**مسئلہ:** (۱۷)

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین ان مسائل میں کہ...

بخدمت شریف جناب مولانا مولوی مفتی اعظم محمد مصطفیٰ رضا خاں صاحب السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔

---

(۱) [سورۃ النساء: ۱۴۰] (۲) [سورۃ آل عمران: ۲۷]

(۱) ایک مسلمان کے پختہ برتنوں میں قوم عیسائی کے ایک پادری نے کھانا کھایا اور پانی پیا، مسلمان ان برتنوں کے استعمال کرنے سے گریز کرتے ہیں اور جس مسلمان کے برتن تھے اس کا حقہ پانی بند کردیا ہے، لہذا اس صورت میں کیا ہونا چاہیے؟

(۲) حقہ بند کرنے والے یہ بھی کہتے ہیں کہ: شریعت میں جائز ہے تو ہم لوگ اس کو رواجا رد کرتے ہیں، اور شریعت کو نہیں مانتے۔ لہذا اس کی تنبیہ ان لوگوں پر کیا ہونا چاہیے؟

(۳) چوں کہ اس خطۂ گانجر میں چھوت چھات کے اکثر مسائل برپا رہتے ہیں، لہذا صاف اور پورا حال مطابق شریعت تحریر فرمایئے تاکہ کل علاقہ میں اس مسئلہ سے آگاہی ہوجائے، مطابق شرع شریف یہاں کے مسلمان عمل پیرا ہوں؟ بینوا توجروا۔

از قصبہ سنگھائی ضلع لکھیم پور کھیری اودھ مرسلہ مولوی پتھر شاہ مؤذن مسجد جامع ۲۲ ربیع الاول ۵۳ھ

## الجواب

چھوت ہندو مذہب میں ہے، اسلام میں اگرچہ چھوت نہیں مگر کفر سے نفرت اور کفار سے تاقدر قدرت بوجہ ان کی نجاست باطنی کے پرہیز مسلمان کا فرض ہے۔ بے معذوری ومجبوری شرعی یا مصلحت مقبول شرع کفار سے ظاہری میل یا ان کی جانب ادنیٰ میل جائز نہیں۔

قال تعالیٰ:

﴿وَلَا تَرْكَنُوْا اِلَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا فَتَمَسَّكُمُ النَّارُ﴾ (۱)

اور ظالموں کی طرف نہ جھکو کہ تمھیں آگ چھوئے گی۔

اگر وہ شخص واقعی مجبور ومعذور تھا، اس نے بے مجبوری اس کافر کے ساتھ وہ برتاؤ نہ کیا۔ تو اس کو معذور سمجھنا چاہیے۔ اور اگر کوئی مجبوری نہ تھی نہ کوئی ایسی غرض ومصلحت جو عندالشرع قابل قبول ہو تو وہ گنہ گار ہوا۔ برتن اس کی نجاست باطنی سے نجس نہیں ہوگئے، اگر اس کے منہ ہاتھ پاک تھے ان پر کوئی نجاست ظاہری نہ لگی تھی تو وہ پاک، تطییب قلب کے لیے دھوے جائیں۔ اور اگر نجاست ظاہری لگی تھی مثلاً اس نے پہلے شراب استعمال کی تھی یا درمیان طعام کوئی نجس شی کھائی پی تو برتن نجس ہوگئے پاک کرلیے جائیں، ان برتنوں کو ضائع کردینا حرام اور چھوت جیسا ہے۔ حقہ پانی بند کردینا یہ سزا جب ہی درست ہے جب وہ شخص مجرم مرتکب جرم ثابت ہو۔ اگر اس پر ثبوت جرم نہ ہو تو حقہ پانی بند کرنا محض بے جا ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

---

(۱) [سورۃ ھود: ۱۱۳]

(۲) اگر واقعی ان لوگوں نے یہ کہا کہ ہم شریعت کونہیں مانتے تو بڑا سخت ظلم عظیم اپنی جانوں پر کیا۔ان پر اپنے اس قول سے توبہ ورجوع، تجدید ایمان وتجدید نکاح وغیرہ لازم۔اور اگر یہ سائل کے لفظ ہیں کہ وہ شریعت کونہیں مانتے تو یہ کہا کہ اگر شریعت میں جائز ہے تو ہم رواجاً اس کو روکتے ہیں،شریعت سے مقابلہ کے لیے نہیں۔

(۳) بعض جائز امور جس سے کسی جگہ کسی مفسدہ کا اندیشہ ہو انھیں روکا جاسکتا ہے۔واللہ تعالیٰ اعلم۔

## لڑکے کے سر پر چوٹی رکھنا ناجائز ہے

**(۱۸) مسئلہ:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

زید منت مانتا ہے کہ اگر میرا لڑکا آٹھ سال کا ہوگیا یا فلاں فلاں کام ہوجائے تو مدار صاحب یا فلاں بزرگ کا مرغا چڑھاؤں گا۔اب منت کی تاریخ سے بچے کے سر پر چوٹی رکھتا ہے جب میعاد معینہ آتی ہے تو زید ایک مرغ لے کر مدار صاحب کے میلے میں جاتا ہے،اور بچے کی چوٹی مونڈتا ہے اور مرغ ایک مسلمان سے ذبح کرا کے فقرا میں تقسیم کرتا ہے۔اب دریافت طلب امر یہ ہے کہ:زید کا یہ قول کہ مدار صاحب کا مرغا چڑھاؤں گا از روئے شرع شریف کیسا ہے اور اس مرغ کے گوشت کا کیا حکم ہے،اور چوٹی جو اہل ہنود کا شعار ہے اس کا چھوڑنا کیسا ہے؟ بینوا بالکتاب توجروا یوم الحساب۔زید کہتا ہے کہ یہ سب امور بدعت قبیحہ ہے سخت گناہ ہے۔اور کہتا ہے کہ کسی کے نام کا جانور چھوڑنا ہر کتاب میں حرام لکھا ہے۔

ازمحلّہ اعظم نگر مرسلہ کلن صاحب قریشی۔

**الجواب**

چوٹی لڑکے کے سر پر رکھنا ناجائز ہے۔اور لڑکی کے سر پر بھی ایسی چوٹی ناجائز ہے جو ہندوؤں کی چوٹیا ہو۔مرغا چڑھاؤں گا یہ لفظ بھی برا ہے اس لفظ سے احتراز کریں۔اس منت میں کوئی حرج نہیں کہ اگر ایسا ہو تو میں حضرت سیدی نامدار سیدنا مدار قدس سرہ،یا فلاں بزرگ کی نذر ونیاز کروں گا،حضرت کے مزار پر یہ حاضر کروں گا۔یہ چیز چڑھاؤں گا اس کا مطلب بھی یہی ہے،مگر یہ لفظ اچھا نہ تھا،اس لیے اس سے روکا گیا۔ان منتوں نذروں کی حقیقت یہ ہے کہ یہ خدام مزارات پر صدقہ سے مجاز ہیں۔

حدیقہ ندیہ شرح طریقہ محمدیہ میں حضرت سیدی امام علامہ عبدالغنی نابلسی قدس سرہ القدسی فرماتے

ہیں:

”من هذا القبيل زيارة القبور والتبرك بضرائح الأولياء والصالحين والنذر لهم بتعليق ذلك علىٰ حصول شفاء أو قدوم غائب ؛ فإنه مجاز عن الصدقة علىٰ الخادمين لقبورهم كما قال الفقهاء : في من دفع الزكاة لفقير وسماها قرضاً صح ؛ لأن العبرة بالمعنى لا باللفظ ، وكذلك الصدقة على الغني هبة ، والهبة للفقير صدقة. وقد صرح الشيخ ابن حجر الهيتمي المكي من أئمة الشافعية في فتاواه أن هذا النذر للولي الميت إذا قصد به الناذر قربة أخرىٰ كأولاد الولي الميت أو خلفائه أو إطعام الفقراء الذين عند قبره صح النذر ووجب صرفه في ما قصده الناذر إلىٰ آخرما بسطه من الكلام ، وغالب الناس في هذا الزمان يقصدون ذلك فيحمل الكلام عليه ولا ينبغي أن ينهىٰ الواعظ عما قال به إمام من أئمة المسلمين.“(١)

اسی قبیل سے ہے قبروں کی زیارت اور اولیائے کرام وصالحین کے مزارات سے برکت حاصل کرنا اور ان کی نذر ماننا۔ اس کا تعلق حصولِ شفا یا غائب کی آمد سے ہے، ان منتوں نذروں کی حقیقت یہ ہے کہ یہ خدامِ مزارات پر صدقہ سے مجاز ہیں، جیسا کہ فقہانے اس شخص کے بارے میں فرمایا: جس نے کسی فقیر کو قرض کہہ کر زکاۃ دی تو یہ صحیح ہے، کیوں کہ اعتبار معانی کا ہے الفاظ کا نہیں، اور اسی طرح یہ ہے کہ غنی پر صدقہ ہبہ اور فقیر کو ہبہ صدقہ ہے۔

شیخ ابن حجر ہیتمی جو ائمہ شافعیہ میں سے ہیں انھوں نے اپنے فتاویٰ میں صراحت کی ہے کہ: ولی میت کے نام پر نذر ماننا جب کہ اس سے ناذر کا مقصد کوئی دوسری قربت ہو، مثلاً: ولی میت کی اولاد کے لیے یا خلفا، یا مزار پر رہنے والے فقرا کے لیے نذر ماننا، تو یہ نذر صحیح ونافذ ہے۔ زمانۂ ہذا میں اکثر لوگ اسی چیز کا قصد کرتے ہیں، لہٰذا کلام کو اسی پر محمول کیا جائے، امام مسلمین جس بات کو کہے واعظ کو اس سے روکنا نہ چاہیے۔ (مترجم)

کسی جانور کی اولیا کی جانب نسبت کرنے سے اس میں حرمت سرایت نہیں کر جاتی، اس نسبت کا حاصل تو اتنا ہی ہے کہ یہ جانور اللہ کے نام پر ذبح کرکے اس کے گوشت پر ان کی فاتحہ ہوگی۔ جیسے شادی وغیرہ مصارف کے لیے جانور پال لیا جائے، اور وقت پر اللہ کے نام پر قربان کرکے اس کا گوشت اس

(١) [الحديقه الندية شرح الطريقة المحمدية:٢/١٥١]

مصرف میں صرف کیا جاے جس کے لیے اس نے پالا تھا۔حضرت مدار کا مرغ، سید احمد کبیر کی گائے کہہ دینے سے اس میں حرمت ونجاست کدھر سے آ گئی، وہ بھی ایسی کہ اب لاکھ لاکھ بار خدا کا نام لے کر خالصاً للہ ذبح کرو مگر حرمت ٹس سے مس نہیں ہوتی، وہ جوں کی توں ہے۔کہاں کسی کے نام کا جانور چھوڑنا اور کہاں کسی کی فاتحہ کے لیے جانور پالنا اور اسے اللہ کے نام پر ذبح کر کے اس کی فاتحہ دے کر تقسیم کرنا۔بتوں کے نام پر جانور چھوڑے جاتے ہیں، یہ کفار ان کی عبادت کے لیے کرتے ہیں۔بجار جو مارے پھرتے ہیں یہ وہی ہوتے ہیں جو کافروں نے بتوں کے نام پر چھوڑے ہیں۔تو کہاں یہ خباثت اور کہاں وہ کسی کی فاتحہ یا شادی یا کسی مصرف مباح کے لیے کوئی جانور لے کر اللہ کے نام پر قربانی کر کے اس کا گوشت اس مصرف میں صرف کرنا۔یا گھر پال کر بنام خدا ذبح کر کے تقسیم کرنا۔یا پکا کر بانٹنا کھانا کھلانا۔

پھر جانور چھوڑنا حرام ہونا اور بات ہے، اور اس چھوٹے جانور کا حرام ہو جانا اور بات۔بتوں کے نام پر جو جانور چھوڑا گیا ہے اگر خدا کے نام سے ذبح کر لیا جاے حلال ہے۔اس حلال جانور کو حرام کہنا ہی شریعت پر زیادت ہے، اور تجاوز علی الحد۔اور قرآن عظیم نے جسے حلال فرمایا اسے حرام کہنا ہے۔کہ فرماتا ہے:

﴿مَا جَعَلَ اللّٰهُ مِن بَحِيرَةٍ وَلَا سَآئِبَةٍ وَلَا وَصِيلَةٍ وَلَا حَامٍ وَلَـٰكِنَّ الَّذِينَ كَفَرُواْ يَفْتَرُونَ عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ وَأَكْثَرُهُمْ لَا يَعْقِلُونَ﴾(۱)

اللہ نے مقرر نہیں کیا ہے کان چرا ہوا اور نہ بجار۔

نہ کہ ان جانوروں کو مردار اور حرام بتانا جو کلمہ کے نام سے ذبح کیے گئے۔اور ان پر فاتحہ بزرگان دین دے کر تقسیم کیے گئے۔

قال تعالیٰ:

﴿وَمَا لَكُمْ أَلَّا تَأْكُلُواْ مِمَّا ذُكِرَ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ﴾(۲)

اور تمھیں کیا ہوا کہ اس میں سے نہ کھاؤ جس پر اللہ کا نام لیا گیا۔

تفسیر کبیر امام فخر الدین رازی میں زیر کریمۂ مذکورہ ہے:

"إذا ذبحه علی إسم اللّٰه تعالیٰ وجب أن يحل."(۳)

---

(۱) [سورة المائدة:۱۰۳]

(۲) [سورة الأنعام:۱۱۹]

(۳) [تفسير كبير:۱۳۱/۵]

چنیں سماع حلال ست وسماع صوتے ست موزوں چرا حرام باشد۔

صوفیوں کو خصوصا حلت مزامیر کی باطل دستاویزیں دینے والے آنکھیں پھاڑ کر دیکھیں کہ حضور سلطان المشائخ سید الصوفیہ سردار چشتیاں نے کہیں صوفیوں، چشتیوں کا حکم علیحدہ کیا کہ سماع کی اباحت کی جو یہ شرطیں ہیں وہ غیر صوفیہ کے لیے ہیں، اور چشتیوں، صوفیوں کے لیے آزادی ہے۔ ان کے لیے مطلقاً حلال ہے۔ اور یہ بھی بتائیں کہ صوفیوں کو مزامیر ہی حلال ہیں یا عورت وامرد کا گانا سننا بھی۔ فرق کیا ہے کہ ایک شی جو اوروں کے لیے شرط اباحت تھی ان کے حق میں نہ ہو، اور دوسری ان کے حق میں بھی ہو اور اوروں کے لیے بھی۔ جو علت صوفیوں کے لیے جواز کی ہوگی وہ مزامیر کے علاوہ عورت وامرد آواز کے لیے بھی ہو سکتی ہے۔ پھر وجہ کیا ہے؟ اللہ اکبر! چشتیت کا دعویٰ اور حضور سلطان المشائخ کے خلاف فتویٰ۔

آج کل کے متصوفہ کا تو ذکر کیا، حضور سلطان المشائخ کے زمانہ کے بعض نہ دار درویش جب اس بلا میں مبتلا ہوئے تو حضور میں شکایت گزری جو ''سیر الاولیا شریف'' میں یوں مذکور ہے:

بخدمت حضرت سلطان المشائخ عرض داشت کہ دریں روز ہا بعض از درویشاں آستانہ دار در مجمع کہ چنگ ورباب ومزامیر بود، رقص کردند، فرمود نیکو نہ کردہ اند، آں چہ نامشروع است ناپسندیدہ است۔

یعنی ایک صاحب نے خدمت سلطان المشائخ قدس سرہ میں گزارش کی کہ بعض درویش جو آستانہ دار ہیں انہوں نے ایسے مجمع میں جہاں چنگ ورباب ومزامیر تھے، رقص کیا۔ آپ نے ارشاد فرمایا، انہوں نے اچھا نہ کیا کہ جو چیز نامشروع، ناپسندیدہ ہے۔

اس سے بھی زیادہ اور کوئی نص درکار ہے۔ آنکھیں چیر کر دیکھو کہ حضور سلطان المشائخ کس کو ناجائز فرما رہے ہیں، مزامیر وچنگ ورباب کو۔ اور خوب آنکھیں مل مل کر دیکھو کس کے لیے ناجائز فرمارہے ہیں، صوفیوں کے لیے ہی تو۔ اسی پر بس نہیں۔ اللہ عز جلالہ کی ہزاراں ہزار رحمتیں اور کروڑہا کروڑ برکتیں روح پرفتوح حضور سلطان المشائخ پر ہوں کہ انھوں نے متصوفہ کے لیے بالکل جائے دم زدن باقی اور ان کے عذر مقبوح ومذبوح کی کوئی رگ پھڑکتی نہ چھوڑی۔

اسی ''سیر الاولیاء شریف'' میں ہے:

بعد ازاں یکے گفت: چوں ایں طائفہ ازاں مقام بیروں آمدند بایشاں گفتند کہ شما چہ کردید؟ دراں مجمع مزامیر بود، سماع چگونہ شنیدی ورقص کردی، ایشاں جواب دادند کہ ماچناں مستغرق سماع بودیم کہ ندانستیم کہ ایں جا مزامیر ہست یا نہ، حضرت سلطان المشائخ فرمود: ایں جواب ہم چیزے نیست ایں سخن درہمہ معصیتہا بیاید۔

یعنی بعد اس کے حضور کی خدمت میں شکایت گزاری اور حضور نے اس کا وہ جواب فرمایا، ایک صاحب نے عذر گزارش کیا کہ جب وہ طائفہ صوفیہ اس جگہ سے باہر آیا لوگوں نے ان سے کہا: یہ کیا کیا؟ ایسے مجمع میں جہاں مزامیر تھے تم نے سماع کیسے سنا؟ اور کیوں کر رقص کیا؟ انہوں نے جواب دیا کہ ہم سماع میں ایسے مستغرق تھے کہ ہمیں خبر ہی نہیں تھی کہ یہاں مزامیر ہیں یا نہیں۔ حضور سلطان المشائخ نے ارشاد فرمایا: یہ جواب بھی کچھ نہیں کہ یہ عذر باطل تو تمام معصیتوں پر ہوسکتا ہے۔

یعنی آدمی شراب پیے اور کہہ دے مجھے خبر نہ تھی کہ یہ شراب ہے، ماں کے ساتھ زنا کرے اور کہہ دے میں تو ایسا ڈوبا ہوا تھا کہ معلوم ہی نہ کرسکا کہ یہ ماں ہے یا بیوی۔ **ولاحول ولاقوة الا بالله العلی العظیم.**

نیز اسی سیر الاولیا میں حضور سلطان المشائخ کی مجلس شریف میں کسی نے حضور سے عرض کی کہ فلاں موضع میں اس وقت حضور کے مریدوں کا مجمع ہے، اس میں مزامیر ومحرمات ہیں، آپ نے ارشاد فرمایا: میں منع کر چکا ہوں کہ مزامیر ومحرمات درمیان نہ ہوں، انہوں نے اچھا نہیں کیا۔ پھر آپ نے اس بارے میں بہت غلو فرمایا، یہاں تک کہ ارشاد کیا کہ اگر جماعت ہو رہی ہو اور جماعت میں عورتیں بھی ہوں اور امام کو سہو ہو تو مرد سبحان اللہ کہہ کر امام کو سہو سے آگاہ کرے اور اگر عورت سہو پر وقوف پائے تو وہ تسبیح نہ کہے کہ اس کی آواز غیر محرموں کو سننا جائز نہیں۔ پشت دست کف دست پر مارے اور ہتھیلی پر ہتھیلی نہ مارے کہ تالی ملاہی سے ہے۔ یہاں تک ملاہی وامثال ملاہی سے پرہیز وارد ہے تو سماع میں بطریق اولیٰ ملاہی سے کچھ نہ ہونا چاہیے، جب دستک میں اس قدر احتیاط ہے تو سماع میں مزامیر بطریق اولیٰ ممنوع ہیں۔

عبارت سیر الاولیاء یہ ہے: درمجلس حضرت سلطان المشائخ شخصے تقریر کرد کہ اکنوں در موضع فلاں یارانِ شما جمیعتے کردہ اند ومزامیر محرمات درمیان ست، حضرت سلطان المشائخ فرمود کہ من منع کردہ ام کہ مزامیر ومحرمات درمیان نہ باشد، نیکونہ کردہ اند۔ ودریں باب بسیار غلو کردہ تا بحدے کہ گفت کہ اگر امامے درنماز وجماعتے درعقب او مقتدی شوند ودر آں جماعت عورات باشند، پس اگر امام راسہو افتد مردانے کہ اقتدا کردہ یکے بہ تسبیح اعلام دہد وبگوید: سبحان اللہ، پس عورت چہ کند؟۔ او پشت برکف دست زند، دست بر کف دست نہ زند کہ آں بہ لہومی ماند، تا ایں غایت از ملاہی وامثال آں پرہیز آمدہ است، پس درسماع مزامیر بطریق اولیٰ منع ست۔

آنکھیں کھولو اور دیکھو تم کہاں جارہے ہو۔

ترسم نہ رسی بہ کعبہ اے اعرابی / کیں راہ کہ تو می روی بہ ترکستان ست

کیا اب بھی جواز مزامیر کا بے سراراگ گائے جاؤ گے؟ کیا اب بھی بے وقت کی راگنی الاپے جاؤ گے؟۔ حضور سلطان المشائخ کے فرمان ذیشان کے آگے سر تسلیم جھکاؤ، اور اپنے غلط وباطل کہے پر پشیماں ہو اور شرماؤ۔ کیا حضور نے مزامیر کو ناجائز، حرام، ممنوع اور معصیت نہ فرمایا۔ کیا حضور نے ان کا معصیت ہونا غیر صوفیہ کے ساتھ خاص فرمادیا۔ کیا خود صوفیہ کے لیے بار بار نہ فرمایا کہ میں منع کر چکا ہوں؟۔ انہوں نے برا کیا، نامشروع کام کیا، معصیت کی۔ پھر یارب! اب وہ کون سے صوفی ہیں، جو حضور سلطان المشائخ کے مریدوں سے بھی آگے ہیں، اور ہوں بھی تو علی الاطلاق یہ کہنا کہ صوفیوں کے لیے مزامیر حلال ہیں، کیوں کر برمحل ہوگا۔ **ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم.**

ہاں جو مکلّف نہیں، یا مضطر ہیں، ان کے احکام ہمیشہ مکلّف ومختار سے جدا ہیں۔ احکام اضطرار اور ہیں، احکام اختیار اور۔ وہ ایک مزامیر کیا ہر امر میں علیحدہ ہیں، پھر کیا کوئی یوں کہہ سکتا ہے کہ سور کا گوشت حلال ہے حالاں کہ خود قرآن عظیم میں مضطر کا استثنا موجود:

﴿فَمَنِ اضْطُرَّ غَيْرَ بَاغٍ وَّلَا عَادٍ﴾. (۱)

تو جو ناچار ہو نہ یوں کہ خواہش سے کھائے اور نہ یوں کہ ضرورت سے آگے بڑھے تو اس پر گناہ نہیں۔

غیر مکلّف پر تو احکام شرعیہ کا اجرا ہی نہیں کہ عقل شرطِ تکلیف ہے، اور وہ اس میں مفقود ہے۔ رہا مضطر، اسے اسی وقت اور اتنے ہی کی جس سے وہ نقصان عظیم سے محفوظ رہ سکے، رخصت ہے، بعض اجلہ اکابر جو چنگ سنتے تھے، اسے کبیرہ فرماتے ہیں۔

اسی سیر الاولیا میں ہے:

مولانا برہان الدین بلخی باوفور علم کمال صلاحیت ہم بودہ است بارہا گفتے کہ خدائے عزوجل مرا از ہیچ کبیرہ نہ خواہد پرسید، آں گاہ حضرت سلطان المشائخ تبسم کرد وفرمود کہ ایں ہم گفتی مگر یکے از کبیرہ کدام ست، گفت سماع، چنگ، کہ چنگ بسیار شنیدہ ام۔

یہ مولانا برہان الدین بلخی ان اکابر سے ہیں جن کے فضل کے شاہد عدل حضور سلطان المشائخ قدس سرہ ہیں، اور جن کے علامہ عصر ہونے اور ایسے عظیم درجہ پانے کی پیش گوئی حضور امام العصر برہان الملۃ والدین صاحب ہدایہ مرغینانی قدس سرہ النورانی نے فرمائی کہ "شاہان زماں ان کے در پر حاضر ہوں گے اور بار نہ پائیں گے۔

---

(۱) [سورۃ النحل: ۱۱۵]

اسی سیر الاولیا میں ہے:

سخن در بزرگی مولانا برہان الدین بلخی افتاد، فرمود کہ برہان الدین حکایت کرد کہ خوردہ بودم بقیاس پنج شش سالہ کم وبیش برابر پدر خود در راہے می رفتم، مولانا برہان الدین مرغینانی صاحب ہدایہ پیدا شد، پدر من از وے تحاشی کرد ودر کوچۂ دیگر رفت، مرا بر جائے گذاشت، چوں کوکبۂ مولانا برہان الدین نزدیک رسید من بہ پیش رفتم وسلام کرد۔ در من تیز بدید ایں سخن تیز بہ گفت کہ من دریں کودک نور علم می بینم، من ایں سخن شنیدم وہم چناں من پیش می رفتم، باز مولانا برہان الدین مرغینانی فرمود: کہ خدائے تعالیٰ مرا چنیں می گویاند کہ ایں کودک چناں بزرگ می شود کہ بادشاہاں بر در او بیایند و بار نیابند۔

ایسے عالی مرتبت جلیل القدر بزرگ علامہ روزگار باوجود اس کے خود استماع فرماتے، مگر اسے کبیرہ ہی فرماتے، ان کے کلمات کہ ''خدائے عزوجل مرا از ہیچ کبیرہ نخواہد پرسید'' اس کا اعلان کررہے ہیں، کہ وہ ایسے حال میں ہیں کہ زیر قلم تکلیف ہی نہیں۔ نیز آگے ان کا یہ ارشاد کہ ''ایں ساعت ہم بشنوم اگر باشد'' اس کے بعد بھی بے وقت کی وہی شہنائی رہے گی کہ صوفیوں کو مزامیر حلال ہے۔ والعیاذ باللہ تعالیٰ اعلم وعلمہ جل مجدہ اتم واحکم۔

فوائد الفوائد شریف ملفوظات حضور سلطان المشائخ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی عبارت دیکھ کر بھی جس کی یہ حالت ہے تو ایسے شخص سے کیا امید کہ سیر الاولیا شریف کی یہ عبارت دیکھ کر اپنی غلطی تسلیم کرلے گا، مگر مولیٰ عزوجل کے فضل وکرم سے ہر آن امید ہے۔

اسے فضل کرتے نہیں لگتی بار .......... نہ مایوس ہو اس سے امیدوار

شاید اب وقت ہدایت آگیا ہو اور یہ ثواب اس فقیر کے حصہ کا ہو۔ وللہ عندہ حسن الثواب إلیہ المرجع والمآب وھو تعالیٰ اعلم بالصواب۔

(۲) وہ خود بے ایمان جو حکم شرع کو بے ایمانی اور اس پر عامل کو بے ایمان بتاتا ہے، ہر غیر محرم سے پردہ فرض ہے جس کا اللہ ورسول نے حکم فرمایا:۔جل جلالہ وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم۔ بے شک پیر مریدہ کا محرم نہیں ہوجاتا۔ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے بڑھ کرامت کا پیر کون ہوگا، وہ یقیناً ابوالروح ہوتا ہے، اگر پیر ہونے سے آدمی محرم ہوجایا کرتا تو چاہیے تھا کہ نبی سے اس امت سے کسی عورت کا نکاح نہ ہوسکتا، حضور سرور عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے بڑھ کر کون پیر ہوگا، پھر حضور نے اپنی امتی بی بیوں سے نکاح فرمایا۔ یا نہیں؟ کیا معاذ اللہ جن کے محرم تھے ان سے نکاح فرمایا: ولا حول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم۔

سبع سنابل شریف میں حضرت فلک ہدایت ومرکز دائرہ ولایت سند المحققین سید علمائے العالمین میر عبدالواحد بلگرامی قدس سرہ السامی فرماتے ہیں: باید دانست کہ در جہاں نہ ہمچو مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پیر پیدا شد ونہ ہمچو ابوبکر مریدے ہویدا گشت۔رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ عنا۔

جب حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ مرید تو حضرت سیدتنا عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا مرید کی بیٹی، ان جہال بے خرد کے نزدیک معاذ اللہ پوتی۔اور پوتی سے نکاح حرام۔ولا حول ولا قوة الا باللہ.

اللہ تعالیٰ جہل بد بلا سے محفوظ رکھے۔احمق لفظ منھ سے نکال دیتے ہیں، اور اس کے نتیجۂ بد کا لحاظ نہیں کرتے۔فقیر اس مسئلہ پر ذرا اور تفصیل کرتا اگر ضرورت سمجھتا، مگر چونکہ "السواد الاعظم" میں اس کا کافی جواب چھپ چکا ہے، اس لیے اس پر اقتصار کرتا ہے، سمجھنے والا اسی سے سمجھ سکتا ہے، اور بدعقل بے سمجھ کے لیے دفتر بے کار۔اللہ تعالیٰ اعلم

(۳) جہاں تک فقیر سمجھتا ہے وہ یہ ہے کہ بیعت جب ایک جامع شروط کے ہاتھ پر کرے پھر دوسرے کے ہاتھ پر نہیں کر سکتا، کہ جو ایک کے ہاتھ پر بک چکا، اس کا غلام ہو چکا۔جب تک آزاد نہ ہو، غلامی نکال نہ دے دوسرا اس سے بیعت نہیں لے سکتا، یہ دوسرے کے ہاتھ بک نہیں سکتا۔پریشان نظر در بدر پھرتا اور ذلیل وخوار ہوتا۔در در سنتا اور کہیں سے فیض یاب نہیں ہو سکتا۔جو کسی کے ہاتھ پر بیعت کرلے اور پھر پریشان نظری کرے وہ دھوبی کا کتا ہے، نہ گھر کا نہ گھاٹ کا۔اور جو ایک کا ہو رہے وہ ضرور فیض یاب ہوتا ہے اگر پیر جامع شروط ہو اگرچہ صاحب فیض نہ ہو۔کہ اس سلسلہ میں جو صاحب فیض ہوگا اس کی اس پر نظر کرم ہوگی، اور وہ اس پر فیض ڈالے گا۔بعض اکابر کے مشاہدات اس کے شاہد ہیں، طلب فیض میں حرج نہیں، اور یہ بلا نکیر تمام سلاسل میں جاری ہے۔

خود اعلیٰ حضرت قدس سرہ باوجودیکہ قادری تھے، اور سلاسل سے بھی فیض یاب تھے۔ چشتی، سہروردی، نقشبندی وغیرہ سلاسل کی بھی حضور پر فتوح کو اجازت تھی۔ یہ اجازت کیا فیض نہیں، مگر "یک در گیر محکم گیر" پر عمل کرنے والے ان سے بظاہر ملے، وہ یقین یہی کرتے ہیں کہ مجھے اسی در سے ملا ہے جس سے میں منتسب ہوں۔

ملفوظات اعلیٰ حضرت قدس سرہ میں آپ نے تین قلندروں کی حکایت ملاحظہ فرمائی ہوگی، جو خدمت حضور پرنور سلطان المشائخ رضی اللہ تعالیٰ عنہ میں ایک مردار بیل کھا کر حاضر ہوئے تھے الخ اسے مریدی کہتے ہیں۔فیض یقیناً سلطان المشائخ سے پایا۔مگر پیر کے قربان ہو رہے ہیں، کیوں کہ اگر پیر کی نظر کرم نہ ہوتی، تو حضرت سلطان المشائخ کیوں نظر فرماتے اور فیض عطا کرتے۔ یہ ہے "یک در گیر ومحکم

گیر"

حضرت سلطان باہو قدس سرہ کا مطلب تو واضح ہے کہ جو سلسلہ عالیہ کو ترک کرے اور دوسرا سلسلہ از روئے بیعت اختیار کرے۔ اور عدی بن مسافر کے ارشاد میں غالبًا بیعت سے مراد بیعت ارادت نہیں بلکہ یہ مطلب معلوم ہوتا ہے کہ کوئی طلب فیض کے لیے آئے۔ میں ہر ایک کو فیض عطا کرتا ہوں، مگر قادری ہو کہ۔ بحر کو چھوڑ کر نہر کے پاس کون آتا ہے۔ یا یہ کہ کسی سلسلے کا مرید اپنی بیعت توڑ کر آئے تو میں اس سے بیعت لے لیتا ہوں مگر قادریوں کی بیعت نہیں کرتا کہ وہ پریشان نظر نہیں ہوتے کہ وہ جانتے ہیں کہ حضور غوث اعظم بحر ہیں اور میں نہر۔ اور اوروں کے مرید جو پریشان نظر ہوتے ہیں، اپنے پیر پر کامل اعتقاد اور پورا اعتقاد نہیں رکھتے۔ وہ اگر بیعت توڑ کر آئے ہیں تو میں بیعت لے لیتا ہوں۔ ھذا ماعندي والعلم بالحق عند ربی۔ واللہ تعالیٰ اعلم فقیر مصطفےٰ رضا القادری غفرلہ

صح الجواب :

خادم العلم والعلماء محمد حسنین رضا خاں

ذلك كذلك :

محمد اسمٰعیل محمود آبادی حنفی ریاست جلال آباد ضلع فیروز پور

لقد اصاب المجیب :

رحم الٰہی قادری رضوی غفرلہ

الجواب صحیح واللہ تعالیٰ اعلم

فقیر ابرار حسین صدیقی تلہری عفی اللہ تعالیٰ عن ذنبہ الجلی والخفی

اصاب المجیب واجاد

عبد العزیز عفی عنہ قادری رضوی مدرس مدرسہ اہل سنت

للہ در المجیب

فقیر سردار علی عفی عنہ

الجواب صحیح

ابو القمر محمد نور الہدیٰ عفی عنہ

**الجواب صحیح واللہ تعالیٰ اعلم**

فقیر احسان علی مظفر پوری مدرسہ منظر اسلام ۹/ ذیقعدہ ۴۶ھ

## داڑھی منڈانا یا کتروانا حرام و گناہ ہے

**مسئلہ:** (۱)

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

کہ دس یا پانچ آدمی مسلمان ایک جگہ بیٹھے ہوئے ہوں اور ایک آدمی مسجد کا پیش امام راستہ نکلتے ہوئے آئے اور سلام نہ کرے تو کیا حکم ہے، لیکن ان دس یا پانچ آدمیوں میں بغیر داڑھی والے بھی ہوں اور کچھ داڑھی والے بھی؟۔ اب کچھ لوگ کہتے ہیں کہ پیش امام صاحب کو حقہ نہیں دیں گے، اور کچھ کہتے ہیں کہ ہم حقے کو منع نہیں کریں گے۔

**الجواب**

داڑھی منڈانا یا کتروا کر حد شرع سے کم کرانا حرام و گناہ ہے، ایسا شخص فاسق معلن ہے، اور فاسق معلن سے ابتدا بالسلام مکروہ ہے، امام صاحب ایسے لوگوں کو سلام نہیں کریں تو ان پر کوئی الزام نہیں، الزام ان پر ہوگا جو اس بنا پر امام صاحب کو حقہ دینے سے منع کریں گے، اور جو امام صاحب کو حقہ دینے کے حق میں ہیں وہ ٹھیک کہتے ہیں۔ مظفر حسین غفرلہ یکم صفر المظفر ۱۳۸۹ھ

الجواب صحیح واللہ تعالیٰ اعلم

جب جماعت میں ایسے لوگ بھی ہوں جو پابند شرع ہوں تو ان کی نیت سے سلام انھیں کرنا چاہیے، اس وقت بے سلام نہیں گزرنا چاہیے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔ فقیر مصطفیٰ رضا

## مزار کا اپنی ملک بنانا جائز نہیں

**مسئلہ:** (۳۶)

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

کچھ لوگوں نے ایک قدیم مزار کو اپنی ملک بنا رکھا ہے اور مزار شریف کی حیثیت بالکل ختم کر دی ہے، اس کو اب ایک دوکان کی حیثیت پر رکھا ہے، اور اس پر پگڑی بھی کئی ہزار کی ہے، اور سوڈیڑھ سو روپیہ ماہ وار کرایہ پر اٹھا دیا ہے، اس پر جا کر اب نہ کوئی فاتحہ دلا سکتا ہے، نہ کوئی نذر و نیاز کر سکتا ہے۔ ایسے لوگوں کے حق میں کیا ارشاد ہے، واجب جان کر عرض ہے۔

المستفتی محمد عمر جلد ساز حکیم وزیر علی بڑا بازار بریلی شریف

## الجواب

وہ شخص جس نے یہ ملعون حرکت کی ہے بہر حال اشد گنہ گار مستحق نار مستوجب غضب جبار مبتلائے قہر قہار حق اللہ اور حق العباد میں گرفتار ہے، مردہ ہر اس بات سے ایذا پاتا ہے جس سے زندہ، یہاں تک کہ قبر سے تکیہ لگانے سے بھی، تفصیل کے لیے ''اھلاک الوھابیین '' ملاحظہ کریں۔ اسے لازم کہ توبہ کرے اور اس مزار کو ویسا ہی بنادے، اگر وہ زمین مملوک ہے تو اس مزار پر سے دیواریں اگر اس پر بنائی ہوں تو ہٹائے اور اگر موقوفہ زمین ہے تو اس کا بیچنا خریدنا یوں بھی حرام حرام حرام۔ واللہ تعالیٰ اعلم

کتبہ مظفر حسین غفرلہ، ۸؍رمضان ۸۹ھ

الجواب صحیح: وہ اگر توبہ نہ کرے اور اس مزار کو پھر ٹھیک نہ کرے تو مسلمان اس سے ربط وضبط چھوڑ دیں اور خود چندہ کرکے ان دونوں کے خلاف مقدمہ کرکے گورنمنٹ سے اسے ٹھیک کردینے کا حکم لیں، اس کی کوشش انتہا کو پہنچائیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم

فقیر مصطفےٰ رضا قادری غفرلہ

# پیر کے لیے کیا لازم ہے

## (۳۷) مسئلہ:

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

(۱) زید عمر سے بیعت ہوا، عمر نے اپنی حیات میں بظاہر زید کو خلافت نہیں دی، اور نہ بیعت کی اجازت دی، اب عمر کے پردہ کرجانے کے بعد زید کہتے ہیں کہ میرے پیر ومرشد نے مجھ کو بیعت لینے یعنی مرید کرنے کی اجازت دے دی تھی، جب لوگوں نے اعتراض کیا تو زید نے ایک تحریر دکھائی کہ میرے پیر نے مجھ کو تحریری اجازت دے دی ہے، اور یہ ان کی تحریر اور دستخط ہیں، تحریر کی کوئی آدمی تصدیق نہیں کرسکتا ہے کہ یہ ان کی ہی تحریر ہے، انھوں نے اپنے اور خلفاؤں کو کوئی تحریر نہیں دی تھی، خدا ہی جانے کہ یہ بات کہاں تک صحیح ہے یا غلط ہے کہ تحریر ان کے ہاتھ کی ہے کہ زید کی علمی لیاقت بہت معمولی سی ہے۔ تو ایسے شخص کا مرید ہونا کیسا ہے، اور زید کا مرید کرنا کیسا ہے؟۔

(۲) زید جلسہ عام میں عمر سے بیعت ہوا، پھر عمر نے زید کے سر پر ایک دوپٹہ باندھ دیا، کچھ دیر کے بعد اسی جلسہ عام میں عمر نے کہا کہ لوگ اس کو خلافت کی پگڑی نہ سمجھ لیں، جب یہ خلافت کے لائق ہوجائیں گے تب ان کی خلافت دی جائے گی اور خلیفہ بنادیا جائے گا، اب زید نے بھی پیری مریدی شروع

کردی ہے، محض اس بناپر کہ ان کے مورث اعلیٰ پیری مریدی کیا کرتے تھے، گویا وراثت کے طور پر شروع کردی ہے، لوگوں کا زید سے مرید ہونا محض اس بناپر کہ یہ ہمارے باپ دادا کے پیر کے خاندان سے ہیں، زید کی علمی لیاقت بھی برائے نام ہے، تو اب لوگوں کا زید سے مرید ہونا اور زید کا لوگوں کو مرید کرنا کیسا ہے؟۔

المستفتی معزالدین موضع نوگون نکٹیا نالہ تحصیل وضلع بریلی شریف

## الجواب

جب زید کہتا ہے کہ مجھے عمر نے اجازت دے دی تھی اور تحریری اجازت دکھاتا ہے، اور کوئی بات اس کے خلاف بظاہر معلوم نہیں ہوتی، اس کے اس قول اور اس تحریر پر شبہ نہ کرنا چاہیے، لیکن اگر اسے اتنا علم نہیں کہ ضروریات کے مسائل خود کتاب سے نکال سکے تو اسے اجازت بہ شرط علم دی گئی ہوگی، اسے چاہیے کہ پہلے علم حاصل کرے، عرفان ایمان، عرفان شریعت، عرفان ہدایت، احکام شریعت، بہار شریعت دیکھے، ان سے حکم ضروری حاصل کرے عقائد وغیرہ کا، اس کے بعد بیعت کرے، لوگ اس سے بیعت ابھی نہ ہوں جب ہی ہوں۔ واللہ تعالیٰ اعلم

(۲) جب عمر نے اجازت کی نفی کردی اور صاف کہہ دیا کہ لوگ اس کو خلافت کی پگڑی الخ تو زید کو اس نے اجازت نہ دی، زید اس سلسلہ میں بیعت نہیں کرسکتا، اگرچہ وہ لائق پیری ہو۔ اگر بہ قدر ضرورت اسے علم حاصل ہوتا تو وہ اگر کسی اور جامع شرائط پیر سے اجازت حاصل کرلیا ہوتا تو اس پیر کے سلسلہ میں بیعت کرسکتا تھا، لوگ اس سے مرید ہوسکتے تھے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

کتبہ محمد طاہر حسین پورنوی غفرلہ، ۲؍محرم الحرام ۹۵ھ

الجواب صحیح: واللہ تعالیٰ اعلم

پیر کے لیے علم ضروری ہے اور عمل بھی، بے علم رہبری نہیں کرسکتا ہے، ع

او کہ خود گم است کرا رہبری کند

اور بے عمل فاسق ہے، فاسق کی صحبت میں بیٹھنا بھی جائز نہیں، اسے پیر بنانا کیسا۔

قال تعالیٰ: ﴿وَاِمَّا یُنْسِیَنَّکَ الشَّیْطٰنُ فَلَا تَقْعُدْ بَعْدَ الذِّکْرٰی مَعَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِیْنَ﴾(۱)

واللہ تعالیٰ اعلم وصلی اللہ تعالیٰ علی سیدنا محمد وآلہ وصحبہ وبارک وسلم۔

فقیر مصطفٰے رضا قادری غفرلہ

---

(۱) [سورۃ الأنعام:]

# جاہل کو مفتی بنانا جائز نہیں

**(۴۸) مسئلہ:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

کسی مولوی عبدالباقی جو کہ چند ایک افراد نے مفتی بنایا ہوا ہے اور مسمی مذکور کسی ادارے سے سند یافتہ نہیں ہے، چوں کہ وہ عربی گرامر بھی نہیں جانتا صرف سادہ قرآن پاک گھر پر پڑھا ہوا ہے، اور مسمی مذکور کے بارے میں عام طور پر اکثر لوگ وہابی بھی کہتے ہیں اور اس کے کئی مضامین سے وہابی کی بو آتی ہے، اب دریافت طلب یہ مسئلہ ہے کہ ایسا شخص فتویٰ دینے کے قابل ہے یا نہیں، ایسے شخص کا فتویٰ ماننا جائز ہے یا ناجائز؟۔ اور مسمی مذکور کے بارے میں اکثر رشوت لینے کے بارے میں بھی کہتے ہیں، مدلل جواب سے مطلع فرمائیں تا کہ عوام آگاہ ہو سکے۔ منجانب اہل اسلام ضلع پونچھ

**الجواب**

ایسے سے استفتا نہ کیا جائے، جاہل اگر چہ سنی صحیح العقیدہ ہو اسے مفتی بنانا ناجائز ہے، اور وہابی وغیرہ بد عقیدہ ہو اسے مفتی بنانا اور اشد حرام ہے۔ دیو بندی یا کسی قسم کے بد مذہب سے فتویٰ پوچھنا حرام حرام حرام ہے، سخت بد انجام ہے، اس کے علاوہ اس میں اس کا اعزاز ہے اور بد عقیدہ بد مذہب خصوصاً وہ جو کافر مرتد ہو یا کسی کافر مرتد کے عقیدۂ کفریہ پر مطلع ہو کر اسے کافر مرتد نہ جانے، اس کی تعظیم وتوقیر کس قدر بدتر ہو گی جب کہ سنی صحیح العقیدہ کی تعظیم ناجائز ہے۔

تبیین وغیرہ میں ہے:

((یکرہ تقدیم الفاسق))(۱)

فاسق کو قائد اور امام بنانا جائز نہیں۔

اور اسی میں ہے:

((لو قدموا فاسقا یاثمون)) (۲)

اگر فاسق کو قیادت وامامت کے منصب پر فائز کریں گے تو گناہ گار ہوں گے

---

(۱) [المبسوط للسرخي، باب : افتتاح الصلاة۔ ۱/۴۰]

(۲) [رد المحتار على الدر المختار ، كتاب القضا : ۵/۲۵۶]

اسی میں ہے۔((لأن في التقديم تعظيمه وقد وجب عليهم اهانته شرعاً))واللہ تعالیٰ اعلم
اس لیے کہ اس کو آگے بڑھانے اور پیشوائی اور امامت کے منصب پر فائز کرنے میں اس کی تعظیم ہے حالانکہ مسلمانوں پر اس کی اہانت واجب ہے۔ فقیر مصطفٰے رضا قادری غفرلہ

# عورت کا بال کٹوانا جائز نہیں

**(۳۹) مسئلہ:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

زید نے اپنی کتاب میں لکھا ہے:ازواج مطہرات نے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے پردہ فرمانے کے بعد اپنے بال کٹوادیے تھے،حوالہ میں مسلم شریف کی وہ عبارت جو باب الغسل میں ہے پیش کی ہے۔

((وكان أزواج النبي صلى الله تعالىٰ عليه وسلم ياخذن من رؤسهن حتى تكون كالوفرة))(۲)

عمرو کہتا ہے کہ عورتوں کو بال کٹوانا حرام ہے،اور عمرو درمختار کی یہ عبارت پیش کرتا ہے:

((قطعت شعر راسها اثمت ولعنت))(۳)

دریافت طلب امر یہ ہے کہ زید وعمرو کی ان دونوں باتوں کے مطابق شریعت مطہرہ حنفیہ کا حکم کیا ہے۔ بینوا توجروا

سائل محمد عبدالقیوم خاں اشرفی رضوی غفرلہ،اتواری ریلوے اسٹیشن چنگی ناکہ نمبر ۱۵ ناگ پور

**الجواب**

عورت کو سر کے بال کٹوانا جیسا کہ اس زمانہ میں نصرانی عورتوں نے کٹوانا شروع کردیے ناجائز وگناہ ہے،اور اس پر لعنت آئی ہے،ام المؤمنین صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے ایک عورت کو مردانہ جوتا پہنے دیکھا اسے لعنت کی خبردی،نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ایک عورت کو کمان لٹکائے ملاحظہ فرمایا تو فرمایا: اللہ کی لعنت ان عورتوں پر کہ مردوں سے تشبہ کریں،اور ان مردوں پر کہ عورتوں سے مشابہت

---

(۱) [تبيين الحقائق شرح كنز الدقائق ، باب : الأحق بالإمامة ـ ۱۳۴/۱]

(۲) [تبيين الحقائق شرح كنز الدقائق ، باب : الأحق بالإمامة ـ ۱۴۸/۱]

(۳) [رد المحتار: ۲۶۱/۵]

کریں۔أو کما قال علیه السلام۔

حالاں کہ جوتا کوئی جز وبدن نہیں جز ولباس ہے، اور کمان جز ولباس بھی نہیں ایک خارج شی ہے، جب ان میں مشابہت پر لعنت فرمائی تو بال کہ جز وبدن ہیں ان میں مشابہت کس درجہ حرام اور باعث لعنت ہوگی۔

قال النبی صلی الله تعالیٰ علیه وسلم :((لعن اللّٰہ المتشبهات من النساء بالرجال والمتشبهن من الرجال بالنساء))(۱)

اللہ تعالی کی لعنت ان عورتوں پر جو مردانی وضع بنائیں، اور ان مردوں پر بھی لعنت جو زنانی وضع اختیار کریں۔

اگر بال کم کرانے کی اجازت شوہر دے دے جب بھی یہی حکم ہے کہ عورت ایسا کرنے میں گنہ گار ہوگی، کیوں کہ شریعت کی نافرمانی کرنے میں کسی کا کہنا نہیں مانا جائے گا۔ عمرو کا قول بجا ہے، جن ازواج مطہرات نے وفرہ تک بال کٹوائے انہیں تشبہ والی حدیث نہ پہنچی ہوگی۔ واللہ تعالیٰ اعلم

کتبہ محمد طاہر حسین پورنوی غفرلہ، ۱۳ ربیع الاول ۹۵

الجواب صحیح: حضور علیہ الصلوۃ والسلام کی وفات شریف کے بعد انھوں نے بال کٹوائے۔ حضور کے زمانہ اقدس میں جب حضور اس عالم میں تشریف فرما تھے وہ کٹواتیں اور حضور اسے مقرر رکھتے تو یہ حدیث مرسل ہوسکتی تھی، حضور کا ارشاد ہے اور بعض ازواج مطہرات کا یہ فعل ہے، یہ فعل اس ارشاد کے مقابل پیش کر کے اور اس سے جواز نکالنا کافی نہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم

فقیر مصطفے رضا قادری غفرلہ

# کفار کے میلوں میں بے وجہ جانا جائز نہیں

**مسئلہ:** (۴۰)

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

اہل ہنودوں کے تماشہ مثل رام لیلا دیکھنا، اس تماشے میں وہ اپنا کفر وشرک کرتے ہیں، یا ان کی کیرتن دیکھنے جانا، یا ان کا مذہبی میلا دیکھنا، اس میلے میں وہ اپنا مذہبی تماشا کرتے اور تماشے میں کفر وشرک

---

(۱) [صحیح البخاری کتاب اللباس حدیث:۵۸۸۵۔۱۵۱/۴]

کرتے، کفر کی آوازوں سے چلاتے ہیں، ان کے ان شیطانی میلوں کو دیکھنے جانے سے کافر ہوگا، یا ان میں جا کر ان جیسا کرنے لگے گا تب کافر ہوگا، مرد کو یہ علم نہیں کہ اس میں آنا کفر ہے، بعد میں علم ہوا کہ اس میں جانا کفر ہے، اب وہ کبھی نہیں گیا، اس کے لیے کیا حکم ہے؟۔ ایک مرد مرض میں یہ کہتا تھا: اے اللہ تو ہی ہے حکیم، تو ہی کریم ہے، مرض سے شفا کہ بعد وہ اس بات پر بہت گھبرایا کہ میں اللہ کو حکیم کریم کہتا تھا، حکیم تو دوا دینے والے کو کہتے ہیں، اللہ کو حکیم کہنے سے میں ایمان سے خارج تو نہ ہوگیا ہوں، فوراً توبہ کی، اے اللہ تو مجھے معاف کردے، میں تجھے حکیم نہیں کہوں گا، بعد میں علم ہوا کہ حکیم اللہ کا نام ہے، اب پھر وہ حکیم کہتا ہے، اس کے لیے کیا حکم ہے؟۔

کوئی مرد دوسرے کو یہ کہے: ''چھانا سی ڈاڑھی لگائی ہے، جھوٹ بولتے ہو'' اس کے لیے کیا حکم ہے۔ تجدید اسلام، تجدید نکاح، تجدید بیعت، کس طرح کیا جاتا ہے؟۔

سائل مہتاب حسین ولد محمد حسین قصبہ سلطان پور پوسٹ خاص ضلع نینی تال

## الجواب

(۱) کفار کے مذہبی میلوں میں بے غرض جائز کے جانا ناجائز ہے، علما نے ایسے شخص پر جو بے وجہ معقول و مقبول محض تماشائی ہو کر جائے اس کے لیے حکم کفر دیتے ہیں، اس حدیث کے پیش نظر "من كثر سوداً قوم فهو منهم" اگر وہ مرد تماشائی بن کر گیا تھا تو وہ توبہ تجدید ایمان تجدید نکاح کرے، اور آئندہ کبھی اس طرح ایسے میلوں میں نہ جائے۔ اور اگر کسی غرض جائز کی وجہ سے اس میلہ میں گیا تھا، اور وہ غرض پوری کر کے فوراً واپس ہوگیا تھا، تو اس پر کوئی الزام نہیں۔ **واللہ تعالیٰ اعلم**

(۲) حکیم صرف دوا دینے والے کا نام نہیں، بلکہ شفا دینے والے کو بھی کہتے ہیں، اللہ تعالیٰ ہی حقیقی شفا دینے والا ہے، اور اسمائے الٰہی میں سے ایک نام حکیم ہے، جیسا آپ نے اللہ تعالیٰ کو دوا دینے والا حکیم سمجھ کر توبہ کی، اسی طرح اب اگر دوا دینے والا حکیم سمجھ کر معاذ اللہ، اللہ تعالیٰ کو حکیم کہتے ہیں، تو اس سے توبہ کریں، اللہ تعالیٰ حکیم بہ معنی شافی ہے، دوا دینے والا نہیں ہے۔ **واللہ تعالیٰ اعلم**

(۳) اس شخص کے اس قول خط کشیدہ فی السوال کا مطلب یہ ہے کہ اتنی بڑی ڈاڑھی رکھ کر جھوٹ بولتے ہو، یہ بات بری ہے، مگر تمہارے لیے سخت بری ہے، اس قول پر ڈاڑھی کی اہانت لازم نہیں آئی، ڈاڑھی والے کو کوئی ایسا کام نہ کرنا چاہیے کہ کوئی ڈاڑھی کی اہانت کرنے لگے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

کتبہ محمد طاہر حسین پورنوی غفرلہ رضوی دار الافتا بریلی شریف ۲۲؍رجب المرجب ۹۳ھ

الجواب صحیح: دوا و شفا اور ہر چیز کا دینے والا حقیقۃً خدا ہے، مگر عرف میں جسے حکیم عوام کہتے ہیں ایسا

خدا کو سمجھ کر اس نے یہ توبہ کی، پھر جب یہ معلوم ہوا کہ اللہ تعالیٰ کا نام حکیم ہے تو اس توبہ سے توبہ کرلی، تو پھر وہی سمجھا تو اب پھر ایسی سمجھ سے توبہ چاہیے۔ حکیم کے معنی حکمت والا، صرف شفا دینے والا نہیں، اللہ تعالیٰ کا ہر قول ہر فعل پُر از حکمت ہے، اس کا کوئی قول وفعل عبث نہیں نہ بے حکمت ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم هو الهادي وهو تعالىٰ اعلم

فقیر مصطفےٰ رضا قادری غفرلہ ۲۶؍رجب المرجب ۹۳ھ

# کسی بندے کو اللہ ھو میاں کہنا حرام ہے

## (۴۱) مسئلہ:

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

پیلی بھیت شریف میں ایک بزرگ کامل روشن ضمیر عارف باللہ حضرت علامہ مولوی سید عبد البصیر میاں قدس سرہ العزیز جو حضرت الحاج قبلہ وکعبہ شاہجی محمد شیر میاں صاحب نور اللہ مرقدہ پیلی بھیت کے خلیفہ، آپ کے وصال کو عرصہ چوالیس سال ہوگیا ہے، آپ اپنی حیات میں بحکم پیرو مرشد اٹھتے بیٹھتے چلتے پھرتے اللہ ھو کا ورد بالجہر رکھتے، اس بنا پر عرف عام میں ان کا لقب اللہ ھو میاں پڑ گیا، کہنے والوں کا مقصد اللہ ھو کا ذکر کرنے والے، یا اللہ ھو کہنے والے میاں ہے، بعض لوگوں نے ایسا کہنے والوں کی تکفیر کی ہے، اور بزرگ موصوف کی اس عزیمت کو ناجائز وحرام ٹھہرا کر شرک وکفر بتلایا ہے، اور قائلین کلمۂ مذکور کو تجدید ایمان تجدید بیعت تجدید نکاح کا حکم دیا ہے، اور قائل کلمہ مذکور کی امامت کو باطل ٹھہرایا ہے، کیا ایسی صورت میں کہ جب کہنے والوں کا مذکورہ بالا مقصد ہے نہ کہ معاذ اللہ اسم ذات باری کا ان بزرگ پر اطلاق، لہٰذا ایسی صورت میں ان کو مرتد وکافر اور مشرک بتانا اور تجدید ایمان، تجدید بیعت، تجدید نکاح، کا حکم دینا شرعاً جائز ہے۔ بینوا توجروا

حافظ مظہر یار خاں سنی الحنفی شیر القادری محلہ خیر خاں پیلی بھیت شریف

## الجواب

کسی کو اللہ کہنا اور اللہ کہلوانا دونوں برابر ہے، جیسے اللہ کہنا ناجائز وحرام ہے ویسے ہی اللہ ھو کہنا بھی ناجائز وحرام ہے، اور اللہ کے ساتھ میاں کا اضافہ اس کلمہ کو کلمۂ کفر ہونے سے نہیں نکالتا، بالجملہ جو لوگ کسی پیر صاحب کو یا کسی مخلوق کو اللہ میاں کہتے ہیں ان سب پر توبہ، تجدید ایمان، فرض، اور ان میں جو بی بی رکھتا ہو وہ تجدید نکاح بھی کرے، تجدید نکاح کے بغیر اس کے لیے اپنی منکوحہ کے ساتھ مباشرت حلال نہیں

ہے۔واللہ تعالیٰ اعلم کتبہ محمد طاہر حسین پورنوی غفرلہ

الجواب صحیح: اللہ اسم ذات ہے، ذات مستجمع جمیع صفات کمالیہ ذی الجبروت وذی الجلال والاکرام، اطلاق عز اسمہ کا جواس کے ساتھ خاص ہے، اللہ اور اللہ ھو کہنے میں کوئی فرق نہیں، نہ شرعاً نہ عقلاً، کیا زمانہ ہے، اس سے منع کیا اور یہ کہہ دیا گیا کہ اللہ والے میاں کہا کرو، مگر ضد کی جاتی ہے، اس کے جواز کے اثبات کی سعی کرائی جاتی ہے، انا للہ وانا الیہ راجعون ، اسم ذات باری تعالیٰ کو پیر پر اطلاق کرتے ہیں، اور انکار کرتے ہیں، خود ہی کہا: اس بنا پر ان کا لقب عرف عام میں اللہ ھو میاں پڑ گیا۔ اور آپ ہی آگے کہا: کہنے والوں کا مذکورہ بالا مقصد ہے نہ کہ معاذ اللہ اسم ذات باری تعالیٰ کا ان بزرگ پر اطلاق۔ اور وہ مقصد جو سوال میں بیان ہے کہ کہنے والوں کا مقصد اللہ کا ذکر کرنے والے۔ یا اللہ کہنے والے میاں ہے، یہ تو اس کے بعد کہا جا رہا ہے جب اصلاح کے لیے کہا گیا ہے کہ اللہ والے میاں کہا کرو، ورنہ پہلے ممانعت کرنے پر تو جواب میں یہ شعر مثنوی کی طرف منسوب کر کے سنایا تھا

اللہ اللہ گو کہ اللہ می شوی............ایں سخن حق است باللہ می شوی

والعیاذ باللہ لاحول ولا قوة الا باللہ العلی العظیم

کیا یہ شعر سنانے کا یہی مطلب ہے، یہی مقصد ہے، پھر جب اب ان لوگوں کا یہی مقصد ہے جو اپنا مقصد ہے بتاتے ہیں تو والے کہتے ہیں، زبان ورد کرتی ہے، منہ دکھتا ہے، جو مقصد ہے اس کا بولنا بھاری ہے کہ زبان برداشت نہیں کر سکتی ہے، اتنا بڑا ہے کہ ان کے منہ سے نکل نہیں سکتا، علما اللہ ھو میاں کہنے سے منع کرتے ہیں، اس کے اطلاق سے روکتے ہیں، مگر ضدی نہیں مانتے، برابر اطلاق کرتے ہیں، پھر اگر کوئی ذاکر ہر وقت ہر آن ہر لحہ بالجہر سوتے جاگتے اللہ، اللہ، کہے، کیا اس ذاکر کو اللہ میاں کہنا جائز رکھیں گے، یوں ہی کہہ دیں گے، کہ وہ بزرگ ہر وقت اللہ، اللہ، بالجہر کہا کرتے تھے، اس لیے عرف عام میں ان کا لقب اللہ میاں پڑ گیا، کہنے والوں کا مقصد اللہ، کہنے والے۔ اللہ، کا ذکر کرنے والے میاں ہے نہ کہ معاذ اللہ اسم ذات باری کا ان بزرگ پر اطلاق۔

حضور اقدس سرور عالم اللہ عزوجل کے حبیب اکرم ومحبوب اعظم سے بڑھ کر کون اللہ اللہ کرنے والا ہو سکتا ہے، حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تو عین ذکر اللہ ہیں، حضور کا ایک اسم پاک ذکر اللہ ہے، حدیث قدسی میں رب تعالیٰ کا ارشاد ہے: ((جعلتك ذكراً من ذكري ، فمن ذكرك ذكرني)) یہ کوئی مسلمان برداشت کر سکے گا کہ حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم جو ذکر اللہ ہیں، اللہ میاں، یا اللہ ھو میاں کہہ دے، اذکار سے ایک ذکر رب ہے، یوں ہی حق حق ہے، ھو حق ہے، سر الھادی الاھو ہے، فقطهٗ

ہ ہے، الله ربی ہے، الله ربی لاشریك له ہے، اللہ میاں کہنے والے اوراس کا وہ مقصد بتا کر اسے جائز سمجھنے سمجھانے والے رب رب کہنے والے، حق حق جپنے والے، اللہ ربی، یاربی ربی، کہتے رہنے والے کواسی مقصد سے رب رب میاں، حق حق میاں، یارب میاں، حق میاں، اللہ ربی میاں، یاربی میاں، تو کہہ دیں گے، مگر ھوحق، یا حق ھو میاں شاید نہ کہیں گے، اوراسے شاید پسند نہ کریں گے، الاھو الاھو لاھو بروقت کہنے والے کو الا ھو میاں، ھوھو کرنے والے کو ھو ھو میاں، یاھو میاں یوں ہی ھا، ھو، ھی، کرنے والے کو ھاھو ھی میاں، یافقط ھاھامیاں، ھی ھی میاں نہ کہیں گے۔ نہ اسے پسند کریں گے۔ کیا الله ھو میاں انھیں میٹھا ہے۔ اور ھوھومیاں کڑوا، لاحول ولاقوۃ الا باللہ ۔خدا راانصاف! والله تعالیٰ اعلم

فقیر مصطفٰی رضا قادری غفرلہ

الجواب صحیح:

ولا يصح أن ينادي أي شخص بلفظ الله ؛ لأن اسم الذات لايطلق إلا على الله سبحانه وتعالىٰ۔فقط

فضل الرحمن القادري المدني، باب المجيدي، المدينة المنورة الزائر لبريلي الشريف۔ حرر في ۱۹/جمادي الآخرة ۱۳۸۹ھ۔

**(۴۲) مسئلہ:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

(۱) لفظ اللہ ھومیاں (اللہ اور ھو میاں کا مجموعہ) یعنی لفظ ھو ضمیر منفصل علاحدہ سے لفظ اللہ کے ساتھ اضافہ کرکے کسی بندے کا نام، یالقب، یاعرف اللہ ھومیاں رکھنا کیسا ہے؟۔

(۲) ھو اگر ضمیر ہے تو ھو کی ضمیر کس طرف لوٹے گی، اوراس کا مرجع کیا ہے، اور ھو کے معنی کیا ہوں گے، جب کہ یہ مجموعہ اسم یالقب یاعرف قرار پائے تو ایسے موقع پر جب کہ صرف اسی کا نام لے کر پکارا جائے، یاصرف اسی کا نام ذکر کیا جائے، اور ماقبل بھی کچھ نہیں اور ذہن میں بھی اس کا مرجع کوئی نہیں، تو اس ضمیر کو کس معنی میں لیا جائے گا۔

(۳) اللہ' میاں کے کیا معنی ہیں، یہاں ھو سے کیا مراد ہے، اور لفظ ''اللہ ھومیاں'' کا اطلاق غیر خدا پر جائز ہے یانہیں؟۔

(۴) اور جو شخص لفظ اللہ ھومیاں کو نام، یالقب، یاعرف قرار دے اور غیر خدا پر اس کا اطلاق

کرے اس پر شرعا کیا حکم ہے؟۔

(۵)لفظ اللہ کے ساتھ ھو ضمیر منفصل شامل کر کے کسی بندے پر اگر لفظ ''اللہ ھو میاں'' کا اطلاق واستعمال کرتے ہیں تو پھر اسماحسب ذیل کے ساتھ اگر ھو کی ضمیر منفصل علاحدہ سے شامل کر کے کسی بندے پر اطلاق واستعمال کیا جائے تو کیا حرج ہے؟لا الہ الا اللہ ھو میاں، محمدرسول اللہ ھو میاں، رسول ھو میاں، نبی ھو میاں، رب العالمین ھو میاں۔ ربناھومیاں، خالق الکائنات ھو میاں، رب الارض ھو میاں، رب السموات ھو میاں، رب المشرقین ھو میاں، رب المغربین ھو میاں، رب الدنیا ھو میاں، رب الملائکۃ ھو میاں، مالک الملک ھو میاں، ذوالجلال والکرام ھو میاں، اللہ الصمد ھو میاں۔ بینوا توجروا

## الجواب

اللہ میاں کہنے کی طرح اللہ اللہ میاں بھی ناجائز ہے، اللہ ہو کا ترجمہ اللہ وہ ہے، ہو اللہ کا ترجمہ: وہ اللہ ہے پھر اللہ میاں کہنے والے اللہ ہو نہیں کہتے، اللہ میاں کہتے ہیں اور میاں سے پہلے ھو بڑھانے والوں کی یہ سعی لاحاصل محض باطل ہے، اور اس کا کچھ فائدہ ہوتا بھی تو اس کو جو، اب کہتا اس سے پہلے جو لوگ اللہ میاں کہتے رہے ہیں، انہیں کیا فائدہ پہنچتا، انھیں اس سے کیا نفع اور وہ اس کو کب قبول کرنے والے، جو اللہ ھو، کرنے والے کو اللہ اللہ کرتے کرتے ہو جانا سمجھتے ہوں اور اس لیے اللہ کہتے ہوں اور اس کے لیے یہ شعر مثنوی کی طرف منسوب کر کے سنا دیں: ع

اللہ اللہ گو کہ اللہ می شوی الخ

آپ نے سوال کیے ہیں، یہ انہیں لوگوں سے کرنے کے ہیں۔ واللہ تعالیٰ ھو الھادی وھو تعالیٰ اعلم

فقیر مصطفیٰ رضا قادری غفرلہ، ۲۱ر محرم ۹۰ھ

# دیوبندیوں سے خلط ملط رکھنے والا فاسق معلن ہے

(۴۳) **مسئلہ:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

جو دیوبندیوں اور جماعت اسلامی کے عقائد کفریہ پر مطلع ہوتے ہوئے بھی ان سے خلط ملط رکھتا ہے، ان کے ساتھ کھانا پینا اور سلام وکلام رکھتا ہے، اور محلہ میں اور لوگوں کی بہ نسبت انھیں لوگوں سے

زیادہ تر تعلقات رکھتا ہے، کیا ایسے امام کے پیچھے نماز پڑھنا از روئے شرع جائز ہے یا نہیں؟۔

سائل اسرار محمد خاں ساکن محلّہ ملوک پور باز داران بریلی شریف

## الجواب

فی الواقع اگر امام ایسا ہی ہے جیسا سوال میں مذکور ہے، تو وہ فاسق معلن ہے، اور فاسق معلن کے پیچھے نماز مکروہ تحریمی واجب الاعادہ ہے۔

تبیین الحقائق وغنیۃ وغیرہا میں ہے:((لو قدموا فاسقا یأثمون؛ لأن في تقديمه تعظيمه وقد وجب عليهم إهانة شرعاً))(۱)

درمختار میں ہے:((كل صلاة أديت مع كراهة التحريم تجب إعادتها))(۲)

اور اگر وہ امام دیوبندی یا مودودی عقائد کا معتقد ہے، تو اس کے پیچھے نماز باطل محض ہے، جیسے قادیانی، آریہ اور نصرانی کے پیچھے۔

سیدنا امام اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا:((الصلاة خلف أهل الاهواء لاتجوز))(۳)

تنویر الابصار اور اس کی شرح درمختار میں ہے۔((وإن أنكر بعض ماعلم من الدين ضرورة كفر بها، فلايصح الاقتداء به أصلا))(٤)

یعنی منکر ضروریات دین کافر ہے، اس کی اقتدا صحیح نہیں ہے۔ (مترجم)

امام مذکور کے عقائد کی جانچ کی جائے، اگر وہ کسی قسم کا بد مذہب ثابت ہو تو فوراً اسے معزول کردیں، اس سے توبہ کرائیں، اگر وہ توبہ کرے اور بد مذہبوں سے میل جول بھی ترک کردے تو پھر اسے امام بنا سکتے ہیں، اگر وہ بد مذہبی سے توبہ کرلے مگر بد مذہبوں کی صحبت نہ چھوڑے تو جب تک وہ بد مذہبوں کی صحبت سے توبہ نہ کرے اور ان سے ہر قسم کے تعلقات ختم نہ کرے ہرگز ہرگز اس کے پیچھے نماز نہ پڑھیں۔ والله تعالى اعلم

مظفر حسین غفرلہ

الجواب صحیح: فقیر مصطفےٰ رضا قادری غفرلہ

---

(۱) [تبيين الحقائق شرح كنز الدقائق ،باب : الأحق بالإمامة ـ ۱۳٤/۱]

(۲) [درمختار كتاب الصلاة:۱۳۰/۲]

(۳) [تبيين الحقائق شرح كنز الدقائق ،باب : الأحق بالإمامة ـ ۱۳٥/۱]

(٤) [تنوير الأبصار، كتاب الصلاة:۲٥۷/۲]

# بدگمانی حرام ہے

(۴۴) **مسئلہ:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

زید کے گاؤں میں ایک امام رہتے تھے، انھوں نے سال بھر تک امامت کی، لیکن یہ نہ ظاہر کیا کہ اس گاؤں کے کون بڑے آدمی ہیں، جو سب لوگوں پر کنٹرول کر سکے کہ ایک روز انھوں نے زید کے خلاف کسی اور صاحب جو اس جگہ کے زمین دار ہیں، انھیں بڑا منسوب کیا، یہ بات زید کو بری معلوم ہوئی کہ امام صاحب میرے لائے ہوئے ہیں، مگر انھوں نے بجائے مجھے بڑا بتانے کے کسی اور کو بڑا بتایا، امام صاحب کے خلاف باتیں کرنے لگے، ان کی بے عزتی پر تل گئے۔ امام صاحب نے دیکھا کہ اب میرے ساتھ ننگا پن کرے گا، اپنا بستر اٹھالیا گھر کو روانہ ہوگئے۔ اب اس گاؤں میں تہلکہ مچ گیا کہ یہ باتیں کب تک ہوتی رہیں گی، جو ان کی مرضی کے مطابق چلے وہ امامت کرے، نہیں تو رخصت ہوجائے۔ تو زید نے امام پر بری تہمت ڈال دی کہ انھوں نے فلاں کو بری نظر سے دیکھا تھا جب امام صاحب بلائے گئے اور مسجد میں عید کے دن یہ باتیں رکھی گئیں کہ بتاؤ امام صاحب میں کیا عیب ہے از روئے حلف، تو زید نے خاموشی سے کہا کہ نہیں ان کے پیچھے نماز نہیں پڑھوں گا، اور نہ کسی کو پڑھنے دوں گا، گاؤں والوں نے امام صاحب کا ساتھ دیا۔ زید نے اپنے رشتہ داروں کے ساتھ نماز الگ ادا کی۔ اب شریعت مطہرہ کی رو سے جواب دیں کہ ایسے شخص جو کسی مسلمان کسی امام کی بدنامی اور جھوٹی تہمت ڈال کر لوگوں میں ذلیل کرنے کی کوشش کرے، میل جول رکھنا، ان لوگوں کے پیچھے نماز پڑھنا، جو داڑھی کتروائے علم قرآن سے کوئی واسطہ نہیں ہو، کیسا ہے؟ جواب دے کر عنداللہ ماجور ومشکور ہوں۔ سائل: عبداللطیف موضع اترسیا، پوسٹ، بسیاں، نینی تال

**الجواب**

بدگمانی حرام ہے، بے ثبوت شرعی کسی پر الزام لگانا حرام ہے، جس نے امام پر تہمت لگائی وہ ثبوت شرعی پیش کرے ورنہ اس پر توبہ استغفار فرض ہوگا، پھر جب تک توبہ استغفار نہ کرے اور تہمت لگانے سے احتراز نہ کرے اور جس پر تہمت لگائی اس سے معافی نہ چاہے ہر واقف حال مسلمان کے لیے اس سے قطع تعلق کا حکم ہے۔

قال تعالیٰ: ﴿وَاِمَّا یُنۡسِیَنَّكَ الشَّیۡطٰنُ فَلَا تَقۡعُدۡ بَعۡدَ الذِّكۡرٰی مَعَ الۡقَوۡمِ الظّٰلِمِیۡنَ﴾(١)

---

(١) [سورۃ الانعام:٦٨]

اور اگر کبھی تجھے شیطان بھلادے تو یاد آنے پر ظالموں کے پاس نہ بیٹھو۔

ڈاڑھی منڈانے یا حد شرع سے کم کرانے والے فاسق معلن ہیں، ان کو امام بنانا گناہ۔

غنیّہ میں ہے: ((لو قدموا فاسقاً یاثمون))(۱)

ان کے پیچھے نماز مکروہ تحریمی ہے کہ پڑھنی گناہ اور پھیرنی واجب ہے۔

درمختار میں ہے۔

((كل صلاة أديت مع كراهة التحريم تجب إعادتها))(۲)

ایسے کو امام نہ بنائیں یہاں تک کہ توبہ استغفار کرے اور پھر کبھی ڈاڑھی نہ منڈائے۔ واللہ تعالیٰ اعلم کتبہ ریاض احمد چھپروی غفرلہ

الجواب صحیح۔ واللہ تعالیٰ اعلم

جھوٹ بولنا ہی سخت ملعون گناہ ہے، اور تہمت و بہتان وافترا اور بھی بڑھ کر۔

قال تعالیٰ: ﴿لَعۡنَتَ اللّٰهِ عَلَى الۡكٰذِبِيۡنَ﴾(۳)

وقال تعالیٰ: ﴿لَا تَفۡتَرُوۡا عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا فَيُسۡحِتَكُمۡ بِعَذَابٍ وَقَدۡ خَابَ مَنِ افۡتَرٰى﴾(۴)

محض اتنی بات کہ امام نے کسی کو بڑا ابتادیا مجھے چھوڑ کر حالاں کہ میں لایا تھا، امام کا مخالف ہو جانا ہی ناجائز، اگر یہ بات صحیح بھی ہو کہ امام نے کسی کو ناجائز نظر سے دیکھا ہو، یہ بات کسی طرح ثابت بھی ہو تو بھی اسی بات پر اس کے پیچھے نماز ناجائز ہونے کا حکم نہیں دیا جائے گا کہ نماز مکروہ تحریمی ہونے کا حکم گنہ گار کے پیچھے نہیں ہے، فاسق معلن کے پیچھے ہے۔ عید کی اور جمعہ کی نماز کے لیے امام کا مقرر ہونا درکار ہے، ہر امام کے پیچھے نہیں ہو سکتی، اس شخص نے محض اتنی بات پر امام اگر وہ ہے بلاوجہ شرعی اس کے پیچھے نماز نہیں پڑھی کہ گنہ کیا، اگر وہ فاسق بھی ہوتا اور کہیں صالح امام کے پیچھے جمعہ نہ ملتا تو اس کے پیچھے پڑھنا لازم ہوتا۔ واللہ تعالیٰ اعلم

فقیر مصطفی رضا قادری غفرلہ

---

(۱) [ ]

(۲) [درمختار کتاب الصلاۃ:۲/۱۳۰]

(۳) [سورۃ آل عمران:۶۱]

(۴) [سورۃ طٰہٰ:۶۱]

# مردہ جانور کی کھال اتارنا جائز ہے

**مسئلہ:** (۴۵)

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

حمید اللہ حاجی موضع داؤد مزرعہ منڈیوں کے رہنے والے ہیں، اور مردہ مویشی کے کھال کا ٹھیکا ہے، اور حاجی ایک مسلمان سے مرے ہوئے جانور کی کھال نکلواتے ہیں، اس صورت میں بستی والے مسلمانوں نے ان کا حقہ پانی پینا چھوڑ دیا ہے، اس صورت میں بہت جھگڑے فساد پر نوبت پہنچ گئی ہے، حاجی کا کہنا ہے کہ مردہ جانور کی کھال نکالنا اپنے دست سے جائز ہے، بستی والے کہتے ہیں کہ مسلمان کو کھال نکالنا جائز نہیں۔ اس صورت میں مسلمان کو کھال نکالنا چاہیے یا نہیں؟۔ جو شریعت کا حکم ہو وہ واپسی کی ڈاک سے جواب تحریر کریں۔

**الجواب**

مردہ جانور کی کھال اتارنا جائز ہے، اس پر لوگوں کا کیوں اعتراض ہے؟ کھال نکالنے والے کے ہاتھ کا کھانا پانی کیا ناپاک ہے جو اس کے کھانے پینے سے احتراز کرتے ہیں۔ لوگوں پر اس سے احتراز لازم ہے۔

ٹھیکہ لینا جائز ہے یا نہیں۔ یہ محتاج تفصیل ہے۔ ٹھیکہ کی مفصل حالت تحریر کر کے جواب حاصل کریں۔ کتبہ محمد طاہر حسین پورنوی غفرلہ، ۱۰ ر شوال المکرم ۹۰ھ

ان لوگوں کو جنھوں نے یہ سلوک کیا ہے، اپنی اور اپنی عورتوں کے لیے بھی یہی سلوک روا رکھنا چاہیے، ان پر بھی لازم کہ جو بے ڈھیلے سے صاف کئے آب دست لیتے ہیں۔ جو بچوں کو بعد فراغت دھوتے ہیں۔ جو ان کے کپڑے سے نجاست پاک کرتے ہیں سب کو برادری سے الگ کر دیں۔

شریعت نے فرمایا: (( کل اهاب دبغ فقد طهر))(۱)

دباغت کی اجازت ہے تو بے کھال اتارے کیسے ہوگی۔ اور کھال جب تک اترے گی نہیں وہ دباغت کے لیے کیسے دی جائے گی۔

فقیر مصطفےٰ رضا قادری غفرلہ

---

(۱) [الهدايه: كتاب الطهارة: ۱/۴۰]

# مینڈک کی بیع جائز نہیں

(۴۶) **مسئلہ:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...
اگر کوئی مسلمان مینڈک کی تجارت کرنا چاہے تو یہ تجارت درست ہوگی یا نہیں؟۔

**الجواب**

مینڈک کی بیع جائز نہیں ہے۔
عالمگیری ج۳ص۹۱ میں ہے۔
((ولا یجوزبیع مایکون فی البحر کالضفدع والسرطان وغیرہ إلاالسمك))(۱)
اور ہڈی سے انتفاع بھی جائز نہیں۔اسی میں ہے:
((ولا یجوز الانتفاع بجلده وعظمه كذا فى المحيط))(۲)
ردالمحتار ج۴ص۱۱۱ میں ہے:
((بيع غيرالسمك من دواب البحرإن كان له ثمن كالقنقور وجلود الخر ونحوها يجوز وإلا فلا كالضفدع والسرطان أصح))(۳)والله تعالىٰ اعلم

# قوالی

(۴۷) **مسئلہ:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...
قوالی کرانا کیسا ہے؟اس کی حقیقت کیا ہے؟یہ کب رائج ہوئی؟اور کس نے کرائی؟اور کس مصلحت کے تحت یہ ہوئی تھی؟جب کہ قوالی میں ڈھول تالی پیٹتے ہیں۔یہ جائز ہیں،یا نہیں؟اس میں نعت

---

(۱) [الفتاوی الهنديه،الفصل الخامس في بيع المحرم۔۱۱۴/۳]
(۲) [الفتاوی الهنديه،الفصل الخامس في بيع المحرم۔۱۱۴/۳]
(۳) [ردالمحتار على الدر المختار ،مطلب في بيع دودة القرمز ۔۶۸/۵]

رسول بھی پڑھنا اور آیت پڑھنا یہ سب اچھا ہے، یا نہیں؟ قوال لوگ ننگے سر ہوتے ہیں، ایک شخص قوالی کو جائز کہہ کر اپنے گھر کراتا ہے، اور یہ کہتا ہے کہ یہ قوالی خاندان چشتیہ میں جائز ہے، اور ان کے زمانے میں ہوا کرتی تھی، اور کرتے ہیں، اس میں کوئی بات نہیں ہے، سمجھانے پر بھی باز نہیں آتا، اس سے کہا گیا کہ اس قسم کی قوالی کو حضرت حرام فرماتے ہیں اور اس کو بہت زبردست گناہ ٹھہرایا ہے، تو وہ شخص اس بات کا قائل نہیں، اور یہ کہتا ہے: کہ حضرت کے پیر کے یہاں بھی یعنی امام ابوالحسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے یہاں ہوتی تھی، وہ سنتے تھے۔ تو وہ اب ہم سے کہتا ہے کہ بتاؤ تمہارا اس کے بارے میں کیا خیال ہے؟۔

حضرت کو معلوم ہوتے ہوئے بھی ان سے بیعت لی، کیا حضرت نے منع نہ فرمایا، اب تم بتاؤ کہ حضرت کے پیر ہی قوالی کراتے تھے، تو کیوں کر کراتے تھے؟ اس کی کیا وجہ ہے؟ تو ہم نے کہا ایسا نہیں ہوا ہوگا، لیکن وہ ہماری بات چلنے نہیں دیتا، اور کہتا ہے: اگر تم کو شک ہے، تو جا کر معلوم کرو، کہ یہ بات صحیح ہے یا غلط۔

اب امر طلب یہ ہے کہ کیا حضرت کے پیر کے یہاں قوالی ہوتی تھی؟ کس قسم کی ہوتی تھی؟ اور کیوں ہوتی تھی؟ جب کہ آپ قادری سلسلہ سے تھے، اور قادری سلسلہ میں جائز بھی نہیں ہے، قوالی کرانے والے پر کیا حکم ہے؟ اور سننے والے پر کیا حکم ہے؟ لہٰذا آپ سے گزارش ہے کہ اس کا تفصیل سے جواب دے کر ہم کو مطلع فرمائیں۔

فقط والسلام

چندا میاں محلہ اعظم نگر بریلی

## الجواب

خالی قوالی جائز ہے، مع مزامیر قوالی سننا حرام ہے۔ حضور محبوب الٰہی سیدی ومولائی نظام الحق والدین سلطان الاولیا رضی اللہ تعالیٰ عنہ وعنہم وعنا بہم "فوائد الفؤاد" شریف میں فرماتے ہیں:

مزامیر حرام است۔ مولانا فخر الدین رازی خلیفۂ حضور سیدنا محبوب الٰہی رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے حضور کے زمانہ مبارکہ میں خود حضور کے حکم احکم سے مسئلہ سماع میں رسالہ "کشف القناع عن اصول السماع" تحریر فرمایا۔

اسی میں صاف فرمایا کہ: ((أما سماع مشائخنا رضی اللّٰہ تعالیٰ عنهم فبريٌ عن هذه التهمة وهو مجرد صوت القوال مع الأشعار المعشر من كمال صفة اللّٰہ تعالیٰ))(۱)

---

(۱) [فوائد الفؤاد: ]

ہمارے مشائخ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کا سماع اس مزامیر کے بہتان سے بری ہے، وہ صرف قوال کی آواز ہے، ان اشعار کے ساتھ تو کمال صفت الٰہی سے خبر دیتے ہیں۔(مترجم)

للہ انصاف! اس امام جلیل کے خاندان عالی چشتیت کا یہ ارشاد مقبول ہوگا۔ یا آج کل کے مدعیان خام کار کی تہمت بے بنیاد، ظاہر الفساد۔ ولا حول ولا قوۃ إلا باللہ العلي العظیم۔

مروجہ قوالی حرام ہے، حاضرین سب گنہ گار ہیں، اور ان سب کا گناہ قوالی کرانے والوں پر ہے، اور قوالوں کا بھی گناہ اس قوالی کرانے والے پر، بغیر اس کے کہ قوالی کرنے والے کے ماتھے قوالوں کا گناہ جانے سے قوالوں پر گناہ کی کچھ کمی آئے، یا اس کے اور قوالوں کے ذمہ حاضرین کا وبال پڑنے سے حاضرین کے گناہ میں کچھ تخفیف ہو، نہیں، بلکہ حاضرین میں ہر ایک پر اپنا پورا گناہ الگ، اور قوالوں کے برابر جدا، اور سب حاضرین کے برابر علاحدہ۔ وجہ یہ ہے کہ حاضرین کو قوالی کرانے والے نے بلایا، ان کے لیے اس گناہ کا سامان پھیلایا، اور قوالوں نے اسے سنایا، اگر وہ سامان نہ کرتا، یہ ڈھول سارنگی نہ سناتے، تو حاضرین اس گناہ میں کیوں پڑتے، اس لیے ان سب کا گناہ ان دونوں پر ہوا۔ پھر قوالوں کے اس گناہ کا باعث وہ قوالی کرانے والا ہوا۔ وہ نہ کرتا، نہ بلاتا، تو کیوں کر آتے، سناتے، بجاتے۔ لہٰذا قوالوں کا بھی گناہ اس بلانے والے پر ہوا، اللہ تعالیٰ مسلمانوں کو اتباع شیطان سے بچائے، اور ان کو سچے محبوبان خدا کا سچا اتباع عطا فرمائے۔ آمین۔ آمین بجاھھم عندك آمین والحمد للہ رب العالمین۔ کلام یہاں طویل ہے، اور انصاف دوست کو اسی قدر کافی ہے۔ واللہ الھادی وھو تعالیٰ أعلم۔

کتبہ: محمد طاہر حسین پورنوی غفرلہ

الجواب صحیح: ۔قوالی مع مزامیر حرام ہے، اور اسے جائز بتانا اور اشد حرام، اور اسے جائز بتانے اور سننے کا اتہام بزرگوں پر رکھنا اور اشد حرام۔ وہ شخص اپنے اس گناہ سے، اور اسے جائز بتانے اور بزرگوں پر بہتان لگانے سے توبہ کرے۔ جھوٹ بولنا موجب لعنت ہے، اور افترا بہتان تو اور بھی اشد لعنت کا موجب ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

فقیر مصطفیٰ رضا قادری غفرلہ

# قرآن سے فال نکالنے کا حکم

**(۴۸) مسئلہ:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

ایک صاحب نے ایک گھڑے میں ڈھائی کلو چینی کا شربت بنا کر رکھا، اور اس پر ایک مٹی کا لوٹا خالی رکھا، پھر یٰسین شریف تلاوت کر کے قرآن پاک اس گھڑے پر لوٹے کے اوپر رکھ دیا، اور پھر فاتحہ

شریف پڑھ کر حضرت شیر خدا کی روح پاک پر بخش دیا، پھر بہت عورتوں اور مردوں نے اپنی اپنی مراد مانگی، اور اول تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر باوضو سب اپنے اپنے ہاتھ ایک کے بعد ایک اپنے دونوں ہاتھ گھڑے کے پیٹ پر دونوں طرف دبا کر رکھ لیے، تو گھڑا خود بخود بہت لوگوں کے ہاتھ رکھنے سے گھوما، اور بہت سے لوگوں کے رکھنے سے بالکل نہیں گھوما، اور کہا کہ جس کی مراد پوری ہوگی تو وہ گھڑا گھومے گا، ورنہ نہیں گھومے گا، میں نے تین مرتبہ گھڑے پر ہاتھ رکھ کر دعا مانگی، ایک مرتبہ گھڑا بالکل نہیں ہلا، ایک مرتبہ تھوڑا گھوما، اور ایک مرتبہ بہت زیادہ گھوما، میں نے بخدا خود گھمانے کی بالکل کوشش نہیں کی، خود گھوما۔ یہ معاملہ کیا ہے؟ دوسرے ایک شخص نے کہا کہ ایسا کرنا ناجائز ہے، لہٰذا مہربانی فرما کر تحریر فرمایے کہ ایسا جائز ہے کہ نہیں؟ دوسرے ایسا ہو سکتا ہے کہ نہیں؟ مہربانی فرما کر جواب دیجیے۔

محمد انشاءاللہ خاں، ایٹہ محلہ کرہ برف والی کوٹھی اشوک بھون

## الجواب

ہمارے علما کے نزدیک قرآن سے فال دیکھنا ناجائز و ممنوع ہے، قرآن عظیم اس لیے نہیں اتارا گیا۔

شرح فقہ اکبر میں ہے:

"قال القونوي: لا يجوز اتباع المنجم والرمّال ومن ادعى علم الحروف المهجات ؛لأنه في معنى الكاهن ، ومن جملة علم الحروف فأل المصحف حيث يفتحونه وينظرون في أول الصحيفة ۔ و كذا في سابع الورقة السابعة ملخصاً"(١)

ترجمہ: امام قونوی نے فرمایا کہ: نجوم اور رمال اور علم حروف کے مدعی کی پیروی جائز نہیں کہ وہ کاہن کے مثل ہیں۔ اس علم حروف میں سے وہ فال ہے کہ قرآن مجید کو کھول کر پہلا صفحہ اور ساتویں صفحہ کی ساتویں سطر۔ (مترجم)

حدیقۂ ندیہ وغیرہا میں ہے: "أخذ الفال من المصحف مكروه" ایسی فال قرآن مجید سے فال لینے میں داخل ہے۔ یہ بھی ممنوع ہے، اس سے بچنا لازم ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

کتبہ: محمد طاہر حسین پورنوی غفرلہ

الجواب: یہ عمل اور ایسے ہی چور کا نام نکالنے کا ہے، جو مسلمانوں میں رائج ہے، یوں ہی فال

---

(١) [شرح كتاب الفقه الأكبر: ٢٥٠]

نکالنا بھی اسی طرح عوام وخواص میں سب رائج ہے، لوگ ایسا عمل کریں، یا فال کھولیں، اور اس عمل، یا فال پر ایسا یقین رکھیں اس سے غیب کا حال معلوم ہو جانا یقین کریں، ان کے ایسے خیال خام کی بنیاد پر ان کے لیے ناجائز ہے۔ خصوصاً قرآن عظیم سے فال، اور زیادہ اشد ہے، کہ کبھی کچی سمجھ والے کا اس کے خلاف ہونے پر جو فال سے معلوم ہوا تھا اعتقاد ہی متزلزل ہو جائے، جو لوگ پختہ تحقیق رکھتے ہیں فال، یا ایسے اعمال سے یہ گمان اور یہ خیال بھی نہیں رکھتے کہ اس سے واقعی غیب کا حال دریافت ہو جاتا ہے، بطور استخارہ کرتے ہیں۔ کہ قرآن عظیم کی تلاوت اور اس کے ایصال ثواب کی برکت اور حضرت مولیٰ علی کرم اللہ وجہہ کی نذر کی برکت سے ان کی دعا سے یہ کام ہو جائے گا۔ تو ان کو اس سے ویسی ممانعت نہیں کی جائے گی، جیسی ان کم علم، کچی سمجھ والوں کو بزرگوں سے جو ایسے اعمال منوائیں، انہیں علی الاطلاق ممنوع نہیں کہا جا سکتا۔ واللہ تعالیٰ اعلم

فقیر مصطفیٰ رضا قادری غفرلہ

# جھوٹ سے احتراز لازم ہے

**(۴۹) مسئلہ:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

ایک شخص کے چار بیٹے تھے، ان میں سے تین کے لڑکے موجود ہیں اور ایک لڑکے کے کوئی اولاد نہیں ہے، اس کی بیوہ سکینہ بیگم اپنے شوہری حصہ کی وارث ہے، اس کی آراضی میں چوتھائی کی اپنے شوہری حصہ پر وارث ہے، اس کے جو شریک کھاتے آراضی میں ہے انھوں نے کچھ عرصہ دراز سے گھر سے نکال دیا تھا کہ تیرا کوئی حق نہیں ہے، تیرا شوہر مر گیا، میں نے اپنی عمر محنت مزدوری سے اوروں کا کام کاج کر کے اپنا پیٹ پالا، آراضی میں اب کہ میرا شوہری حصہ نام درج ہے، چک بندی آفیسرس اور صاحب نے مجھی کو طلب کیا، اب شریک کھاتہ میرے مجھ کو تہمت رکھتے ہیں کہ اس کا نام خارج ہونا چاہیے، اور درخواست دیتے ہیں، سکینہ بیگم نے نکاح کر لیا ہے، اس کا نام خارج کیا جائے، میں نے نکاح نہیں کیا۔ از روئے اللہ کہتی ہوں کہ میں نے نکاح نہیں کیا۔

معراج الدین خاں، کیوناسعدی پوری بریلی

**الجواب**

جو لوگ جھوٹ بولتے ہیں اور جھوٹ بول کر تمہارا قانونی حصہ سے تمھیں محروم کر دینا چاہتے ہیں

وہ گنہ گار ہیں، اگر یہ زمین تمہارے شوہر کی ملک نہیں، تو جس کی زمین ہے وہ مالک ہے، اس میں شرعاً تمہارا حصہ ہے نہ بیٹوں کا۔ زمین جس کی ہے وہ جسے جو تنے بونے کو دے تم سب کو دے، تو جتنی جتنی دے۔ وہ لوگ جھوٹ سے توبہ نہ کریں تو مسلمان ان سے سلام کلام چھوڑ دیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم

# ماں باپ کو ایذا دینے والے سے قطع تعلق کرو

**مسئلہ:** (۵۰)

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

زید کا لڑکا اور اس کی بی بی زید کے ساتھ برا سلوک کرتے رہتے ہیں، کبھی داڑھی پکڑ کر مارتے ہیں، اور روزانہ گالی وغیرہ دیتے رہتے ہیں، جس سے زید کو بڑی تکلیف ہوتی ہے، یہاں تک کہ زید رونے لگتا ہے، اور صدمہ کی وجہ سے برا حال ہو جاتا ہے، اب مسئلہ زیر غور ہے کہ زید ایسے لڑکے اور اس کی بی بی سے تعلقات رکھے، یا نہیں؟ شرعی حکم کیا ہے؟ جواب مرحمت فرمایا جائے۔ فقط

سائل: فدا حسین، محلہ بیدی ٹولہ پرانہ شہر بریلی ۱۴/مارچ ۶۸ء

**الجواب**

وہ لڑکا اور اس کی بی بی دونوں اشد گنہ گار ہیں، ظلم وستم گار، جہنم کے سزاوار ہیں، ان پر توبہ فرض ہے، حق اللہ میں گرفتار ہیں، اور حق زید میں بھی، توبہ کریں اور زید سے معافی چاہیں، وہ توبہ نہ کریں تو زید ان سے قطع تعلق کرے، اور جو مسلمان ظالموں کے اس حال سے مطلع ہو اس پر بھی لازم ہے کہ جب تک توبہ نہ کریں، معافی نہ چاہیں ان سے سلام، کلام، ربط، ضبط، میل، جول موقوف رکھیں۔ حق اللہ تعالیٰ اعلم

# کبیرہ گناہ کرنے والے کو کافر نہیں کہہ سکتے

**مسئلہ:** (۱)

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین ان مسائل میں کہ...

(۱) ایک مسلمان ہے جو چندہ کی رقم خود کھا جاتا ہے، خواہ وہ خود مظلوم ہو یا اور کوئی چندہ تو کیا چندہ کی رقم کھانے، یا چوری کرنے، یا زنا کرنے سے اسلام سے خارج ہو جاتا ہے؟

(۲) ایسے مسلمان کو جو چوری کرتا ہے، زنا کرتا ہے، اس کو کافر کہنے والا کون ہوا، اور اس پر کیا حکم شرعی ہے؟ تحریر کریں۔ محمد کلیم الدین حشمتی ایم۔ اے، بکڈپو طلاق محل کانپور

## الجواب

(۱) اہل سنت وجماعت کے نزدیک مرتکب کبیرہ ایمان سے نہیں نکلتا ہے، شرح عقائد نسفی میں ہے: ((والکبیرۃ لا تخرج المؤمن من الإیمان لبقاء التصدیق الذي هو حقیقة الإیمان خلافا للخوارج)) الخ"(۱)

لہذا گناہ گار، ظالم، جفا کار شدید ہے، مگر کافر نہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم

(۲) مسلمان کو کافر کہنا حرام ہے، اور کثیر علمائے اعلام وفقہائے عظام کے نزدیک قائل کافر ہوجائے گا، مگر مذہب معتمد ومفتی بہ میں تفصیل ہے، کہ اگر بطور سب وشتم کافر کہا تو قائل کافر نہ ہوگا۔ گنہگار، مستحق عذاب نار، حق اللہ وحق العباد میں گرفتار ہوگا، ورنہ قائل کافر ہوجائے گا۔ (فتاوی رضویہ) بحوالہ ردالمحتار وغیرہا۔

صورت مسئولہ میں جس نے چور، یا زانی مسلمان کو کافر کہا اس پر توبہ واستغفار فرض ہے، اور تجدید ایمان بھی کرے، بی بی والا ہو تو بی بی سے دوبارہ نکاح بھی کرلے اگر وہ دوبارہ نکاح پر راضی ہو۔ واللہ تعالیٰ اعلم

کتبہ: قاضی محمد عبدالرحیم بستوی غفرلہ

۷۸۶۔ فی الواقع چوری کرنے، زنا کرنے، چندہ کا روپیہ کھالینے سے اور کسی گناہ سے اسلام سے خارج نہیں ہوتا، اگر کسی نے کسی کو محض اس لیے کافر کہا، اسے خارج از اسلام جانا، تو بحکم حدیث وہ حکم کفر اسی پر لوٹا، اسے تجدید ایمان کرنا چاہیے، اور جسے ناحق کافر کہا تو اس سے معافی مانگنا چاہیے، اور شتماً بھی بعض لوگ کافر کہہ دیتے ہیں، جیسے بے ایمان۔ اس سے بھی توبہ کرنا چاہیے، اور معافی مانگنا چاہیے، ہر باخبر سنی مسلمان بھی یہی جانتا مانتا ہے کہ کسی گناہ سے کوئی کافر نہیں ہوتا۔ واللہ تعالیٰ اعلم

فقیر مصطفیٰ رضا قادری غفرلہ

# کسی بھی مسلمان کو گالی دینا حرام ہے

**(۵۱) مسئلہ:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

ہم دونوں میں کس کو توبہ کرنا چاہیے، میں ڈاکٹر کے پاس بیٹھا تھا، اور آدمی بھی تھے، ان میں اور

---

(۱) [شرح العقائد للنسفي: ص۱۱٦]

خلاصہ کلام یہ ہے کہ جس پر غیر کی اطاعت ضروری ہو، جیسے اولاد کے قابل اطاعت امر میں اس ماں باپ کی اطاعت واجب ہے۔ اور رعایہ جس پر مباح چیز میں بادشاہ کی اطاعت ضروری ہے، اور بیوی پر مشروع شی میں اپنے شوہر کی اطاعت ضروری ہے اسی طرح غلام پر اپنے آقا کی اطاعت ضروری ہے۔ مثلاً حکام کی طرف سے محکومین کے لیے کوئی حکم صادر ہو، اس سلسلے میں ان کی بھلائی، اور ان کا نفع ہو، اور ان کے حالات کی اصلاح ہو اور ان کے نقصان کی تکمیل ہو تو محکومین پر ان کی اطاعت ضروری ہے، اگر حکم مباح چیز کے سلسلے میں ہو جس کا ہونا اور نا ہونا مامورین کے حق میں برابر ہے، اور اس سے نہ ان کا کوئی فائدہ ہے اور نا ہی اس سے ان کے کسی ضرر کا دفعیہ ہو، تو اس میں ان کی اطاعت جائز ومباح ہوگی نہ کہ واجب، ہم اسے امر سلطان کے حق میں دوسری کتاب میں تحریر کر چکے ہیں۔ (مترجم)

یوں ہی جس میں آمرین کا وہ امر جس کے کرنے میں مامور کا نفع۔ یا اس سے دفع ضرر نہ ہو مگر آمر کا نفع جائز نیز اس کا دفع ضرر؟ ہو، جس کے کرنے میں کوئی شرعی ممانعت نہ ہو، وہ بھی واجب ہونا چاہیے جب کہ مامور کا امکان ہو، اور جس میں ان کا نفع اور ان کے ضرر کا دفع نہ ہوگا، وہ مباح ہوگا۔

اختلاف دین سے سوا والدین واجداد اور جدات از قبل اب وام وفروع وزوجہ جب کہ یہ ذمی ہوں اور لوگوں کا نفع ساقط ہوتا ہے۔ اور اگر اصول وفروع وزوجہ حربی ہوں، تو ان کا نفقہ بھی ساقط ہو جاتا ہے۔

حدیقہ ندیہ میں ہے: "یجب علی الولد المسلم نفقة الوالدین الکافرین إذا عجزا عن الکسب." (۱)

مسلم لڑکے پر کافر والدین کا نفقہ ضروری ہے جب کہ وہ کمانے پر قادر نہ ہوں۔ (مترجم)

اسی میں شرح درر سے ہے:

"لا نفقة مع الاختلاف دینا إلا لزوجة، والأصول، والفروع الذمیین لقوله تعالیٰ: ﴿صاحبهما في الدنیا معروفا.﴾ وفسرها النبي صلی اللّٰه تعالیٰ علیه وسلم بحسن العشرة والأجداد والجدات کالأبوین، ولا یجبر المسلم علی إنفاق أبویه الحربیین، ولا لحربي علی إنفاق أبیه المسلم أو الذمي، لأن الاستحقاق بطریق الصلة لنهي عنه برّهم. لقوله تعالیٰ: ﴿إنما ینهٰکم اللّٰه عن الذین قاتلوکم في الدین﴾ ولهذا لایجبر الإرث

---

(۱) [الحدیقة الندیة: ۲۵۸]

بين من هو في دارنا وبينهم وإن اتحذت ملتهم، وقيدنا بالذميين احترازاً عن الحربي والمستأمن، أما الأول فلأنا نهينا عن الباقي حق من يقاتلنا، وأما الثاني فلعرضيه، إذ يلحق بلا صادق وجب على المسلم خدمتهما .أي: الوالدين الكافرين يجب عليه أيضاً برهما، أي: الإحسان إليهما بقدر، وزيارتهما في بعض الأحيان إلا أن يخاف الوالدان يتجلباه أي: أبواه الكافرين على الكفر والتديين بدينهما، فيجوز له أن لا يزور حينئذٍ، ولهذاذكر في تنوير الأخبار وغيره من الحضانة عليها تجب للذمية كالمسلمة مالم يعقل الصغير دينا وأن يألف الكفر كذا في الخلاصة. ولا يجوز ان ولد المسلم يقودهما أي الوالدين الكافرين إذاعميا إلى البيعة والكنيسة لإعانته لهما على الكفر هو لا يجوز، إنما يقودهما أي: والديه منهما علىٰ المنزل۔ قال الوالد رحمة اللّٰه تعالىٰ عليه في المسائل المتفرقة من شرحه على الدرر معزيًا على القدسي: لا يقاد الأعمىٰ على البيعه ويقادمنهما ونحوه في البزازية وغيرها۔"(۱)

اختلاف دین کے ساتھ نفقہ نہیں ہے مگر بیوی کا، اور اصول وفروع کا، اور معروف کی تفسیر حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے حسنِ معاشرت سے فرمائی ہے، دادا، دادیاں، والدین کا حکم رکھتے ہیں، اور مسلمان کو اپنے حربی والدین کے نفقہ پر مجبور نہ کیا جائے گا، اس لیے کہ استحقاق صلہ رحمی کے طریقہ پر ہوتا ہے اور اس سے نہی وارد ہے، کیوں کہ اللہ عزّوجل فرماتا ہے: اللہ تمہیں انہی سے منع کرتا ہے جو تم سے دین میں لڑے، اسی وجہ سے وراثت جاری نہ ہوگی ہمارے ملک میں رہنے والے شخص اور ان کے درمیان اگر چہ دونوں کا دین ایک ہو، اور ہم نے ذمی کی قید حربی اور مستامن سے احتراز کے لیے لگائی۔

عالمگیریہ میں ہے: "يجبر الولد الموسر على نفقة الوالدين المعسرين، مسلمين كانا أو ذميين قدرا على الكسب أولم يقدرا بخلاف الحربيين المستامنين، ولا يشارك الوالد الموسر أحداً في نفقة أبويه المعسرين كذا في العتابية."(۲)

مالدار لڑکے پر اپنے تنگ دست والدین کا نفقہ واجب ہے مسلم ہوں یا ذمی، کسب پر قادر ہوں یا نہ ہوں برخلاف حربی مستامن کے۔ (مترجم)

---

(۱) [الحديقة الندية:۲۵۸]

(۲) [الفتاوىٰ الهنديه . كتاب الطلاق،باب السابع عشر في النفقات ،الفصل الخامس:۱/۶۶۹]

اسی میں ہے:

”لا تجب النفقة مع في اختلاف الدين إلا للزوجة والأبوين والأجداد والجدات والولد وولد الولد.“(۱)

دین کے اختلاف کے ساتھ نفقہ واجب نہ ہوگا مگر بیوی اور والدین کا، اسی طرح دادا اور دادیوں کا، اور بیٹے کے بیٹے کا۔ (مترجم)

اسی میں ہے:

”لا يجبر المسلم والذمي علىٰ نفقة والديه من أهل الحرب إن كانا مستأمنين في دارالإسلام، وكذلك الحربي الذي دخل علينا بأمان لا يجب علىٰ والديه النفقة إذا كان مسلمين أو كانا من أهل الذمة كذا في المحيط.“(۲)

مسلم اور ذمی کو ان کے حربی والدین کے نفقہ پر مجبور نہ کیا جائے گا اگر وہ متامن ہوں، اسی طرح وہ حربی جو ہمارے پاس امان کے ساتھ آئے اس کے والدین پر اس کا نفقہ واجب نہ ہوگا جب کہ وہ مسلم ہوں یا ذمی ہوں، اسی طرح محیط میں ہے۔ (مترجم)

تفسیرات احمدیہ میں ہے:

”أما إطاعتهما في غير المعاصي فواجب بقدر ما أمكن، ولهذا قال عليه السلام في إطاعة الوالدين، ((وإن أمراك أن تخرج من أهلك ومالك)) بهذا شرع الإحسان والنفقة عليهما على الولد، ويحرم عليه ابتداء قتلهما وإن كانا كافرين علىٰ ما يدل عليه قوله:﴿ وصاحبهما في الدنيا معروفاً﴾ يرتضيه الشرع ويقتضيه الكرم، وإلىٰ كله يشير كلام صاحب الهداية حيث قال في باب النفقة: وعلىٰ أبويه وأجداده وجداته إذا كانوا فقراء وإن خالفوا في دينه، أما الوالدان فلقوله تعالىٰ:﴿وصاحبهما في الدنيا معروفاً﴾ نزلت في الأبوين الكافرين، وليس من المعروف أن يعيش في نعم الله تعالىٰ ويتركهما يموتان جوعاً، وأما الأجداد والجدات فلأنهم من الآباء والأمهات، وبه أيضاً تمسك في كتاب الجهاد: إن الابن إن وجد أباه في صف

---

(۱) [الفتاویٰ الهنديه. كتاب الطلاق،باب السابع عشر في النفقات :۱/۶۷۲]

(۲) [الفتاویٰ الهنديه. كتاب الطلاق،باب السابع عشر في النفقات :/۶۷۲]

المشركين لا يقتل ابتداء،وإن قصد الأب قتله بحيث لايمكن دفعه إلا بقتله لا بأس به، لأنه دافع حينئذٍ لا قاصد.“(۱)

غیر معاصی میں ان کی اطاعت حتی المقدور واجب ہے، اسی وجہ سے سرکار نے فرمایا: والدین کی اطاعت کے حوالہ سے کہ اگر چہ وہ تجھے تیری بیوی اور تیرے مال کو چھوڑنے کا حکم دیں، اس کے ذریعہ احسان کی شرح فرمائی، اور بیٹے پر ان کا نفقہ واجب ہے، نیز ابتداءً ان سے قتال کرنا بھی حرام ہے اگر چہ وہ کافر ہوں، کیوں کہ اس پر رب تعالیٰ کا ارشاد دال ہے، کہ دنیاوی زندگی میں ان کے ساتھ بھلائی سے پیش آؤ، شرع اس کو پسند کرتی ہے اور کرم اس کا مقتضی ہے اور اسی کی طرف صاحب ہدایہ کا کلام مشیر ہے، انہوں نے باب نفقہ میں فرمایا ہے: کہ والدین کے حکم میں اجداد وجدات (دادا دادیاں) ہیں جب کہ وہ فقیر ہوں گو کہ وہ دین میں بیٹے کے مخالف ہوں، والدین کے تعلق سے تو خود رب کا ارشاد ہے، دنیا میں ان کے ساتھ بھلائی سے پیش آؤ، یہ آیتیں کافر والدین کے بارے میں نازل ہوئیں، بھلائی یہ نہیں ہے کہ خود تو وہ خوش حال زندگی گذارے اور والدین کو بھوکا مرتا چھوڑ دے، اور اجداد وجدات اس حکم میں اس لیے داخل ہیں کہ یہ (والدین) اپنے ماں باپ سے ہی وجود میں آئے۔ اور اسی سے کتاب الجہاد میں استدلال کیا ہے، کہ اگر بیٹا اپنے والد کو مشرکین کی صف میں پائے تو ابتداء قتل نہ کرے، اور اگر والد اس کے قتل کا قصد کرے اس طور پر کہ اس سے بچنے کی صورت قتل کے علاوہ نہ ہو، تو اب قتل کرسکتا ہے، کیوں کہ وہ دفاع کرنے والا ہے، قصداً قتل کرنے والا نہیں۔ (مترجم)

ان عبارات سے یہ ظاہر و باہر ہے کہ معصیت میں ماں باپ اور سلطان کی اطاعت نہیں ہے۔ اور غیر معصیت میں بعض سے مطلق وجوب معلوم ہوا کہ بعض میں یہ ہے کہ بعض امور میں اطاعت واجب بعض میں مباح۔ اور قضیہ نظر فقہی یہی ہے کہ مطلقاً وجوب نہیں۔ اللہ اور رسول سے زائد اطاعت کس کی، حضور علیہ الصلاۃ والسلام کے اوامر میں بعضیت ہے۔ بعض وجوب کے لیے اور بعض ارسال میں۔ یوں ہی تفصیلات ہونا ضرور کہ جس مباح کی ماں باپ، سلطان تاکید فرمائیں، امر برائے وجوب کریں، یعنی اس کام کو مامور پر لازم کریں، وہ واجب ہوگا۔ اور اگر امر بطور امر ارشادی ہو تو مباح ہی رہے گا۔ هذا ما عندي والعلم بالحق عند ربي۔

مرتد کا کوئی نفقہ نہیں۔ جیسے حربی کا یوں ہی مرتد کا، بلکہ اس سے زیادہ کہ مرتد سے تو نرمی معاملت

(۱) [التفسيرات الاحمديه: ۶۰۵]

بھی ناجائز ہے، کہ اس کے ساتھ صلہ، حسن سلوک، اس کی اطاعت شعاری، فرماں برداری۔ مرتد کے لیے نہیں مگر توبہ، ورنہ تلوار۔ مرتد والدین حربی والدین سے بدتر ہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب۔

## جو کام شریعت کے خلاف نہ ہو اس میں باپ کی اطاعت لازم ہے

**مسئلہ:** (۸۷)

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین ان مسائل میں کہ...

(۱) زید کا والد افعال حرام کا ارتکاب کرتا ہے تو زید اس سے بوجہ ارتکاب افعال حرام ناراض رہتا ہے، اسی وجہ سے دنیاوی امور میں اس کی اطاعت وفرماں برداری بھی نہیں کرتا ہے۔ تو کیا اس وجہ سے گناہ گار مرتکب عقوق والد ہوا یا نہیں؟

(۲) زید کی والدہ اگر کوئی حکم زید کو دے اور اس حکم کے خلاف اس کا والد حکم دے تو زید کو کس کا حکم ماننا واجب ہے۔ بینوا توجروا۔

از آنولہ ضلع بریلی مسئولہ از مولوی عبد اللطیف صاحب۔ تاریخ ۲۴ر مارچ ۳۷ء

**الجواب**

(۱) ضرور۔ جو امر خلاف شرع نہ ہو اس میں باپ کی اطاعت لازم ہے اور نہیں کرتا تو ضرور عاق ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

(۲) ماں باپ دونوں کی اطاعت لازم ہے اور جہاں دونوں کی نہ ہو سکے وہاں والد کی اطاعت مرجح ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

## اہل سنت کے حقوق کی حفاظت کے لیے فرق باطلہ کے ساتھ مجالست جائز ہے

**مسئلہ:** (۸۸) کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

ریاست بڑودہ کے اندر مسلمانان بڑودہ راج کانفرنس نامی ایک انجمن واسطے حقوق طلبی وتحفظ اسلام قائم کی ہوئی ہے، یہ انجمن بیچ کوئی مذہبی امور کے دخل کرنے کے واسطے نہیں ہے صرف یہاں کے ہنود راجہ وہندو رعایا کے سامنے مسلمانوں کے حقوق کی حفاظت کا کام کرنے والی ہے، اس لیے اس میں بلا قید ہر فرقے کے کلمہ گو شامل ہو سکتے ہیں۔ کیا اس انجمن میں سنی حنفی مسلمانوں کو شریک ہونا جائز ہے؟ بینوا

توجروا۔ ازپادرا گجرات۔مرسلہ جمال بھائی قاسم بھائی۔

**الجواب**

اس کانفرنس میں شرکت برائے تحفظ حقوق اہل سنت بمقابلہ فرق باطلہ بتحفظ حقوق اسلام بمقابلہ اعدائے اسلام ضروری ہے۔فرق باطلہ کے ساتھ وہ مجالست ناجائز وحرام ہے جو بربنائے محبت وموالات ہو،نیز وہ جو بے ضرورت وحاجت ومصلحت شرعیہ ہو،نہ وہ جو برائے تبلیغ وردہو۔واللہ تعالیٰ اعلم۔

## شرعی جرم اور حقوق الٰہی کی خلاف ورزی میں توبہ لازم مسلمانوں کی معافی سے معاف نہیں ہوگا

**مسئلہ:** (۸۹)

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

ایک آدمی نے اپنے گھر میں کونڈوں کی نیاز کروائی اور سب لوگوں کو بلاکر شریک دعوت کیا،اسی دوران لوگوں کے ہمراہ زید جوکہ غیر مقلد خیال رکھتا ہے شریک دعوت ہوا،لیکن جب وہ کھاچکا تب اثنائے مجلس میں سے سنی خیال کے ایک آدمی (نے) اس سے سوال کیا کہ:تم نیاز کو حرام کہتے ہو پھر حرام چیز کو کیوں کھایا؟ تب اس نے جواب دیا کہ:اس میں کیا حرج ہے؟لوگ شراب جوکہ بالکل ناجائز ہے پی لیتے ہیں؟خیر اس کے بعد وہ چلا گیا۔اور دوسرے دن فجر کی نماز میں اس ہی کے عقائد کے لوگوں نے اس سے دریافت کیا کہ:تم نے کتنی جگہ نیاز کونڈا کھائی،اس نے جواب دیا کہ مجھ سے صرف ایک جگہ ایسی غلطی ہوئی ہے،اس پر عمرو نے چند لوگوں کے روبرو جوکہ سنی عقائد کے تھے کہا کہ:تم کو بہتر ہوتا کہ شراب پی لیتے مگر کونڈوں کا نیاز نہ کھاتے۔سنی لوگوں نے زید وعمرو کا یہ کلام سن کر محلّہ کے سب کو بلاکر زید عمرو کے ساتھ میل جول،اٹھنا بیٹھنا،حقہ پانی،کلام کرنا بند کردیا۔اب زید وعمرو مجبور ہوکر سنی لوگوں سے کہتے ہیں کہ ہم دونوں کو معاف کردیجیے۔دریافت طلب یہ ہے کہ:شریعت کے مطابق،زید وعمرو کو معاف کرنے کی کیا صورت ہوسکتی ہے۔بینوا بالدلیل معہ بحوالہ کتب فقہ۔ المستفتی:محمد عبداللطیف فرید پوری۔

**الجواب**

زید وعمرو وہابی ہیں تو ماعلیٰ مثلہ یعد الخطاء ان کی ایسی شناعتوں کا کیا پوچھنا۔ان سے میل جول،ان سے سلام کلام،اس سے پہلے بھی ان کی وہابیت کی بناپر حرام تھا جب تک وہ وہابیت سے اور اپنی اپنی اس تازہ بدکلامی بدلگامی سے توبہ نہ کریں ہرگز ان سے میل جول،ان کے پاس بیٹھنے اٹھنے کی اجازت

نہیں۔ قال تعالیٰ:

﴿وَإِمَّا يُنسِيَنَّكَ الشَّيْطٰنُ فَلَا تَقْعُدْ بَعْدَ الذِّكْرَى مَعَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ﴾(۱)

اور جو کہیں تجھے شیطان بھلا دے تو یاد آئے پر ظالموں کے پاس نہ بیٹھ۔

سنیوں سے معافی مانگتے ہیں مگر توبہ نصیب نہیں۔ سنیوں سے کیا اس کی معافی چاہی جاسکتی ہے اور اس کی معافی سے الزام شرعی ان کے سر سے اٹھ سکتا ہے، جو مواخذہ الٰہیہ ان پر ہے بے توبہ ورجوع محض سنیوں سے معافی مانگنے سے انہیں اس سے رستگاری ہوسکتی ہے؟ توبہ کرتے شرم آتی ہے، توبہ سے اپنی ذلت سمجھی جاتی ہے اس کی طرح جسے قرآن عزیز نے فرمایا:

﴿وَإِذَا قِيْلَ لَهُ اتَّقِ اللّٰهَ أَخَذَتْهُ الْعِزَّةُ بِالْإِثْمِ﴾(۲)

اور جب اس سے کہا جائے کہ اللہ سے ڈرو تو اسے اور ضد چڑھے گناہ کی۔

زید وعمرو دونوں نے ایسی شنیع بات کہی کہ خود وہابی پر بھی ان دونوں سے بے توبہ میل جول کونا جائز۔ ناروا کہیں گے اگر مذہبی روش پر چلنا چاہیں گے اور سیاسی فریب کاری اگر نہ کریں گے جو آج کل ان کے اکثر نے مذہب پر مقدم کر رکھی ہے، زید نے بکا کیا حرج ہے لوگ الخ یعنی حرام خواری میں کوئی حرج نہیں، عمرو نے زید سے بھی بدتر کلمہ بکا کہ تم کو بہتر کہ شراب پی لیتے۔ شراب پینے کو بہتر کہا اور نیاز کے کھانے سے بہتر کہا۔ ولاحول ولا قوۃ إلا باللّٰہ العلي العظیم۔ واللّٰہ تعالیٰ اعلم۔

## ماں باپ کی نافرن اولاد فاسق فاجر حرام کار مستحق نار مستوجب غضب قہار ہے

**مسئلہ:** (۹۰)

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

میرا لڑکا بحالت ثبات عقل ہے لیکن میرے ساتھ میں اس طرح پیش آتا ہے کہ تخمیناً عرصہ بیس سال سے مجھ سے بات نہیں کرتا ہے، نیز توہین کرتا ہے عزت کا خواہاں ہے، چیں بر جبیں سخت کلامی سے مقابلہ پر آنے میں یہ ثابت ہوتا تھا کہ میرے مارنے پر تیار ہے، میں نے اس کی حرکات بیجاؤں پر غور کر کے یہ تجویز کیا ہے کہ میری زمینداری وسیر وغیرہ غرضکہ جو چیز میری ہے بعد میرے مسمی مذکور کو عاق نامہ

---

(۱) [سورۃ الأنعام:۶۸]

(۲) [سورۃ البقرۃ:۲۰۶]

لکھنے سے خصہ نہ پہنچے شرعاً جائز ہے یا نہیں؟

ازنگریا سادات مسئولہ معرفت جناب سید نوشہ حسن صاحب ۳رجب ۵۶ھ

## الجواب

وہ لڑکا سخت فاسق، فاجر، شدید حرام کار، اشد گنہ گار، مستحق نار، مستوجب غضب جبار، مبتلائے قہر قہار، حق اللہ وحق اب میں گرفتار ہے۔ اس پر اپنی اس خبیث نہایت شنیع حرکت سے توبہ لازم ہے اور اپنے والد سے معافی چاہنا نہایت عاجزی، پورے انکسار، انتہائی تذلل کے اظہار کے ساتھ۔ یہاں تک معافی چاہتا رہے کہ باپ معاف کردے اور دل سے راضی ہو جائے۔ باپ کے ساتھ گستاخی کو ہلکا نہ جانے۔ سخت قہر اور عظیم وزر کی بات ہے۔ والعیاذ باللہ تعالیٰ۔ گستاخی تو بہت سخت ہے محض نافرمانی بھی جس سے انہیں ایذا ہو عقوق ہے۔ اور عقوق حرام وکبیرہ ہے۔ حدیث میں ارشاد فرماتے ہیں:

" ألا أنبئكم بأكبر الكبائر (۳بار)"

کیا میں تمہیں سب کبیروں سے بڑے کبیرہ کی خبر نہ دوں۔ صحابہ کی عرض پر فرمایا:

۔((الاشراك بالله و عقوق الوالدين الخ))

خدا کا شریک کرنا۔ اور ماں باپ کو ستانا۔ عقوق والدین جنت سے محرومی کا باعث ہے اور بالکل محرومی کا سبب ہوسکتا ہے۔ والعیاذ باللہ تعالیٰ۔ عقوق والدین کی نحوست سے خوف کرنا چاہیے کہ کلمۂ اسلام پر خاتمہ نصیب نہ ہو۔ یا معاذ اللہ ایمان ہی پر موت سے محروم رہے۔

عقوق والدین لعنت کا سبب ہے۔

حدیث میں ہے:

((ثلثة لا يدخلون الجنة العاق لوالديه، والديوث، ورجلة النساء.)) (۱)

تین شخص جنت میں نہ جائیں گے، ماں باپ کو ستانے والا۔ اور دیوث۔ اور مردوں کی وضع بنانے والی عورت۔ (مترجم)

عقوق والدین ایسی خبیث ہولناک شی ہے، کہ شرک کے بعد اسی کو فرمایا۔ عقوق والدین ایسا شنیع کام ہے کہ حدیث میں دیوثی سے بھی پہلے اس کو ذکر فرمایا، دیوثی سے بھی بدتر ٹھہرا۔ عقوق والدین ایسی ناپاکی ہے کہ اس کے ساتھ نہ فرض قبول نہ نفل۔ حدیث میں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں:

---

(۱) [السلسلة الصحيحة للألباني۔حديث:۱۳۹۷ - ۳۸۷/۳]

ماں باپ کے ساتھ گستاخی ملعون کا کام ہے۔

حدیث میں ہے:

((لعن اللّٰہ من سب والدیہ))(۱)

جس نے ماں باپ کے ساتھ گستاخی کی اس پر اللہ کی لعنت ہے۔(مترجم)

ماں باپ کا حق ماننا ان کا شکر گزار رہنا ایسا فرض ہے کہ اسے قرآن عظیم نے اللہ عزوجل کے حق کے بعد ہی ذکر فرمایا۔

کہ فرمایا:

﴿اَنِ اشْكُرْ لِیْ وَ لِوَالِدَیْكَ﴾(۲)

یہ کہ حق مان میرا اور اپنے ماں باپ کا۔

ماں باپ کو گالی دینا نہیں اف کہنا بھی حرام ہے۔

قرآن عظیم کا ارشاد ہے:

﴿وَلَا تَقُلْ لَّهُمَاۤ اُفٍّ﴾(۱)

تو ان سے ہوں نہ کہنا۔

وہ شخص اگر توبہ نہ کرے مسلمان اس سے میل جول، ربط ضبط، نشست برخاست، سلام وکلام چھوڑ دیں، یہاں تک کہ وہ توبہ کرے اور اپنے اس شدید جرم، نافرمانی، ایذا رسانی، گستاخی کی معافی والد سے چاہے۔ والد تو والد ہے کسی مسلمان کو ناحق ستانا ایذا دینا اللہ جل جلالہ اور اس کے رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو ایذا دینا ہے کما فی الحدیث۔

مگر جب تک وہ مسلمان ہے اس وقت تک یہ نہیں ہوسکتا کہ: وہ اپنے والد کا وارث بعد والد نہ ہو۔ وارث بنانا والد کا کام نہیں کہ وہ جسے لکھ جائے وہ وارث ہو، اور جس کو لکھ دے کہ یہ وارث نہ ہو وہ وارث نہ ہو۔ عاق نامہ لکھ دینا لغو ہے۔ عاق کرنے سے عاق نہیں ہوتا۔ عاق تو وہ خود ہی ہے یہ عاق کرے یا نہ کرے عاق نامہ لکھے یا نہ لکھے۔ اگر عاق نہ سمجھے نہ کہے نہ لکھے تو اس کی غلط فہمی سے اس کا عقوق نہ جاتا

---

(۱) [الترغیب والترہیب، الترہیب من اللواطۃ۔ حدیث:۵ ۔ ۳/۲۸۷]

(۲) [سورۃ لقمان:۱٤]

(۳) [سورۃ الاسراء:۲۳]

رہے گا۔ یوں ہی اگر غیر عاق کو یہ لکھ دے یا کہہ دے تو اس کے کہنے سے وہ عاق نہ ہوجائے گا۔ جو عاق ہے وہ اس عقوق کی بناپر وراثت سے محروم نہ ہوگا اور وہ گناہ کرتا ہے تو اس کے گناہ سے اس کے والد کو گناہ کی اجازت نہ ہوجائے گی، میراث سے بھاگنا گناہ ہے، بعض علمانے تو اسے کبیرہ فرمایا۔

حدیث میں ہے:

((من فرمن میراث وارثه قطع الله میراثه من الجنة یوم القیامة.))(۱)

جو اپنے وارث کی میراث سے بھاگے اللہ تعالیٰ روز قیامت جنت سے اس کی میراث قطع فرمادے گا۔(مترجم)

تیسیر شرح جامع صغیر میں اس حدیث کے نیچے فرمایا:

"أفاد أن حرمان الوارث حرام وعده بعضهم من الكبائر. والله تعالیٰ اعلم۔"(۲)

اس سے یہ بات معلوم ہوئی کہ وارث کو وراثت سے محروم کرنا حرام ہے، اور بعض علمانے اسے گناہ کبیرہ میں شمار کیا ہے۔ اللہ تعالیٰ بہتر جانتا ہے۔(مترجم)

---

(۱) [سنن ابن ماجه، كتاب الوصايا، باب الحيف في الوصية۔حديث:۲۷۰۳۔۳/۱۹۶]

(۲) [التيسير بشرح الجامع الصغير، حرف الميم:۲/۴۳۳]

# (٨) فضائل ومناقب

## حضرت صدیق اکبر پورے قرآن کے حافظ تھے

(٩١) **مسئلہ:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

حضرت صدیق اکبر، قرآن مجید جوفی زمانا مروج ہے اس سارے قرآن مجید کے حامل تھے یعنی حافظ تھے یا کہ اس قرآن مجید کے حافظ تھے جو پہلے حضرت عثمان غنی نے جمع کیا تھا کہ سورۂ بقر تا سورۂ آل عمران یا اور سورہ کے حافظ تھے؟

**الجواب**

حضرت خلیفۂ رسول اللہ سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ پورے قرآن عظیم کے حافظ تھے۔ قرآن تو ایک ہی ہے، اس کے کیا معنی کہ جو آج کل مروج ہے یا وہ جسے حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جمع فرمایا تھا۔ یہ وہی قرآن ہے جو آج بفضلہٖ تعالیٰ ہمارے ہاتھوں ہمارے سینوں اور ہماری زبانوں پر ہے۔ جو اللہ عزوجل نے حضور علیہ الصلاۃ والسلام پر نازل فرمایا اور جسے پہلے حضرت سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے دولوح میں جمع فرمایا، جس کے جمع کرنے کا بلیغ مشورہ حضرت سیدنا عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے دیا تھا، پھر حضرت سیدنا عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اسی ترتیب پر۔

صواعق محرقہ میں تہذیب امام نووی سے ہے:

"أنه أحد الذين حفظوا القرآن كله."(١)

یہ ان نفوس قدسیہ میں سے ایک ہیں جنھیں پورا قرآن مجید حفظ تھا۔ (مترجم)

امام ابن حجر مکی صواعق میں فرماتے ہیں:

"ومن فضائله العظيمة جمعه للقرآن۔ فقد أخرج أبو يعلىٰ عن علي قال: أعظم الناس أجراً في المصاحف أبو بكر۔ أن أبا بكر كان أول من جمع القرآن بين اللوحين. وأخرج البخاري عن زيد بن ثابت قال: أرسل إلى أبو بكر مقتل أهل اليمامة

---

(١) [الصواعق المحرقة: ص٨٦]

وعنده عمر فقال أبو بكر: إن عمر أتاني فقال:إن القتل قد استحر يوم اليمامة وإني لأخشى أن يستحر القتل بالقراء في المواطن ، فيذهب كثير من القرآن إلا أن تجمعوه وإني لأرىٰ أن تجمع القرآن."(۱)

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے عظیم فضائل میں جمع قرآن بھی ہے۔ابویعلی نے حضرت علی سے حدیث نقل کی فرمایا: قرآن مجید جمع کرنے کے بارے میں اجر وثواب کے لحاظ سے حضرت ابوبکر صدیق عظیم ترین شخصیت ہیں۔حضرت ابوبکر صدیق سب سے پہلے شخص ہیں جنھوں نے اللہ عز وجل کی کتاب مبارک قرآن پاک کو دولوحوں میں یکجا کیا، امام بخاری نے حضرت زید بن ثابت سے یہ حدیث نقل کی، فرمایا: حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اہل یمامہ کے وقت قتل کے موقع پر میری طرف کسی شخص کو بھیجا (میں ان کے پاس پہنچ گیا)، ان کے پاس اس وقت حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ بھی تشریف فرماتھے، حضرت ابوبکر نے فرمایا کہ: بے شک عمر میرے پاس آئے ہیں اور کہا ہے کہ جنگ یمامہ کے دن قرآن پاک کے بہت سے قاری بڑی تعداد میں قتل ہو گئے ہیں اور بے شک مجھے ڈر ہے کہ مختلف مقامات میں قاریوں کے قتل کا بازار اسی طرح گرم رہا، تو بہت سا قرآن ضائع ہو جائے گا۔اور بے شک میں خیال کرتا ہوں کہ آپ قرآن پاک کے جمع کرنے کا حکم صادر فرمائیں۔(مترجم)

"قال أبوبكر: فقلت لعمر : كيف افعل شيئاً لم يفعله رسول اللّٰه۔صلى اللّٰه تعالىٰ عليه وسلم؟ فقال عمر: وهو واللّٰه خير ۔ فلم يزل عمر يراجعني فيه حتى شرح اللّٰه لذلك صدري فرأيت الذي رأى عمر.قال زيد وعمر عنده جالس لا يتكلم.فقال أبوبكر: إنك شاب عاقل، ولانتهمك وقد كنت تكتب الوحي لرسول اللّٰه۔صلى اللّٰه تعالىٰ عليه وسلم۔ فتتبع القرآن فاجمعه ۔ فواللّٰه لو كلفني نقل جبل من الجبال ما كان أثقل عليّ مما أمرني به من جمع القرآن۔ فقلت: كيف تفعلان شيئاً لم يفعله النبي ۔صلى اللّٰه تعالىٰ عليه وسلم۔ فقال أبو بكر: هو واللّٰه خير۔ فلم أزل أراجعه حتى شرح اللّٰه صدري للذي شرح اللّٰه له صدر أبي بكر وعمر۔ فتتبعت القرآن أجمعه من الرقاع والأكتاف والعسب أي : العصي من الجريد.وصدور الرجال حتى وجدت من سورة التوبة آيتين مع خزيمة بن ثابت لم أجدهما مع غيره.لقد جاء كم رسول إلىٰ آخرها

(۱) [الصواعق المحرقة:ص۸۶]

فكانت الصحف التي جمع فيها القرآن عند أبي بكر حتي توفاه الله ثم عند عمرحتى توفاه الله ثم عند حفصة بنت عمر رضى الله تعالىٰ عنها.والله تعالىٰ أعلم."(۱)

حضرت ابوبکر نے فرمایا: میں نے عمر سے کہا: میں وہ کام کیسے کروں جسے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے نہیں کیا، اس پر حضرت عمر نے فرمایا: اللہ کی قسم یہ کام خیر اور اچھا ہے، حضرت عمر مسلسل اس کام کے لیے مجھ سے رجوع کرتے رہے اور مجھے بار بار کہتے رہے یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ نے اس کام کے لیے میرے سینے کو کھول دیا، اور میں نے اس چیز میں خیر و مصلحت کو پالیا جسے حضرت عمر نے پایا تھا۔ حضرت زید فرماتے ہیں: اور حضرت عمر ان کے پاس خاموش بیٹھے ہوئے تھے، کہ حضرت ابوبکر نے فرمایا: اے زید! تو جوان اور عقل مند آدمی ہے، میں تجھ پر خیانت اور غفلت کی تہمت نہیں لگا سکتا، اور بے شک تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے لیے وحی کو لکھا کرتا تھا، لہذا تو قرآن پاک کو تلاش کر، پھر اسے ایک کتاب کی شکل میں جمع کر، (اس پر حضرت زید بن ثابت نے فرمایا) اللہ کی قسم! اگر لوگ مجھے پہاڑوں میں سے کسی پہاڑ کو اِدھر اُدھر کرنے کا حکم دیتے وہ میرے لیے اتنا بھاری نہیں تھا جتنا کہ مجھے انھوں نے یہ حکم دیا کہ میں قرآن کو جمع کروں۔ حضرت زید بن ثابت فرماتے ہیں: میں نے حضرت ابوبکر سے کہا: آپ حضرات ایسا کام کس طرح کر سکتے ہیں جسے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے نہیں کیا، حضرت ابوبکر صدیق نے فرمایا: خدا کی قسم یہ کام خیر ہے، تو حضرت ابوبکر بار بار مجھ سے اس کام کے لیے رجوع فرماتے رہے یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ نے میرے سینے کو بھی اس کام کے لیے کھول دیا جس کام کے لیے حضرت ابوبکر اور حضرت عمر کے سینے کو کھولا تھا۔ تو میں نے قرآن پاک کو تلاش کرنا شروع کیا، میں نے اسے چمڑے اور کاغذ کے ٹکڑوں سے، اونٹوں کے شانوں پر سے، کھجور کی شاخوں سے اور مردوں کے سینوں میں سے اکٹھا کیا، یہاں تک کہ میں نے سورۂ توبہ کے آخری حصے کو حضرت خزیمہ بن ثابت کے پاس پایا، سورۂ توبہ کا یہ آخری حصہ میں نے کسی اور کے پاس نہ پایا، سورۂ توبہ کا آخری حصہ یہ ہے: ﴿لقد جاء کم رسول﴾ سے سورہ کے آخر تک، تو قرآن پاک کے جمع شدہ یہ صحیفے حضرت ابوبکر صدیق کے پاس رہے یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ نے انھیں وفات دے دی، پھر حضرت عمر کی زندگی میں ان کے پاس رہے، یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ نے انھیں وفات دے دی، پھر حضرت عمر کی صاحب زادی حضرت حفصہ کے پاس رہے۔ اللہ تعالیٰ زیادہ بہتر جاننے والا ہے۔ (مترجم)

---

(۱) [الصواعق المحرقة: ص۸۶]

## لفظ ''اعلیٰ حضرت'' کے معنی ومطلب

**مسئلہ:** (۹۲)

کیافرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

''اعلیٰ حضرت'' کے معنی کیا ہیں مع دلیل کے بیان کیجیے؟

**الجواب**

اعلیٰ حضرت کے معنی ہیں اعلیٰ پیش گاہ۔اور محاورے میں مجازاًاس کا اطلاق معظم ترشخص پر شائع ہے، جیسے معظمین کوحضرت کہا جاتا ہے۔یوں ہی جیسے جناب کہا جاتا ہے۔سرکار بولا جاتا ہے اورراجپوتانہ کے محاورہ میں معظم شخص پر دربار کا اطلاق کیا جاتا ہے۔یوں ہی عام محاورے میں معظم ترکو جناب عالی۔عالی جناب،عالی سرکار،سرکار عالی کہا جاتا ہے۔یوں ہی حضرت اعلیٰ،اعلیٰ حضرت ،عالی حضرت،حضرت عالی بھی۔واللہ تعالیٰ اعلم۔

## قبر کے پاس ذکر خدااوررسول سبب نزول رحمت ہے

**مسئلہ:** (۹۳)

کیافرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

ایک شخص کسی قبر پر جاکر جوکہ شہر سے تقریباًایک میل کے فاصلہ پر ہے میلاد کرے ہر جمعہ کے روز اور یہ چیز پہلے کبھی نہ ہوتی ہواور جس میں نوجوان عورتیں بھی کثرت سے صبح سویرے سے شہر سے نکل کروہاں جاتی ہوں،اور وہاں جاکر کے گنبد کے اندرداخل ہوکر جس کا بالکل تنگ دروازہ ہواس سے اندر داخل ہوکراور وہاں روشنی وغیرہ کا کچھ انتظام نہ ہواور جب سے یہ کام شروع ہوا ہے بہت سے ناجائز طریق سے عورتوں کا آنا جانا ثابت بھی ہو چکا ہے،چنانچہ بعض آدمیوں نے اپنی عورتوں کوطلاقیں بھی دی ہیں،جوآدمی کرانے والا ہے اس نے کئی دفعہ یہ لفظ کہے ہیں اورعام مجمع میں کہے ہیں کہ:خانۂ کعبہ میں بھی زناوغیرہ ہوتا ہے،شرابیں پی جاتی ہیں۔الغرض تمام بدمعاشیاں وہاں ہوتی رہتی ہیں۔

جونعت خواں ساتھ لے کر جاتا ہے وہ سارے تقریباًصورتاًسیرتاًشریعت کے خلاف ہوتے ہیں اورعشقیہ اشعار پڑھے جاتے ہیں اوراہل شہراس بات کو بہت براسمجھتے ہیں،چنانچہ روکنے کی کوشش بھی کی اوراس نے وعدہ بھی مسجد میں بیٹھ کرکیا کہ آئندہ میں اکیلا ہی جاؤں گااورعورتوں کو بند کردوں گا،اگرعورتیں نہ رکیں تو میں جانا بند کردوں گا،لیکن اس کے بھی خلاف کرتا ہے اور کہتا ہے کہ:خواب میں حضور نے فرمایا

ہے کہ عورتیں جہاں چاہیں جانے دو کیوں روکتے ہو۔لہذا ہم اہل سنت والجماعت حنفی ہیں ہم آپ سے اس کا فتویٰ قرآن وحدیث اور فقہ حنفی کی مدد سے طلب کرتے ہیں، آپ فقہ حنفی کی عبارتیں مہربانی کر کے نقل فرمادیں، تاکہ آج کل کے علما کی ذاتی رائے سے بچ کر فقہ حنفی اور امام ابوحنیفہ کے مقلد ہوجائیں اور کبھی کبھی نوجوان لڑکیاں بھی وہاں بلند آواز سے نعتیں پڑھتی ہیں مہربانی فرما کر ہر ایک جزیہ کا قرآن وحدیث وفقہ سے جواب عنایت فرمادیں۔ از ۲۸؍ جمادی الآخرہ ۵۸ھ

## الجواب

نزدقبر ذکر خدا اور سول۔جل جلالہ وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم۔بہتر ہے،سبب نزول رحمت ہے، ودفع زحمت ہے، مردہ ذکر سے انس پاتا اور وحشت دفع ہوتی ہے،میلا د مبارک میں ذکر اللہ وذکر حضور پرنور رسالت پناہی ہوتا ہے۔اس طرح وہاں عورتوں کی شرکت نہ چاہیے مگر اس سے وہ فعل ناجائز نہیں۔عورتوں کو روکا جاے۔کوئی اچھا کام پہلے نہ ہوا،اب شروع کیا جاے اس سے وہ برا نہیں ہوسکتا،اچھا کام جب ہوگا اچھا ہی ہوگا۔

حدیث میں ہے:((من سن في الإسلام سنة حسنة الخ.))(۱)

جس نے اسلام میں اچھا طریقہ ایجاد کیا۔(مترجم)

اس سے یہ امر ظاہر اور اصل عوارض سے باطل نہ ہونا بالکل واضح وباہر۔کیا مساجد میں جمعہ کو یا کسی دن عورتیں آئیں،اور ایسی بے حیائی اوڑھ لیں کہ مردوں کے ساتھ کھڑی ہوں دروازے سے مردوں کے ہجوم میں آئیں جائیں تو ان کی اس ناجائز حرکت سے مسجد ہی کو خیر باد کہہ دیا جاے گا،اور جمعہ ہی کو ناجائز بتادیا جاے گا، جہاں جمعہ ہوتا رہا ہے وہاں جمعہ کو نہ سہی آج کسی مسجد میں نیا جمعہ قائم ہوا سی کو سہی۔عورتوں کو وہاں حاضری سے خصوصاً اس بے حیائی کے ساتھ اس سے روکا جاے۔وہ عورتیں اور جو اس بے حیائی سے راضی ہوں وہ سب گنہ گار حرام کار مستحق نار ہیں۔

میلا د مبارک کی نسبت وہ حکم لکھا گیا ہے جو اوپر مذکور ہوا۔میلا د مبارک کا نام کر کے وہاں بجاے میلا د مبارک عشقیہ اشعار گانا گوانا نوجوان عورتوں کے جذبات کو ابھارنا مقصود ہو تو اس کے حرام ہونے میں کیا کلام۔وہ شخص نہایت بدلگام ہے جس نے ایسا بکا۔کعبہ معظمہ کا نام لے کر مگر مکہ معظمہ کو بھی عوام کعبہ ہی کہتے ہیں۔اس سے بظاہر اس کا مقصود بھی نفس کعبہ نہیں بلکہ شہر مکہ ہی ہے اور ان لوگوں پر رد جو میلا د مقدس

---

(۱) [کنز العمال، کتاب المواعظ، حدیث: ۴۳۷۱ - ۱۵/۳۳۰]

کو اس حیلہ سے روکتے ہیں۔ پھر بھی اسے ایسا نہ کہنا چاہیے تھا، اس کا انداز کلام بہت برا ہے۔ میلاد مبارک اگر وہ حسن نیت سے کرتا ہے تو عورتوں کی بے پردگی کو روکے اس طرح بے حیائی سے انہیں شرکت سے مانع ہو، نہ روکیں تو حسب وعدہ خود رکے۔ مردے کے استیناس اور اسے ایصال ثواب کے لیے اگر وہ یہ کرتا ہے اس طرح کرے۔ عورتیں نہ شریک ہوں چند روز بعد جب ان کی اس بے حیائی سے حاضری کا سد باب ہو جائے تو جیسا چاہے کرے۔ میلاد مبارک نیک لوگوں سے وہ میسر نہ ہوں تو مستور الحال اصحاب جو بظاہر متشرع ہوں ان سے پڑھوائے، فساق سے نہ پڑھوائے۔

اس نے اگر یہ جھوٹ بکا ہے کہ: خواب میں حضور نے ایسا فرمایا۔ حضور پر افترا کیا ہے جب تو اس نے اپنا ٹھکانہ جہنم بنالیا، توبہ کرے اور اللہ سے ڈرے۔ حضور پر افترا کی لعنت اس کے عظیم وبال ونکال کو ہلکا نہ جانے۔ اور اگر اس نے افترا نہیں کیا تو یقین جانے کہ حضور علیہ الصلاۃ والسلام پاک ہیں اس سے کہ اپنی شریعت طاہرہ کے خلاف خواب میں حکم فرمائیں۔ یقین کرے کہ حضور نے فرمایا ہوگا کہ عورتیں جہاں چاہیں نہ جانے دو تم کیوں نہیں روکتے ہو۔ اس کے سننے میں غلطی ہوئی پھر کوئی حکم خواب سے سچ ہو جائے تو پھر اوروں کے خوابوں کو وہ بھی جھوٹا نہ کہہ سکے گا۔ اگر کوئی اس کی طرح یہ ادعا کرے کہ مجھے خواب میں ایسا حکم ہوا ہے کہ عورتوں کو مزار پر نہ آنے دو اور جو اس میں مزاحم ہو اس کی گردن ماردو، جو مزار پر بیٹھ کر عشقیہ اشعار پڑھے پڑھوائے عورتوں کا مجمع کرے ان کے جذبات ابھارے اسے مار ڈالو، یا یہ سزا دو، یا فلاں شخص کی بی بی، ماں، بہن وغیرہ سے نکاح کرلو وغیرہ وغیرہ تو وہ اس کو مان لے گا اور اس حکم کی پابندی کرے گا اور اسے جائز جانے گا۔ **لا الہ إلا اللہ محمد رسول اللہ۔** جل جلالہ وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم وآلہ وصحبہ وبارک وسلم۔

اگر وہ شخص جھوٹ بکتا ہے کہ اس نے حضور علیہ الصلاۃ والسلام کی زیارت نہ کی یوں ہی خواب دل سے گڑھا اور حضور پر وہ ناپاک افترا کیا جب تو اس پر اشد الزام ہے جلد توبہ کرنا فرض ہے، اور اگر فی الواقع وہ اس دولت بے دار دیدار پر انوار سرکار سرہر کار سے مشرف ہوا تو یقین کرے کہ: حضور علیہ الصلاۃ والسلام نے ہرگز وہ نہ فرمایا جو اس کے سننے میں آیا۔ شیطان نے آواز وکلام میں تلبیس کی اس کے کان میں کلام ابلیس پہونچا۔ حاشا کہ حضور علیہ الصلاۃ والسلام نے وہ فرمایا ہو جو خلاف شرع مقدس ہے۔ فتاویٰ عزیزیہ میں حضور شاہ عبد العزیز قدس سرہ العزیز فرماتے ہیں:

اما در قسم سوم شیطان گاہے آوازے وکلامے تلبیس می کند ووسوسہ می اندازد چوں بشہادت بعض روایات کہ در وقت قرأت سورۂ نجم وقت سکوت آنجناب شیطان حرف وسوسہ گفتہ بعض سامعین مشرکین را

مشتبہ ساخت درحین حیات ایں معنی ممکن باشد درخواب چرا ممکن نیست، لہذا در شریعت غرا احکام خواب را صحت نمی شمارند الخ۔(۱)

جو لڑکیاں وہاں بلند آواز سے نعت پڑھتی ہیں وہ گنہ گار بدکردار مستحق نار ہیں۔ نیز وہ مرد بھی جوان کی آواز پر کان دھرتے اور ان کی اس حرکت پر راضی ہوتے ہیں۔ عورت کی آواز بھی عورت ہے یہاں تک کہ اگر جماعت میں شامل ہو اور امام کو سہو ہو تو سبحان اللہ نہیں کہہ سکتی امام کو سہو سے یوں آگاہ کرے کہ: پشت دست پر ہاتھ مارے جیسا سیدنا محبوب الٰہی قدس سرہ العزیز کے ملفوظات طیبات سیر الاولیا شریف میں ہے، نماز میں تکبیر وقرأت کچھ بآواز بلند نہیں پڑھ سکتی۔

فتاویٰ عزیزیہ: رسالہ نماز زناں میں ہے:

بآواز بلند ہیچ وقت قرأت نخوانند ونہ تکبیرات بآواز گویند ہمہ را آہستہ گویند ہیچ جا آواز بلند تا سلام ہمیں طور آہستہ ہر وقت ہر چیز را گفتہ باشد۔(۲)

ان عورتوں کو وہاں جانا ہی نہ چاہیے، نہ کہ وہاں بآواز بلند پڑھنا۔

غنیۃ میں کفایہ شعبی سے ہے: "سئل القاضي عن جواز خروج النساء إلىٰ المقابر فقال لا يسئل عن الجواز والفساد في مثل هذا وإنما يسئل عن مقدار ما يلحقها من اللعن فيه۔ واعلم أنها كلما قصدت الخروج كانت في لعنة الله وملائكته، وإذا خرجت تحفها الشياطين من كل جانب، وإذا أتت القبور يلعنها روح الميت، وإذا رجعت كانت في لعنة الله۔ ذكره في التاتارخانيه. والله تعالىٰ اعلم۔"(۳)

امام قاضی سے استفتا ہوا کہ عورتوں کا مقابر کو جانا جائز ہے یا نہیں؟ فرمایا: ایسی جگہ جواز وعدم جواز نہیں پوچھتے، یہ پوچھو کہ اس میں عورت پر کتنی لعنت پڑتی ہے، جب گھر سے قبور کی طرف چلنے کا ارادہ کرتی ہے، اللہ اور فرشتوں کی لعنت میں ہوتی ہے، جب گھر سے باہر نکلتی ہے سب طرفوں سے شیطان اسے گھیر لیتے ہیں جب قبر تک پہنچتی ہے میت کی روح اس پر لعنت کرتی ہے جب واپس آتی ہے، اللہ کی لعنت میں ہوتی ہے۔ یہ تاتارخانیہ میں مذکور ہے۔ اللہ بہتر جانتا ہے۔(مترجم)

---

(۱) [فتاویٰ عزیزیه:۱/۱۵۳]

(۲) [فتاویٰ عزیزیه:۱/۲۵]

(۳) [غنية المستملى شرح منية المصلى:۵۹۴]

## ذکر حضور ذکر خدا ہے لہذا یاد حضور کی قسم درست ہے

**مسئلہ:** (۹۴)

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

اعلیٰ حضرت رضی المولیٰ تعالیٰ عنہ کے اس شعر پر:

یاد حضور کی قسم غفلت عیش ہے ستم الخ

بظاہر یہ شبہ ہوتا ہے کہ اس میں غیر ذات وصفات عز وجل کے ساتھ قسم کھائی گئی ہے جو شرعاً مکروہ ہے۔

(۲) اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دستخط فتاویٰ کے آخر میں اس طور پر ہوتے ہیں: کتبہ: احمد رضا عفی عنہ، بمحمد ن المصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم۔ بعض اشخاص کا خیال ہے کہ اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا کمال ادب اس ترتیب کے عکس کا مقتضی تھا یعنی اپنا اسم گرامی نیچے اور سرکار دو جہاں صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا نام پاک اوپر تحریر فرماتے۔ معلوم ہوتا ہے یہ ترتیب کاتب کی تراشیدہ ہے۔

از میرٹھ مرسلہ جناب مولوی غلام جیلانی صاحب مدرس مدرسہ ۱۰ / جمادی الاولیٰ ۵۸ھ

**الجواب**

یہاں جواب یہ خیال میں آتا ہے کہ سارے حلف بغیر اللہ مکروہ وحرام نہیں۔ اور حرام ومکروہ، حرمت وکراہت میں متساویة الأقدام نہیں۔ بعض تو اس قدر اشد حرام ہیں جیسے طواغی وانداد کفار کے ساتھ حلف کہ ایک صورت میں کفر یقینی۔ ایک میں پھر وہ حلف جو طواغی وانداد کے ساتھ خاص ہو، جیسے امانت کے ساتھ حلف کہ اہل کتاب کا حلف تھا، پھر حلف بالآباء وغیرہ

لمعات میں زیر حدیث:

"من حلف فقال في حلفه باللات والعزىٰ فليقل: لا إله إلا الله،يحتمل أن يكون معناه أنه سبق لسانه فليتداركه بكلمة التوحيد؛ لأنه صورة الكفر وإلا فإن كان علىٰ قصد التعظيم فهو كفر وارتداد يجب العود عنه بالدخول في الإسلام."(۱)

جس نے قسم کھائی اور کہا: مجھے لات وعزیٰ کی قسم تو اسے چاہیے کہ کلمۂ طیبہ پڑھے، احتمال ہے کہ

(۱) [اشعة اللمعات، کتاب العتق، باب الأيمان والنذر: ۳/ ۲۱۱]

اس کا مطلب یہ ہو کہ وہ جملہ اس کی زبان سے غیر ارادی طور پر نکل گیا ہو، تو اسے چاہیے کہ کلمہ توحید پڑھ کر تلافی کرے، اس لیے کہ یہ قسم صورت کے لحاظ سے کفر ہے، ورنہ بتوں کی تعظیم کے ارادے سے قسم کھائی تو یہ کفر وارتداد ہے اور اس کا دوبارہ اسلام میں داخل ہونا واجب ہے۔ (مترجم)

مرقات میں ہے: "من حلف بالأصنام فقد أشركها بالله في التعظيم فوجب تداركها بكلمة التوحيد." (۱)

جس نے بتوں کے نام کا حلف اٹھایا یقیناً اس نے تعظیم میں اللہ کا شریک ٹھہرایا، فوراً کلمہ توحید کہہ کر تلافی وتدارک واجب ہوگا۔ (مترجم)

نیز مرقات میں زیر حدیث:

"إن الله ينهاكم أن تحلفوا بآبائكم من كان حالفاً فليحلف بالله أو ليصمت متفق عليه . يكره الحلف بغير أسماء الله تعالىٰ وصفاته سواء في ذلك النبي۔ صلى الله تعالىٰ عليه وسلم۔ والكعبة والملائكة والأمانة والحياة والروح وغيرها ومن أشدها كراهة الحلف بالأمانة." (۲)

بے شک اللہ تعالیٰ تمھیں آباواجداد کی قسم کھانے سے منع فرماتا ہے، جو شخص قسم کھائے وہ اللہ تعالیٰ کی قسم کھائے یا چپ رہے، اللہ تعالیٰ کے اسما وصفات مبارکہ کے علاوہ کی قسم کھانا مکروہ ہے اور اس سلسلے میں نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم، کعبۂ معظمہ، ملائکہ، امانت، حیات اور روح وغیرہ سب کا ایک حکم ہے، اور ان سب میں سخت تر مکروہ امانت کی قسم کھانا ہے۔ (مترجم)

اشعۃ اللمعات میں ہے:

باید کہ توبہ کند وتدارک نماید بکلمۂ توحید اگر این سوگند خوردن بلات وعزیٰ بطریق سبق لسان وعادت جاہلیت ست، پس تدارک بکلمۂ توحید بجہت بودن اوست صورت کفر وامرے مستحسن ست ظاہر آنست کہ مراد ہمیں ست والا اگر بقصد تعظیم بود کفر وارتداد صریح ست وواجب ست عود ازاں بدر آمدن دراسلام۔ (۳)

---

(۱) [مرقاة المفاتيح شرح مشكاة المصابيح، باب الأيمان والنذر: ۶/۲۲۳۵]

(۲) [مرقاة المفاتيح شرح مشكاة المصابيح، باب الأيمان والنذر۔ حديث: ۳۴۰۷۔ ۶/۲۲۳۴]

(۳) [اشعة اللمعات، كتاب العتق، باب الأيمان والنذور: ۳/۲۱۱]

اسے چاہیے کہ توبہ کرے اور کلمۂ توحید پڑھ کر تدارک کرے۔ اگر دورِ جاہلیت کی عادت کے مطابق اور غیر ارادی طور پر لات وعزیٰ کی قسم زبان پر آ گئی ہو تو کلمۂ توحید کے ساتھ تلافی اس لیے مستحسن ہے کہ یہ قسم صورت کے لحاظ سے کفر ہے اور ظاہر یہ ہے کہ یہی مراد ہے ورنہ اگر بتوں کی تعظیم کے ارادے سے قسم کھائی تو یہ صراحۃً کفر وارتداد ہے اور اس کا دوبارہ اسلام میں داخل ہونا واجب ہے۔ (مترجم)

اسی میں زیرِ حدیث: ((من حلف بالأمانة فليس منا.))(۱) ہے:

جس نے امانت کی قسم کھائی وہ ہم میں سے نہیں ہے۔ (مترجم)

گفت آں حضرت کسے کہ سوگند خورد بامانت پس نیست آں کس از ما و بر طریقۂ ما بلکہ از متشبہین بغیر ماست زیرا کہ آں از عادت اہل کتاب ست واز جہت نابودن او از اسما و صفات الٰہی تعالیٰ۔ (۲)

رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا: جس نے امانت کی قسم کھائی وہ ہم میں سے نہیں اور ہمارے طریقے پر نہیں بلکہ ہمارے غیر کے ساتھ مشابہت اختیار کرنے والا ہے، کیوں کہ یہ اہل کتاب کی عادت ہے اور نیز اس لیے کہ امانت اللہ تعالیٰ کے اسما اور صفات میں سے نہیں ہے۔ (مترجم)

بعض وہ کہ صورتاً حلف مگر یمین مراد نہیں مجرد تقریر وتاکید مقصود ہو جیسے کبھی صیغۂ ندا کلام میں بے قصد ندا محض برائے اختصاص زیادہ کیا جاتا ہے۔ یہ ناجائز وحرام نہیں۔ حدیث میں خود حضور علیہ الصلاۃ والسلام نے فرمایا: "أفلح و أبيه."

مرقات میں زیرِ حدیث: ((إن الله ينهاكم أن تحلفوا بآبائكم متفق عليه:))(۳)

اللہ تعالیٰ تم کو تمہارے آبا کی قسم کھانے سے منع فرماتا ہے۔ (مترجم)

"قال القاضي: فإن قيل هذا الحديث مخالف لقوله۔صلى الله تعالىٰ عليه وسلم۔ أفلح و أبيه، فجوابه أن هذه كلمة تجري على اللسان لا يقصد بها اليمين بل هو من جملة ما يزاد في الكلام لمجرد التقرير والتاكيد ولا يراد به القسم، كما يراد بصيغة النداء مجرد الاختصاص دون القصد إلىٰ النداء انتهىٰ."(٤)

---

(۱) [سنن ابو داؤد، باب: في كراهية الحلف بالأمانة۔ ۳/۲۲۳]

(۲) [اشعة اللمعات، كتاب العتق، باب الأيمان والنذور: ۳/۲۱٤]

(۳) [مرقاة المفاتيح شرح مشكاة المصابيح، باب الايمان والنذور۔ ٦/۲۲۳٤]

(٤) [مرقاة المفاتيح شرح مشكاة المصابيح، باب الأيمان والنذر: ٦/۲۲۳٤]

قاضی نے کہا: اگر اعتراض کیا جائے کہ یہ حدیث تو نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے فرمان (أفلح و أبیه۔ اس کے باپ کی قسم! یہ کامیاب ہوگیا) کے خلاف ہے۔ جواب یہ ہے کہ یہ ایسا کلمہ ہے جو اہل عرب کی زبان پر بلا قصد جاری ہوتا ہے، وہ اس سے قسم کا قصد نہیں کرتے، بلکہ اس لفظ کو کلام میں محض تاکید وتقریر کے لیے ذکر کیا جاتا ہے، اس سے قسم کا ارادہ نہیں کیا جاتا۔ جس طرح صیغۂ ندا سے محض اختصاص مراد ہوتا ہے، ندا کا قصد نہیں کیا جاتا۔ اھ۔ (مترجم)

نیز امام نووی شرح مسلم میں فرماتے ہیں:

”فإن قیل الحدیث مخالف لقوله۔ صلی اللّٰہ تعالیٰ علیه وسلم۔ أفلح و أبیه إن صدق فجوابه أن هذه کلمة تجري علی اللسان لا تقصدبها الیمین.“(۱)

اگر اعتراض کیا جائے کہ یہ حدیث تو نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے فرمان: (أفلح و أبیه إن صدق۔ اس کے باپ کی قسم! اگر سچا ہے تو کامیاب ہوگیا) کے خلاف ہے، جواب یہ ہے کہ: یہ ایسا کلمہ ہے جو اہل عرب کی زبان پر بلا قصد جاری ہوتا ہے، وہ اس سے قسم کا قصد نہیں کرتے۔ (مترجم)

پھر علی قاری لکھتے ہیں:

”والأظهر أن هذا وقع قبل ورود النهي أو بعده لبیان الجواز لیدل علیٰ أن النهي لیس للتحریم.“(۲)

زیادہ ظاہر یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ”أفلح و أبیه“ کے الفاظ سے قسم کھانا ورود نہی سے پہلے ہے یا ورود نہی کے بعد ہے تو جواز کے لیے تا کہ اس بات پر دلیل ہو جائے کہ نہی تحریمی نہیں ہے۔ (مترجم)

تو ہر حلف بغیر اللہ پر حکم کراہت تحریم نہیں۔ یاد حضور کی قسم میں بھی یا تو قسم مراد نہیں مجرد تقریر و تاکید مقصود ہے نہ قسم۔ یا قسم مقصود ہو تو یا تو وہ غیر خدا کی قسم ہی نہیں یا غیر خدا کی قسم ہے مگر نا جائز نہیں۔ یاد حضور یاد الٰہی ہی ہے۔

حدیث میں ہے: ((جعلتك ذکراً من ذکري، فمن ذکرك فقد ذکرني.))(۳)

---

(۱) [صحیح مسلم بشرح النووي، کتاب الأیمان، باب النهي عن الحلف، ۲: ۱۰۵]

(۲) [مرقاة المفاتیح شرح مشکاة المصابیح، باب الأیمان والنذور۔ ۶/ ۲۲۳۴]

(۳) [نسیم الریاض: ۱/ ۱۲۵]

میں نے تمھیں اپنے ذکر میں سے ایک ذکر بنایا، تو جس نے تمھیں یاد کیا مجھے یاد کیا۔(مترجم)

تو ذکر الٰہی کی قسم غیر خدا کی قسم ہی نہیں۔ اگر کوئی کہے یوں تو حضور بھی ذات خدا سے جدا نہیں۔ اس کا جواب یہ ہے کہ بے شک۔ مگر حضور خدا بھی نہیں نہ اس کی صفت۔ لہٰذا ذات حضور کی قسم نہ چاہیے اور ذکر حضور ذکر خدا ہی ہے لہٰذا اس میں حرج نہیں۔

ایک مطلب یہ بھی ہوسکتا ہے کہ یاد حضور کی قسم میں یاد سے مراد وہ یاد جو ان کی ان کا رب عزوجل فرماتا ہے۔ یا یاد حضور سے یہ مراد کہ وہ یاد الٰہی جو حضور علیہ الصلاۃ والسلام کے قلب اقدس میں ہر آن جلوہ فرما ہے۔ وہ ذکر خداوندی جس میں حضور مشغول ہر آن اور جس سے حضور جان نور کا پر نور رواں دواں ہے۔ یا یاد حضور میں لفظ حضور مرادف شہود ہے، ضد غیب منافی غفل۔ یعنی شہود وشاہد ومشاہد ومشہود حقیقی عز جلالہ کے ذکر یاد کی قسم کہ غفلت عیش ستم ہے۔ یا یاد حضور کا یہ مطلب کہ وہ یاد جو ولادت اقدس پھر جب سے لے کر وفات اقدس تک بلکہ اس کے بعد بھی آج تک اور تا قیام قیامت دنیا و برزخ وحشر میں جوامت مرحومہ کی فرمائی فرما رہے ہیں فرماتے رہیں گے۔ اس یاد کی قسم اس حیثیت سے کہ وہ وحی خدا ہے کہ فرمایا:

﴿وَمَا يَنطِقُ عَنِ الْهَوَىٰ إِنْ هُوَ إِلَّا وَحْيٌ يُوحَىٰ﴾ (۱)

اور وہ کوئی بات اپنی خواہش سے نہیں کرتے وہ تو نہیں مگر وحی جو انھیں کی جاتی ہے۔(مترجم)

یعنی اس خاص وحی الٰہی کی قسم جسے یاد حضور سے تعبیر کیا ہے۔

اور وہ جو حدیث میں فرمایا: ((من حلف بغير الله فقد أشرك.))(۲)

جس نے غیر اللہ کے نام کی قسم اٹھائی وہ واقعی مشرک ہے۔(مترجم)

اس سے مراد یہی ہے کہ جو مشرکوں کی طرح کہ جس اعتقاد سے وہ مشرکین بتوں کی قسمیں کھاتے تھے غیر خدا کی قسم کھائے۔ شراح حدیث نے اس کا مطلب یہ فرمادیا کہ غیر خدا کی قسم باعتقاد تعظیم آن غیر کھائے تو شرک ہوگا۔ اشعۃ اللمعات میں اس حدیث کا ترجمہ فرمایا: کسے کہ سوگند خورد بغیر خدا باعتقاد تعظیم آن غیر پس بہ تحقیق شریک گردانید آں غیر را بخدا در تعظیم اگر یہ مطلب نہ ہوتو معاذ اللہ کیا وہابی کی طرح کوئی احمق یہ کہے گا کہ خود حضور نے اسے شرک قرار دیا، اور خود غیر خدا کے ساتھ حلف زبان مبارک سے ادا فرمایا۔ یہاں تو یا غیر ذات وصفات خدا کی قسم ہی نہیں یا یمین مراد نہیں۔ مجرد تقریر و تاکید مراد ہے۔ اور اس

---

(۱) [سورۃ النجم: ۳-۴]

(۲) [مشكاة المصابيح، كتاب الأيمان والنذر، حديث: ۳۴۱۹-۲/۱۳]

میں اصلاً محذور نہیں۔حدیث میں مراد علی الاطلاق حکم شرک نہیں۔اوپر مرقات کی عبارت سے معلوم ہو چکا کہ خود حضور نے:أفلح و أبيه فرمایا۔غیر خدا کے ساتھ حلف کی نہی سے پہلے فرمایا ہے،یابعد کہ صدور شرک حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور ہر نبی سے محال ہے اور تھا،وہابی تو گنگوہی کی طرح اسے صاف شرک کہہ دے گا۔جیسے گنگوہی نے تقدیس القدیر میں صاف کہہ دیا کہ صدور شرک آنجناب سے لامحالہ ممکن، حبط اعمال بدرجہ اولیٰ ممکن۔بلکہ اسی کے ص:۲۴؍ پر حضور سے معاذ اللہ شرک کا وقوع ثابت کیا کہ شرک کے افراد مباح تک ہیں (تا) خود فخر عالم آپ ہی تو شرک ثابت کرتے ہیں اور خود اس کے.......... کہہ دے گا کہ خود حضور نے حلف بغیر اللہ کو شرک کہا اور خود أفلح و أبيه فرما کر (معاذ اللہ) شرک کیا۔ولا حول ولا قوة إلا بالله العلي العظيم۔

(۲) اعلیٰ حضرت قدس سرہ فتویٰ کے آخر میں اکثر یوں اپنا نام نامی تحریر فرماتے تھے: کتبہ:عبدہ المذنب الفقیر احمد رضا عفی عنہ بمحمدن المصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ۔اور کبھی اس طرح:فقیر احمد رضا غفرلہ۔جس طرح سوال میں نقل کیے ہیں یہ طرز حضور قدس سرہ کا نہ تھا،کاتب کا ایجاد ہے اور یہ بھی سوئے ادب نہیں کہ جہاں مہر نبوت سے یہ ادب معلوم ہوا کہ اسم جلالت بالا مکتوب تھا اس ترتیب پر مہر اقدس پشت مقدس پر تھی محمد رسول الله وہاں قرآن عظیم میں یوں بھی ہے:محمد رسول الله تو معلوم ہوا کہ یہ بھی سوئے ادب نہیں۔واللہ تعالیٰ اعلم۔

## صالحین کے جوار میں بخشش کی امید زیادہ ہوتی ہے

**(۹۵) مسئلہ:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

(۱) اللہ تعالیٰ کی بخشش ہر جگہ ہوتی ہے یا کسی خاص خاص جگہ پر۔

(۲) اولیا اللہ کا سایہ اپنی اولاد پر یا عام طور پر بصورت اعتقاد صوفیاے کرام ہر جگہ رہتا ہے یا اپنی خانقاہ یا مقبرے کی چار دیواری تک محدود رہا ہے۔

**الجواب**

(۱) وہ جہاں چاہے اپنی بخشش اپنی رحمت اپنی برکت نازل فرمائے مگر بعض جگہ امید بخشش زائد ہوتی ہے کسی جوار صالح میں اس صالح کی برکت سے۔واللہ تعالیٰ اعلم۔

(۲) اولیا کے مراتب متفاوت ہیں اولیا سے فیض ان کے مزار ہی پر نہیں ملتا دور سے بھی ملتا ہے مگر دور رہنے اور نزدیک حاضر ہونے میں زیادت توجہ کا فرق ہو سکتا ہے۔واللہ تعالیٰ اعلم۔

# (۹) تقلید

## امام اعظم کے تلامذہ کے اقوال بھی امام اعظم ہی کے اقوال ہیں

**(۹۶) مسئلہ:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

زید جو حنفی المذہب ہے اختلافی مسائل میں اگر قول امام ابوحنیفہ کے سوا امام ابو یوسف کا قول مانے تو حنفی المذہب رہے گا یا نہیں۔ اگر نہیں رہے گا تو مسائل اختلافی میں صدہا جگہ قول امام ابوحنیفہ کو چھوڑ کر قول امام ابو یوسف کو علما نے کیوں اختیار کیا ہے؟

ازشہر۔محلہ کسگران مسئولہ جناب مولوی حکیم عزیز غوث صاحب۔۱۲؍جمادی الاولیٰ ۵۴ھ

**الجواب**

قول امام ابو یوسف یا قول امام محمد یا ان کے سوا امام زفر وغیرہ تلامذۂ حضور امام الائمہ کاشف الغمہ امام اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر عمل سے حنفی، یوسفی یا زفری وغیرہ نہ ہو جائے گا کہ مذہب نہیں مگر امام اعظم کا۔ ان کے اقوال امام اعظم ہی کے اقوال ہیں۔ جو جس سے مروی ہوا اس کی طرف منسوب ہوا۔ جس مسئلہ میں امام کا کوئی قول نہیں ملتا امام ابو یوسف مضطرب ہوتے اور حیران رہتے، خود ان سے یہ منقول ہوا۔

علامہ محقق ابن نجیم مصری، بحرالرائق شرح کنزالدقائق میں فتاویٰ ظہیریہ سے ناقل:

”کل مالم یرو عن أبي حنیفة رحمه اللّٰہ تعالیٰ فیه قول بقي کذلك مضطرباً إلیٰ یوم القیامة۔ وحکي عن أبي یوسف۔رضی اللّٰہ تعالیٰ عنه۔ أنه کان یضطرب في بعض المسائل و کان یقول کل مسئلة لیس لشیخنا فیها قول فنحن فیها هکذا.“(۱)

ہر وہ امر جس میں امام اعظم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے کوئی قول مروی نہ ہو قیامت تک مضطرب ہی رہے گا۔ امام ابو یوسف رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے حکایت ہوا کہ وہ بعض مسائل میں مضطرب حیران وپریشان ہوتے اور فرمایا کرتے: ہر وہ مسئلہ جس میں ہمارے شیخ کا کوئی قول نہیں ہمارا اس میں یہی حال ہے۔(م)

ایسی جگہ کبھی یہ امام ابو یوسف یا امام کے اصحاب سے کوئی صاحب جو فرمائیں وہ بھی امام ہی کا

---

(۱) [البحر الرائق شرح کنز الدقائق: باب الأکل والشرب في الصلاة، ۱٤/۲]

ارشاد ہے کہ جو کچھ فرماتے ہیں آخر انہی اصول وقواعد سے جن پر امام اعظم کے مذہب کی بنا ہے۔ یہ حادثہ اگر امام اعظم کے عہد میں حدوث پاتا، امام کے حضور پیش ہوتا، انہی اصول سے امام کا بھی یہی ارشاد ہوتا۔

قول دو طرح کا ہوتا ہے: صوری وضروری۔ صوری وہ جو منقول ہو، ضروری وہ جس کا قائل نصا قائل نہیں لیکن ضمناً ضرور قائل ہے۔ جیسے: کوئی اپنے خدام کو کسی شخص صالح کے اکرام کا حکم دے اور بار بار بہ تکرار اس سے کہے کہ: ان کی تعظیم کیا کرو، اور تعظیم فاسق سے انہیں روکے کہ کسی فاسق کی تعظیم کبھی ہرگز نہ کرنا۔ پھر وہی شخص جو صالح تھا معاذ اللہ فاسق ہوکر آئے تو خدام پر اس کی تعظیم ان کے آقا کے اس ممانعت عام سے ممنوع ہے، اگرچہ ان کے آقا نے اس شخص کے اکرام پر نص کی تھی اور یہاں اس کے ترک تعظیم پر نص نہیں، خدام پر اس عام ممانعت کی بنا پر اس خاص کی ترک تعظیم لازم۔ اگر وہ باوجود اس ممانعت کے اس کی تعظیم کریں گے اپنے آقا کی اطاعت نہیں۔ نافرمانی کریں گے۔ خدام اس ممانعت کی بنا پر اس کا اکرام وتعظیم نہ کریں تو کون عاقل ہے جو یہ کہے گا کہ اس کے خدام نے اس کی نافرمانی کی۔ ظاہر ہوا کہ قول وہی نہیں جو مقول ہو نصا بلکہ قول وہ بھی ہے جو ضمنی ہو۔

العطایا النبویہ فی الفتاویٰ الرضویہ میں اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں:

”القول قولان: صوري وضروري ـ فالصوري: هو المقول المنقول ـ والضروري: مالم يقله القائل نصاً بالخصوص، لكنه قائل به في ضمن العموم الحاكم ضرورة بأن لو تكلم في هذ الخصوص لتكلم كذا ـ وربما يخالف الحكم الضروري ـ الحكم الصوري وحينئذٍ يقضي عليه الضروري ـ حتى أن الأخذ بالصوري يعد مخالفة للقائل، والعدول عنه إلىٰ الضروري موافقة أو اتباعاً له ـ كما كان زيد صالحاً فأمر عمر وخدامه بإكرامه نصاً جهاراً وكرر ذلك عليهم مراراً وقد كان قال لهم إياكم أن تكرموا فاسقاً أبداً ـ فبعد زمان فسق زيد علانية فإن أكرمه بعد خدامه عملاً بنصه المكرر المقرر لكانوا عاصين وإن تركوا إكرامه كانوا مطيعين.“(۱)

قول کی دو قسمیں ہیں: (۱) قول صوری۔ (۲) قول ضروری۔

قول صوری وہ جو کسی نے صراحۃً کہا اور اس سے نقل ہوا، اور قول ضروری وہ ہے جسے قائل نے

(۱) [الفتاویٰ الرضویہ قدیم، کتاب الطہارۃ، باب المیاہ: ۱/۳۸۵]

صراحۃ اور خاص طور پر نہ کہا ہو مگر وہ کسی ایسے عموم کے ضمن میں اس کا قائل ہو جس سے ضروری طور پر یہ حکم برآمد ہوتا ہے کہ اگر وہ اس خصوص میں کلام کرتا تو اس کا کلام ایسا ہی ہوتا، کبھی حکم ضروری حکم صوری کے خلاف بھی ہوتا ہے، ایسی صورت میں حکم صوری کے خلاف حکم ضروری راجح وحاکم ہوتا ہے، یہاں تک کہ صوری کو لینا قائل کی مخالفت شمار ہوتا ہے، اور حکم صوری چھوڑ کر حکم ضروری کی طرف رجوع کو قائل کی موافقت یا اس کی پیروی کہا جاتا ہے، مثلاً زید نیک اور صالح تھا تو عمرو نے اپنے خادموں کو صراحۃ علانیہ زید کی تعظیم کا حکم دیا اور بار باران کے سامنے اس حکم کی تکرار بھی کی اور اس سے ایک زمانہ پہلے ان خدام کو ہمیشہ کے لیے کسی فاسق کی تکریم سے ممانعت بھی کر چکا تھا، پھر کچھ دنوں بعد زید فاسق معلن ہو گیا، اب اگر عمرو کے خدام اس کے مکرر ثابت شدہ صریح حکم پر عمل کرتے ہوئے زید کی تعظیم کریں تو عمرو کے نافرمان شمار ہوں گے، اور اگر اس کی تعظیم ترک کر دیں تو اطاعت گزار ٹھہریں گے۔ (مترجم)

اس تقریر سے ظاہر ہو گیا کہ ایسے حوادث جن میں امام کا کوئی قول مقول منقول نہیں، حضرت امام ابو یوسف یا کسی اور امام اصحاب امام الائمہ کا قول ہے تو وہ مقول ان کا ہے صوری اور قول امام ہے ضمنی ضروری۔

دررالحکام میں ہے:

"إذا حكم الحنفي بما ذهب إليه أبو يوسف أو محمد ونحوهما من أصحاب الإمام فليس حكماً بخلاف رأيه."(۱)

جب حنفی امام ابو یوسف، امام محمد ودیگر اصحابِ امام کے مذہب پر حکم کرے تو وہ اس کے مذہب حنفی ہی کا حکم ہے۔ (مترجم)

علامہ شامی درر سے عبارت مذکورۂ "ردالمحتار" میں نقل کر کے فرماتے ہیں:

"أفاد أن أقوال أصحاب الإمام غير خارجة عن مذهبه. فقد نقلوا منهم أنهم ما قالوا قولاً إلا هو روي عن الإمام، كما أوضحت ذلك في شرح منظومتي في رسم المفتي"(۲)

اس سے یہ بات معلوم ہوئی کہ تلامذۂ امام کے اقوال آپ کے مذہب سے باہر نہیں، علما نے ان

---

(۱) [درر الحكام شرح غرر الأحكام: باب ما تقضي فيه المرأة، ۲/۴۱۰]

(۱) [ردالمحتار: كتاب القضاء، مطلب حكم الحنفي بمذهب أبي يوسف أو محمد حكم بمذهبه: ۸۹/۸]

سے روایتیں نقل کیں، وہ حضرات جو مسئلہ بھی بیان کریں تو وہ امام ہی سے مروی ہوتا ہے، جیسا کہ میں نے اپنی منظوم شرح رسم المفتی میں، اس کی وضاحت کی ہے۔ (م)

نیز جلد چہارم ردالمحتار میں بھی ایسا ہی فرمایا کہ حنفی، مذہب ابو یوسف یا مذہب امام محمد پر جو حکم کرے وہ اس کے مذہب حنفی ہی کا حکم ہے۔

اگر یہ صوری وضروری اقوال مختلف ہوں تو یہ مطلب نہ ہوگا کہ: امام کا مذہب کچھ ہے اور ان کے اصحاب سے اس قائل کا مذہب کچھ ہے۔ بلکہ ویسا ہی ہے جیسے خود اقوال مقولات امام میں اختلاف۔ اختلاف عصر وزمان اختلاف ہی نہیں، ایسے وقت جو یہ فرمارہے ہیں امام بھی یہی فرماتے ہیں۔ تو ان کا یہ قول امام ہی کا ارشاد ہے، جیسے احادیث میں عورتوں کو مساجد سے روکنے کی حضور نے ممانعت فرمائی:

((لاتمنعوا إماء الله مساجد الله.))(۱)

اللہ کی باندیوں کو مسجد میں آنے سے نہ روکو۔ (مترجم)

عورتوں کو حاضری کا حکم تھا یہاں تک کہ حائضات کو بھی کہ وہ عیدگاہ میں علیحدہ حاضر رہیں اور دعا میں شریک ہوں۔ یہاں تک کہ بعض نے عرض کیا کہ ہمارے پاس جلباب (چادر) نہیں۔ ارشاد ہوا چادر والی اپنی ساتھی کو بھی اپنی چادر میں لے لے۔ أو كما قال عليه الصلاة و السلام۔

مگر باوجود ایسے حکم اور اس نہی کے حضرت سیدنا عمر امیر المومنین فاروق اعظم نے عورتوں کو مسجد سے نکالا اور انہیں روک دیا۔ وہ شکایت لیکر حاضر خدمت حضرت ام المومنین صدیقہ ہوئیں۔ انہوں نے فرمایا کہ حضور علیہ الصلاۃ والسلام ہم میں اگر وہ ملاحظہ فرماتے جو ہم دیکھتے ہیں تو وہ بھی عورتوں کو مسجد سے روک دیتے جیسے بنی اسرائیل نے اپنی عورتوں کو مسجد سے روک دیا تھا۔ کیا معاذ اللہ حضرت صدیقہ اور حضرت سیدنا عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے حضور کے ارشاد کے خلاف کیا۔ لا واللہ بلکہ وہی کیا جو حضور فرماتے۔ تو ان کا یہ قول وفعل حضور ہی کا قول وفعل ہے صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وصحبہ وبارک وسلم۔

العطایا النبویہ میں عبارت منقولہ بالا سے آگے فرمایا:

”و مثل ذلك يقع في أقوا ل الأئمة ، إما لحدوث ضرورة،أو حرج، أو عرف،أو تعامل،أو مصلحة مهمة تجلب، أو مفسدة مسلمة تسلب ،وذلك ؛ لأن

---

(۱) [سنن أبي داؤد، كتاب الصلاة ،باب ماجاء في خروج النساء إلى المسجد:۵۶۵ــ۱/۱۵۵]

استثناء الضرورات، و دفع الحرج، و مراعات المصالح الدينية الخالية عن مفسدة تربو عليها، ودرء المفاسد، والأخذ بالعرف، والعمل بالتعامل، كل ذلك قواعد كلية معلومة من الشرع، ليس أحد من الأئمة إلا ما ئلاً إليها و قا ئلاً بها و معمولاً عليها، فإذا كان في مسئلة نص للإمام ثم حدث أحد تلك المغيرات علمنا قطعاً أن لو حدث على عهده لكان قوله على مقتضاه لا علىٰ خلافه ورده۔ فالعمل حينئذبقوله الضروري الغير المنقول عنه هو العمل بقوله، لا الجمود على المأثور من لفظه۔ وقد عد في العقود مسائل كثيرة من هذا الجنس ثم أحال بيان كثير آخرعلى الأشباه، ثم قال: فهٰذه كلها قد تغيرت أحكا مها لتغير الزمان ، إماللضرورة و إما للعرف، و إما للقرائن الأحوال۔ قال: و كل ذلك غير خارج عن المذهب ؛ لأن صاحب المذهب لو كان في هذا الزمان لقال بها ، ولو حدث هذا التغير في زمانه لم ينص علىٰ خلافها ۔ قال: وهذا الذي جرألمجتهدين في المذهب وأهل النظر الصحيح من المتأخرين على مخالفة المنصوص عليه من صاحب المذهب في كتب ظا هر الرواية بناء علىٰ ما كان في زمنه كما مر تصر يحهم به الخ "(۱)

اوراس قسم کی چیزیں اقوال ائمہ میں ہوتی ہیں،اوران کے اسباب یہ ہوسکتے ہیں:

(۱)ضرورت(۲)حرج(۳)عرف(۴)تعامل(۵)اہم مصلحت(۶)فساد،

اور یہ اس لیے کہ ضرر توں کا استثنا حرج کا دفع کرنا اور مصالح دینیہ کی رعایت جو زیادہ مفاسد سے خالی ہوں اور مفاسد کو دور کرنا،عرف کو اختیار کرنا،اور تعامل پر عمل کرنا۔یہ ایسے شرعی قواعد کلیہ ہیں جو سب کو معلوم ہیں،اور ائمہ یا توان کی طرف مائل ہیں یاان کے قائل ہیں،یاان پر اعتماد کرتے ہیں۔اگر کسی مسئلے میں امام کی نص موجود ہواور پھر یہ مغیرات پائے جائیں تو ہم قطعی طور پر یہ جان لیں گے کہ اگر یہ امور حضرت امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے عہد میں ہوتے تو آپ کا قول ان کے مقتضا پر ہوتا،نہ کہ ان کے خلاف،تو ایسی صورت میں ان کے ضروری قول پر عمل جو آپ سے منقول نہ ہو یہ آپ ہی کے قول پر عمل ہے،نہ یہ کہ آپ کے منقول قول پر جمود ہے،اور عقود میں اس طرح کے بہت سے مسائل گنائے ہیں اور بہت سے مسائل کے لیے اشباہ کا حوالہ دیا ہے اور فرمایا ہے کہ ان تمام کے احکام زمانہ کے تغیرات کی وجہ

---

(۱) [الفتاوی الرضویہ طبع قدیم، کتاب الطهارة،باب المياه: ۱/ ۳۸۵-۳۸۶]

حضرت جابر حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں آپ نے فرمایا: اللہ سبحانہ وتعالیٰ کے نزدیک شہدا میں افضل ترین نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے چچا محترم حمزہ بن عبد المطلب رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہیں۔اور وہ مسلمان اس سے مراد انسان ہے تاکہ عورت وخنثیٰ بھی شامل ہوجائے۔ جو کسی حاکم جابر ظالم کے خلاف اٹھ کھڑا ہو،اور عدل وانصاف کا حکم دے،ظلم وجور سے روکے، پھر وہ اس کی پاداش میں اسے قتل کرڈالے تو یقیناً اس کا شمار بھی افضل الشہدا میں ہوگا، کیوں کہ اس نے اپنی جان اللہ کی راہ میں قربان کردی ہے۔(مترجم)

نیز اسی میں دوسری حدیث نقل فرمائی ص ۱۹۷ ج ۲:

((قال رسول لله صلى لله تعالى عليه وسلم :أفضل الجهاد كلمة عدل عند سلطان جائر أو عند أمير جائر ۔ رواه أبو دأو بإسناده عن بى سعيد الخدري رضى الله تعالى عنه))(۱)

رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا: ظالم حکمران وامیر کے پاس کلمۂ حق بول دینا بہترین جہاد ہے۔اس حدیث کو ابو داؤد نے ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی اسناد کے ساتھ روایت فرمایا ہے۔(مترجم)

یہ مع شرح اس طرح ہے:

" أفضل الجهاد في سبيل الله تعالى كلمة عدل أي : حق وإنصاف قالها رجل مسلم يريد بها وجه الله تعالى عند سلطان أي : ملك له سلطنة على الناس جائر أي: ظالم أو عند أمير أي : حاكم جائر أي : ظالم۔"(۲)

اللہ کی راہ میں بہترین جہاد کسی مسلمان کا ظالم حکمراں جو لوگوں پر ظالمانہ، جابرانہ حکومت کرتا ہو، یا ظالم امیر کے پاس کلمۂ حق بلند کرتا ہے جس سے اس کا مقصد اللہ کی خوشنودی حاصل کرنا ہے۔(مترجم)

نیز اسی میں اسی ج ۲ ص ۱۹۷ پر یہ حدیث نقل فرمائی:

((قال رسول االلهصلى الله تعالى عليه وسلم : لا تزال كلمةلاإله إلاالله تنفع من

---

(۱) [الحديقه الندية شرح الطريقة المحمدية:۲/۲۹۶]

(۲) [الحديقه الندية شرح الطريقة المحمدية:۲/۲۹۷]

قالها، و ترد عنهم العذاب والنقمة مالم يستخفوا بحقها، قالوا: يا رسول الله! وما الاستخفاف بحقها؟ قال: نظر العبد معاصي الله فلا ينكر ولا يغير۔ رواه الأصبهاني بإسناده عن أنس رضي الله تعالىٰ عنه۔))(۱)

رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا: کلمۂ طیبہ کے کہنے والا ہمیشہ نفع میں ہے اور یوں ہی تکلیف وسزا ٹلتی رہتی ہے جب تک کہ کلمہ طیبہ کے حق کو کم تر اور حقیر نہ سمجھا جائے، صحابہ نے عرض کیا: یا رسول اللہ! کلمۂ طیب کے حق کو حقیر سمجھنے کا مطلب کیا ہے؟۔ ارشاد فرمایا: بندہ لوگوں کو اللہ کی نافرمانیوں میں مشغول دیکھے تو نہ منع کرے اور نہ بدلے۔ اس حدیث کو اصبہانی نے حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کیا ہے۔(مترجم)

مشکاۃ شریف باب الامر بالمعروف میں یہ حدیث ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

((إنه تصيب أمتي في آخر الزمان من سلطانهم شدائد لا ينجو منه إلا رجل عرف دين الله فجاهد عليه بلسانه ويده وقلبه، فذلك الذي سبقت له السوابق۔ ورجل عرف دين الله فصدق به۔ ورجل عرف دين الله فسكت عليه۔ فإن رأى من يعمل الخير أحبه عليه وإن رأى من يعمل بباطل أبغضه عليه فذلك ينجو علىٰ أبطانه كله۔))(۲)

آخری زمانے میں میری امت کو اپنے حکمرانوں سے سخت تکلیفیں پہنچیں گی، ان سے نجات نہیں پائے گا مگر وہ شخص جس نے اللہ کے دین کو پہچانا اور اس پر اپنی زبان، ہاتھ اور دل کے ساتھ جہاد کیا، یہ وہ شخص ہے جو پوری طرح سبقت لے گیا، دوسرا آدمی وہ جس نے اللہ کے دین کو پہچانا اور اس کی تصدیق کی، تیسرا وہ آدمی جس نے اللہ کے دین کو پہچانا اور اس پر خاموش رہا، اگر کسی کو نیکی کرتے دیکھا تو اس سے محبت کرنے لگا اور اگر کسی کو غلط کام کرتے دیکھا تو اس سے ناخوش رہا، یہ سب اپنی اندرونی حالت کے باعث نجات پائیں گے۔(مترجم)

''اشعۃ اللمعات'' میں حضرت شیخ محقق محدث دہلوی قدس سرہٗ اس حدیث کی شرح یوں فرماتے ہیں:

---

(۱) [الحديقه الندية شرح الطريقة المحمدية: ۲/۲۹۷]

(۲) [مشكاة المصابيح، كتاب الآداب، باب الأمر بالمعروف، حديث: ۵۱۵۱ - ۲/۳۰۳]

بدرستی کہ شان ایں ست کہ می رسد امت مرا در آخر زمان از ارباب سلطنت و پادشاہان محنتہا و بلاہائے سخت در دین از مشاہدۂ منکرات واستماع باطل کہ نجات نمی یابد ازاں بلائے یا از سلطان کہ ایں بلا از وے می رسد مگر مردے کہ بشناخت دین خدارا بکمال وتمام واستقامت گزید برآں پس کارزار کرد بر دین یا بر آن بلا د بزبان و بدست و بدل خود پس آں مردے است کہ پیش رسیدہ است اورا سابقہا از سعادت در دنیا و در آخرت و بشارت بخیر او مثوبت و توفیق طاعت و عبادت وقول حق سبحانہٗ ﴿إن الذين سبقت لهم منا الحسنىٰ﴾(۱)

اشارت بآنست۔ وسابقہ ہر خصلتے فاضلہ را گویند۔ فلاں را سابقہ است دریں امر یعنی سبقت کردہ و پیشی گرفتہ است بر مردم دریں کار۔ ومردے دیگر کہ وے بشناخت دین خدارا اما بیک درجہ کمتر از اول پس تصدیق کرد بدین وراست دانست آں را یعنی جہاد کرد بزبان و دل نہ بدست بقرینہ مقابلت چون تصدیق کار دست و زبان ترجمانست تعبیر ازیں دو بتصدیق کرد۔ ومردے دیگر کہ بشناخت دین خدارا فی الجملہ پس خاموش گزید برآن و جہاد نہ کرد مگر بدل۔ پس ازان بیان حال وصفت ایں مرد کرد و فرمود پس اگر می بیند ایں مردے کسے را کہ کارہائے نیک می کند دوست می دارد او را بناء براں واگر می بیند کسے را کہ عمل بغیر حق می کند دشمن می دارد او را بنا برآں پس آن مرد نجات می یابد بنا بر پوشیدہ داشتن وے محبت خیر و بغض باطل باہمہ۔ پس ایں ہر سہ قسم از مردان عارف وشناسا بدیں اند در مرتبہ متفاوت اول سابق وثانی مقتصد وثالث ظالم۔ چنانکہ در آیہ کریمہ: ﴿فَمِنۡهُمۡ ظَالِمٌ لِّنَفۡسِهٖ وَمِنۡهُم مُّقۡتَصِدٌ وَمِنۡهُمۡ سَابِقٌۢ بِالۡخَيۡرٰتِ﴾(۲)

آمدہ است۔ ثالث را بجہت زیادت تقصیر ظالم خواند وثانی را میانہ رو، واول را سابق و ہر سہ از برگزیدہ ہائے درگاہ اند چنانکہ در اول آیت فرمود۔(۳)

تحقیق یہ ہے کہ میری امت کو آخری زمانے میں ان کے حکمرانوں اور بادشاہوں سے سخت تکلیفیں پہنچیں گے، برائیوں کے مشاہدہ اور استماع باطل کے بارے میں، ان سے نجات وہی شخص پائے گا جسے اللہ تعالیٰ نے دین کی پہچان دی ہوگی، دینِ الٰہی کو بہ تمام وکمال جانتا ہوگا، اور اس پر استقامت کرے گا۔ پس اس نے اپنی زبان، ہاتھ اور دل کے ساتھ اس پر جہاد کیا۔ یہ وہ شخص ہے جو پوری طرح سبقت

---

(۱) [سورة الأنبياء: ۱۰۱]

(۲) [سورة الفاطر: ۳۲]

(۳) [اشعة اللمعات، كتاب الآداب، باب الأمر بالمعروف: ۱۸۲/۴]

لے گیا،اسی شخص کو دنیا وآخرت کی سعادت حاصل ہوگی، جزا،ثواب،توفیق وطاعت وعبادت میں وہ سبقت لے جائے گا، اللہ تعالیٰ کے اس ارشادگرامی میں:

﴿إن الذين سبقت لهم منا الحسنىٰ﴾(۱)

بے شک وہ جن کے لیے ہمارا وعدہ بھلائی کا ہو چکا۔

اس طرف اشارہ ہے، سابقہ ہرفضیلت فاضلہ کو کہتے ہیں جو شخص کسی کام سے دوسروں سے سبقت لے جائے۔اس سے کہا جاتا ہے کہ فلاں اس کام میں سابقہ ہے۔اور زبان ودل سے جہاد کرتا ہے نہ کہ ہاتھ سے،اس پر قرینہ یہ ہے کہ لفظ تصدیق آیا ہے جو دل کا عمل اور زبان کی ترجمان ہے،ان دونوں کو تصدیق سے تعبیر کیا جاتا ہے،اور تیسرا وہ آدمی جس نے اللہ کے دین کو پہچان لیا اور اس پر خاموش رہا، وہ صرف دل سے جہاد کرتا ہے،اس کے بعد اس مرد کا حال بیان کر کے فرمایا: تو اگر اس نے کسی کو نیکی کرتے دیکھا تو اس سے محبت کرنے لگا اور اگر اس نے کسی کو دیکھا برائی کرتے ہوئے وہ اس سے ناخوش ہوا، تو یہ سب اپنی اندرونی حالت ،محبت خیر وبغض باطل کے باعث نجات پاجائیں گے، یہ تینوں افراد دین کی معرفت رکھنے والے مختلف درجات رکھتے ہیں، اول سابق۔دوسرا مقتصد۔تیسرا ظالم، جیسا کہ آیت کریمہ ہے:

﴿فَمِنۡهُمۡ ظَالِمٌ لِّنَفۡسِهٖ وَمِنۡهُم مُّقۡتَصِدٌ وَمِنۡهُمۡ سَابِقٌۢ بِالۡخَيۡرٰتِ﴾(۲)

تو ان میں کوئی اپنی جان پر ظلم کرتا ہے، اور ان میں کوئی میانہ چال پر ہے اور ان میں کوئی وہ ہے جو بھلائیوں میں سبقت لے گیا۔

تیسرے کو بہت زیادہ تقصیر کرنے والے ظالم، دوسرے کو درمیانہ اور اول کو سابق فرمایا۔یہ تینوں برگزیدہ درگاہ ہیں، کیوں کہ آیت کا ابتدائی حصہ یہ ہے۔(مترجم)

﴿ثُمَّ أَوۡرَثۡنَا الۡكِتٰبَ الَّذِيۡنَ اصۡطَفَيۡنَا مِنۡ عِبَادِنَا فَمِنۡهُمۡ ظَالِمٌ لِّنَفۡسِهٖ وَمِنۡهُم مُّقۡتَصِدٌ وَمِنۡهُمۡ سَابِقٌۢ بِالۡخَيۡرٰتِ بِإِذۡنِ اللّٰهِ ذٰلِكَ هُوَ الۡفَضۡلُ الۡكَبِيۡرُ﴾(۳)

پھر ہم نے کتاب کا وارث کیا اپنے چنے ہوئے بندوں کو۔

شرح فقہ اکبر میں ہے کہ فسق وظلم کے سبب مستحق عزل ہے۔اور اس میں اختلاف ہے کہ فاسق

---

(۱) [سورۃ الانبیاء:۱۰۱]

(۲) [سورۃ فاطر:۳۲]

(۳) [سورۃ الفاطر:۳۲]

اہل ولایت سے ہے یا نہیں۔ امام محمد سے اس میں دو روایتیں ہیں اور امام شافعی سے بھی۔ امام اعظم کے نزدیک وہ خلیفہ ہوسکتا ہے مگر وہ قاضی امیر اور خلیفہ اتفاقاً فاسب کے نزدیک مستحق عزل ہے۔

علامہ علی قاری شرح فقہ اکبر میں فرماتے ہیں:"عن الشافعي رحمه الله تعالىٰ أن الإمام ينعزل بالفسق و الجورو كذا كل قاض وأمير۔ و منشاء الخلاف أن الفاسق ليس من أهل الولاية عند الشافعي ؛ لأنه لاينظر لنفسه فكيف ينظر لغيره۔ و عن أبي حنيفة رحمه الله تعالىٰ هوأهل الولاية حتى يصح للأب الفاسق تزويج ابنته الصغيرة۔ و المسطور في الكتب الشافعية أن القاضي ينعزل بالفسق بخلاف الإمام۔ و الفرق في انعزاله ووجوب نصب غيره اثارة الفتنة لما له من الشوكة بخلاف القاضي۔ و قيل: عدم انعزال الإمام هو المختار من مذهب أبي حنيفة و الشافعي رضي الله تعالىٰ عنهما۔ وعن محمد رحمه الله تعالىٰ روايتان، لكن يستحق العزل اتفاقاً۔"(۱)

امام شافعی فرماتے ہیں: فسق وظلم کے سبب امام معزول ہوجائے گا، اسی طرح قاضی وامیر۔ منشأ اختلاف اس بات میں ہے کہ: فاسق، امام شافعی کے نزدیک اہل ولایت نہیں کیوں کہ جب وہ اپنے ہی حال پر رحم نہیں کھاتا تو دوسرے کی نگرانی کیا کرے گا، امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں: فاسق ولایت کی اہلیت رکھتا ہے، یہی وجہ ہے کہ فاسق باپ کا اپنی نابالغ بیٹی کا نکاح کرنا صحیح ہے۔ کتب شافعیہ میں جو مذکور ہے یہ ہے کہ: قاضی تو فسق کی وجہ سے معزول ہوجائے گا البتہ امام نہ ہوگا۔ فرق یہ ہے کہ: امام کے معزول ہونے اور پھر اس کی جگہ دوسرے کو مقرر کرنے میں اشتعال انگیزی اور فتنہ کا خطرہ ہے کیوں کہ اسے طاقت ودبدبہ حاصل ہوتا ہے، اور قاضی کے معزول ہونے میں ایسا نہیں۔ کہا گیا ہے کہ فسق کے سبب امام معزول نہ ہوگا، یہی امام ابوحنیفہ اور امام شافعی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہما کا مختار مذہب ہے۔ امام محمد سے دو روایتیں ہیں، لیکن مستحق عزل تو بالاتفاق ہے۔ (مترجم)

درمختار میں ہے:"إن بايع الناس الإمام ولم ينفذ حكمه فيهم لعجزه عن قهرهم لا يصير إماماً، فإذا صار إمام فجاز لا ينعزل إن كان له قهر و غلبة لعوده بالقهرفلا يفيد، وإلا يعتزل به ؛ لأنه مفيد۔"(۲)

---

(۱) [شرح الفقه الاكبر:۱٤۸]

(۲) [الدر المختار . كتاب الجهاد،مطلب الإمام يضير إماماً بالمبايعة:٦/۳۱۸]

لوگوں نے امام کی بیعت تو کرلی لیکن لوگوں کے غلبہ وزور کے سبب اپنا حکم جاری ونافذ کرنے سے عاجز ہوگیا تو یہ شرعاً امام نہیں ہوگا، لیکن جب امام ہوجائے پھر لوگوں پر ظلم کرے تو اسے قہر وغلبہ حاصل ہو تو معزول نہ ہوگا کیوں کہ پھر سے دبدبہ وقوت کے ذریعے غالب آجائے گا، تو معزول ہونے سے کوئی فائدہ نہ ہوگا، اور اگر یہ صورت نہ ہو معزول ہوجائے گا کہ اب عزل مفید ہوگا۔ (مترجم)

ردالمحتار میں ہے:

"قوله و إلا ينعزل به أي : إن لم يكن له قهر و منعة ينعزل به أي : بالجور قال في شرح المقاصد: ينحل عقد الإمامة بما يزول به مقصود الإمامة كالردة و الجنون المطبق و صيرورته أسيراً لا يرجى خلاصه، وكذا بالمرض الذي ينسيه المعلوم وبالعمى والصم والخرس وكذا بخلعه نفسه لعجزه عن القيام بمصالح المسلمين، وإن لم يكن ظاهراً بل استشعره من نفسه (إلى قوله : وكذا في انعزاله بالفسق والأكثرون على أنه لا ينعزل وهو المختار من مذهب الشافعي وأبي حنيفة رحمهما الله تعالى، وعن محمد روايتان، و يستحق العزل باالاتفاق اه وقال في المسايرة : وإذا قلد عدلاً ثم جاروفسق لا ينعزل و لكن يستحق العزل إن لم يستلزم فتنة اه و في المواقف و شرحه أن للأمة خلع الإمام وعزله بسبب يوجبه مثل أن يوجد منه ما يوجب اختلال أحوال المسلمين وانتكاس أمور الدين كما كان لهم نصبه واقامته لانتظامها وإعلائها وإن دعا خلعه إلى فتنة احتمل أدنى المضرتين۔" (۱)

"قوله: وإلا ينعزل به" یعنی اگر امام کو قوت وغلبہ نہ ہو تو ظلم کے سبب معزول ہوجائے گا، شرح المقاصد میں فرمایا: جس چیز کے سبب مقصودِ امامت زوال پذیر ہوتا ہو اس کے ہوتے عقد امامت ختم ہوجائے گا، مثلاً: ردت، جنونِ مطبق (کامل دیوانگی جو الگ نہ ہوتی ہو) قیدی ہوجانا اور نجات کی امید نہ ہو، ایسے ہی وہ مرض جو یادداشت کھودے، نابینا پن، بہرا پن، گونگا پن، (ان تمام چیزوں کے پائے جانے کے سبب عقدِ امامت ختم ہوجائے گا) اور یوں ہی خود کو معزول کردینے سے (امام معزول ہوجائے گا) جب کہ مصالح مسلمین کو صحیح طور پر انجام دینے سے عاجز ہو، اگرچہ یہ بات ظاہر نہ ہو بلکہ اس کے دل میں ہی پیدا ہوئی ہو، (تب بھی معزول ہوجائے گا) (إلى قوله) یہی حکم فسق کے سبب معزول ہونے میں

---

(۱) [ردالمحتار، كتاب الجهاد مطلب فيما يستحق به الخليفة العزل: ۳۱۸/٦]

ہے۔ اکثر فقہا فرماتے ہیں: فسق کے سبب معزول نہ ہوگا، یہی امام شافعی اور امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہما کا مختار مذہب ہے، اور امام محمد سے دو روایتیں ہیں، اور فسق کے سبب مستحقِ عزل تو بالاتفاق ہوجائے گا۔اھ۔ مسایرہ میں فرمایا: جب امام کی بیعت کی تو وہ عادل تھا پھر ظلم وستم اور فسق وفجور میں مبتلا ہوگیا تو وہ معزول نہ ہوگا، ہاں مستحق عزل ضرور ہے، اگر فساد انگیزی کا خطرہ ہو، مواقف وشرح مواقف میں ہے: کوئی ایسا سبب جو موجبِ عزل ہو پایا جائے تو لوگ امام کو معزول کردیں اور عہدۂ امامت سے برطرف کردیں۔ مثلاً: ایسی چیز پائی جائے جس سے مسلمانوں کے حالات ناگفتہ بہ اور دین کے امور ابتر ہوجائیں (تو امام کو معزول کردیا جائے گا) جس طرح لوگوں کو مسلمانوں کے احوال کے نظم وترتیب اور اعلا وترقی کے لیے ''امام'' مقرر کرنے کا حق ہے، (اسی طرح عہدۂ امامت سے برطرف کرنے کا بھی حق ہے) اور اگر عزلِ امام سے فتنہ انگیزی کا خوف ہو تو دونوں مضرتوں میں سے ادنیٰ مضرت کو اپنایا جائے گا۔ (مترجم)

جب ظلم وجور اور فسق وفجور سے خلیفہ امام انام بھی مستحق عزل ہوجاتا ہے تو یہ حکام جو کہ ظالم جابر فاسق فاجر ہی ہیں ان کا عزل تو یقیناً واجب لازم (تو متغلب وہ بھی نہ صرف ظالم فاسق فاجر بلکہ مرتد کافر۔ کیونکر واجب العزل نہ ہوگا) اس کے معزول کرانے کی کوشش اور پیہم سعی جتنی جو کرسکے اس کے ذمہ کیوں ضروری نہ ہوگی۔ خلیفہ بھی بوجہ فسق خود وہ معزل نہ کہا جائے گا جو قہر وغلبہ رکھتا ہو اس کے مقابلہ کی لوگوں میں طاقت وقوت نہ ہو، اور اگر ایسا خلیفہ مرتکب ظلم وجور وفسق وفجور ہوا ہو جو لوگوں پر کافی قہر وغلبہ نہ رکھتا ہو، لوگوں میں طاقت وقوت ہو کہ وہ ان کا مقابلہ نہ کرسکے تو خود ہی معزل ہوجائے گا۔

مجمع الانہر ج۱ ص۶۳۷ باب البغاۃ میں ہے: ''إذا صار إماماً فاجراً لا ینعزل إن کان له قهر و غلبة و إلا ینعزل''(۱)

امام، فاسق وفاجر ہوجائے تو معزول نہ ہوگا اگر اسے قوت وغلبہ حاصل ہو، ورنہ معزول ہوجائے گا۔

اور مجمع الانہر ج۱ ص۶۳۷ باب البغاۃ میں ہے: ''إذا خرج قوم مسلمون عن طاعة الإمام أي: الخليفة العدل لا عن أمير ظلم بهم فلو خرجوا عليه لظلم ظلمهم فليسوا ببغاة كما في أكثر الكتب (إلى قوله) وفي القهستاني وفيه رمز إلى أنه يشترط أن يكون الإمام والقوم مسلمين وإلى أن الإمام لا يطاع في معصيته بالنص والإجماع اه مختصراً۔''(۲)

---

(۱) [مجمع الأنهر، باب البغاة: ۲/۳۳۸]

(۲) [مجمع الأنهر باب البغاة: ۲/۳۳۸]

مسلمانوں نے امام برحق کے خلاف بغاوت کردی، ظالم کے خلاف بغاوت نہ کی ہو(تو ایسے لوگ باغی کہلائیں گے)اور اگر ظالم وجابر کے جور وستم کی وجہ سے بغاوت کی ہو تو ایسے لوگ شرعاً باغی نہ کہلائیں گے، جیسا کہ اکثر کتابوں میں لکھا ہے۔''اِلٰـی قـولـہ ''قہستانی میں ہے: اس میں اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ امام قوم کا مسلمان ہونا شرط ہے اور اس بات کی طرف بھی اشارہ ہے کہ جس چیز کا معصیت ہونا نص واجماع سے ثابت ہو اس میں امام کی اطاعت نہ کی جائے گی۔اھ۔مختصراً۔(مترجم)

ردالمحتار ج۳ص۴۷۹ میں ہے:

"تجب طاعة الإمام عادلاً كان أو جائراً إذا لم يخالف الشرع۔"(۱)

امام کی اطاعت واجب ہے امام خواہ عادل ہو یا ظالم۔جب کہ شریعت کے خلاف نہ ہو۔(مترجم)

جب خلیفہ امام انام کے بارے میں یہ احکام ہیں تو ایسے حکام وہ بھی متغلب وہ بھی رافضی ظالم جائر کا کیا پوچھنا، اس کے متعلق حکم ظاہر۔پھر یہاں جب کہ ان پر خروج کی قوت واستطاعت مفقود ہے تو خروج کی ایسی حالت میں اجازت ہی نہیں، نہ کوئی کرسکتا ہے نہ کوئی کرے گا۔یارب اگر طاقت ہوتی اور ان پر خروج کیا جاتا جب بھی تو اس سے لوگ باغی نہ ٹھہرتے تو محض احتجاج کو جو بغاوت ٹھہرائے اس سے بڑھ کر ظالم طاغی کون ہوگا۔اے ملکی وغیر ملکی کی بحث اٹھانے والو! اور اس پر قید وبند کی کڑیاں جھیلنے والو! اور طرح طرح کی اذیتیں برداشت کرنے والو! ذلتوں خواریوں رسوائیوں میں پڑنے والو! بلکہ اپنے سینوں پر اس کے لیے گولیاں کھانے والو! آج تمہیں کیا ہوا کہ تم ایسے کھلے مظالم کس پر جو تمہاری جانوں ہی پر نہیں مذہب پر بھی، ان پر تم فتویٰ پوچھنے بیٹھے ہو کہ ایسے مظالم جو کرے تو صدائے احتجاج بلند کرنا لازم ہے یا نہیں۔غیرت۔غیرت، غیرت، ضرور ضرور پرزور صدائے احتجاج بلند کرو۔ایسی کہ نہ صرف ہندوستان کی حکومت ہی کے ایوانوں میں گونجے بلکہ ایسی کہ سات سمندر پار لندن میں زلزلہ افگن ہو، قصر بکنگھم کو لرزاں اور دار الحکومت کو ہلادے۔

قید وبند کی پروا نہ کرو، ظالموں کو ظلم کرنے دو، تم صبر کرو یعنی تمہارا ہاتھ نہ اٹھے۔ہاں ظلم پر چیختے جاؤ، ہر ستم پر چلاتے جاؤ۔ظالم جائر حاکم جابر۔ستم گار جفا کار بھی اگر نہ کہہ سکو تو اپنی مظلومی کی داستانیں تو سناتے جاؤ، گورنمنٹ کے کان تک اپنے گریہ وفغاں کی آواز پہنچاؤ۔میں تمہیں جو تم نہیں کرسکتے اس کا حکم

(۱) [رد المحتا على الدر المختار:۳/۴۷۹]

نہیں دیتا، نہ ایسا امر کرسکتا ہوں (جب کہ تم میں خروج کی طاقت وقوت جہاد کی استطاعت نہیں یہ حکم نہیں دیتا کہ تم ایسا کرو، ایسے وقت تمہیں ایسا نہ چاہیے) مگر فقط اپنی داستان مظلومی سنانے کی طاقت واستطاعت تو رکھتے ہو۔ جو کرسکتے ہو وہ کرو۔ بات ایسی کہ جس کی زد تمہارے مذہب پر پڑتی ہو حتی الامکان اس کی زد سے مذہب کو بچاؤ، اپنے مقدور بھر زد اپنے سر لو مگر مذہب کو محفوظ رکھنا چاہو۔ واللہ الہادی واللہ تعالیٰ اعلم۔ رافضیوں کے شہر میں جہاں سنی کی حکومت ہو، اگر سنی ان کے ساتھ ایسا ہی پیش آتے اور ان کے مذہب کی ایسی ہی بیخ کنی کرتے تو کیا روافض کا مذہب ایسے سنی حکام کے متعلق ایسے احکام نہ دیتا جو ہم نے تحریر کیے، اگر دیتا تو معلوم ہوا کہ رافضی مذہب پر بھی ایسے ظالم جائر حاکم، جابر کا حکم یہی ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

## فاسق وفاجر پیر نہیں ہوسکتا

**مسئلہ:** (۱۱۱)

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

(۱) زید سید دوعالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی حدیث:

''اوفروا اللحیۃ إلیٰ آخرہ.'' داڑھیاں کثیر ووافر رکھو۔ (مترجم)

پر عامل نہیں ہے یعنی اس کی داڑھی بالکل منڈی ہوئی اور مونچھیں بے حد بڑی بڑی؟

(۲) بظاہر تارک الصلاۃ ہے، یعنی اس صورت میں کہ جماعت ہورہی ہے اور وہ جماعت میں بالکل شریک نہیں ہوتا؟

(۳) دعویٰ عشق ومحبت اللہ ورسول بھی ہے اور اپنے آپ کو مخمور الست سمجھتا ہے۔

(۴) پیری مریدی کا سلسلہ زوروں پر جاری رکھتا ہے مگر بظاہر معتقدین کے سامنے اپنی خاکساری ان لفظوں میں ظاہر کرتا ہے کہ: بھائی ہم داڑھی منڈے ہیں اور مونچھیں بڑی بڑی ہیں تم لوگ سمجھ کر مرید ہو، مگر لوگ اپنی عقیدت سے مجبور ہوکر مرید ہوتے ہیں تو کیا ایسے شخص کا مذکورہ بالا فعل ازروے شریعت وطریقت جائز وروا ہے؟

(۵) ایسے پیر پر شرعاً وطریقتاً کیا حکم صادر ہوتا ہے اور یہ بیعت شرعاً روا اور جائز ہے، اگر ناجائز ہے تو ایسی صورت میں مریدوں کو کیا کرنا چاہیے؟۔ جواب ارسال فرماکر ماجور ہوں؟ بینوا توجروا۔

ازمقام سدیا ڈاک خانہ نبلو بھو ضلع شاہ آباد آرہ مسئولہ حکیم بشیر الدین احمد صاحب۔

## الجواب

داڑھی حد شرع سے کم رکھنے والا فاسق و فاجر ہے، یوں ہی بے عذر شرعی تارک جماعت فاسق مستحق اہانت ہے، اس کی تعظیم حرام ہے۔

غنیۃ وغیرہ کتب معتمدہ میں ہے:

”لو قدموا فاسقاً یاثمون ؛ لأن في تقديمه تعظيمه وقد وجب عليهم اهانته شرعاً.“(۱)

اگر لوگوں نے فاسق کو امامت کے لیے مقدم کر دیا تو گنہ گار ہوں گے، کہ مقدم کرنے میں اس کی تعظیم ہوتی ہے، حالاں کہ فاسق کی اہانت شرعاً ضروری ہے۔ (مترجم)

شرائط پیری سے یہ بھی ہے کہ فاسق معلن نہ ہو ایسے شخص سے بیعت [illegible]۔ مریدوں کو کسی سنی صحیح العقیدہ غیر فاسق ایسے شخص سے جو اپنی ضرورت کے مسائل جانتا، اور یاد نہ ہونے پر کتاب سے نکال سکتا ہو۔ جس کا سلسلہ متصل اور صاحب اجازت ہو، بیعت ہونا چاہیے۔

حضرت میر سید عبد الواحد بلگرامی قدس سرہ السامی ”سبع سنابل شریف“ میں فرماتے ہیں:

”اے برادر از پیری مریدی رسمے واسمے بیش نماندہ است۔ وآن رسم واسم نیز مبنی بچند شرائط می داں کہ بے آن شرائط اصلاً پیری ومریدی درست نیست۔ اما نخست از شرائط پیری یکے آن ست کہ پیر مسلک صحیح داشتہ باشد۔ دوم: از شرائط پیری آنست کہ پیر در اداے حق شریعت قاصر ومتہاون نہ باشد۔ سوم: از شرائط پیری آنست کہ پیر را عقائد درست بود موافق مذہب اہل سنت وجماعت۔ پس ایں رسمے کہ از پیری ومریدی ماندہ است بے ایں سہ شرائط اصلاً درست نیست وایں ہر سہ شرائط را بیانے مختصر واضح کنم، اما شرط اول: کہ مسلک صحیح است مرید صادق را تفحص سلسلہ درست باید کرد۔ در اکثر جاہا خلط وخبط گشتہ است۔ نوعی ازان آنست درویشی کہ در حالت حیات بسبب غفلت ویا بسببی دیگر فرزند خود را خلافت نمی دہد ومردمان را وصیت ہم نمی کند کہ بعد از من باید کہ خرقۂ من فرزند مرا بہ پوشانید وا ورا بجاے من بنشانید، فاما مردمان آں مقام روز سوم خرقۂ پدر پسر را می پوشانند وا ورا بجاے پدر می نشانند واز صحت وغیر صحت ایں کار نمی دانند۔ خلقی بہ بیعت او اسیری گردد وا رابے رخصت واجازت پدر پیری شود ہمہ ضلالت در ضلالت ست، چہ اگر چہ خرقۂ متروکۂ پدر بسبب ارث ملک پسر شد ولیکن شرط صحت بیعت رخصت

---

(۱) [ردالمحتار: ۱/۴۱۴]

واجازت پدرست نہ مجرد خرقہ پدر۔ مؤلف راست۔"

قطعہ: اے پسر شرط صحت بیعت در طریقت اجازت سلف ست

بدغل سکۂ بے نہرہ مزن کاں رہ کاسدان ناخلف ست

اے برادر! پیری اور مریدی سے سوائے رسم اور نام کے کوئی اور چیز باقی نہیں رہی اور وہ نام ورسم بھی چند شرطوں پر مبنی ہے کہ بغیر ان شرطوں کے پیری اور مریدی درست ہی نہیں ہوسکتی۔تو پیری کی بنیادی شرطوں میں سے ایک شرط یہ ہے کہ پیر صحیح مسلک رکھتا ہو۔دوسری شرط یہ کہ پیر شریعت کے حقوق کی ادائیگی میں پیچھے رہ جانے والا اور سستی برتنے والا نہ ہو۔تیسری شرط یہ ہے کہ پیر کے عقیدے اہل سنت وجماعت کے موافق درست ہوں۔لہذا پیری اور مریدی کی جو رسم ابھی باقی ہے،ان تینوں شرطوں کے بغیر درست نہیں ہوسکتی،اب ان تینوں شرطوں کی میں مختصر وضاحت کرتا ہوں: پہلی شرط یہ کہ پیر کا مسلک صحیح ہو،اس کی توضیح یہ ہے کہ سچے مرید کو صحیح سلسلہ تلاش کرنا چاہیے کہ اکثر جگہ خلط اور خبط ہوگیا ہے۔انھیں میں سے ایک صورت یہ ہے کہ جس درویش نے اپنی غفلت یا کسی اور سبب سے اپنے بیٹے کو خلافت نہیں دی اور لوگوں کو وصیت بھی نہیں کی کہ میرے بعد میرے فرزند کو میرا خرقہ پہنا دینا اور اسے میرے قائم مقام کر دینا،اس جگہ کے رہنے سہنے والے تیسرے روز اس درویش کا خرقہ اس لڑکے کو پہنا دیتے ہیں،اور اپنی اس حرکت کے صحیح یا غیر صحیح ہونے کا مطلقاً خیال نہیں رکھتے،اب ایک کثیر مخلوق اس کی بیعت کے جال میں پھنس جاتی ہے،اور یہ رخصت واجازت کے بغیر پیر بن جاتا ہے،حالاں کہ یہ گمراہی در گمراہی ہے اس لیے کہ اگرچہ باپ کا متروکہ خرقہ وراثت کی وجہ سے اس کے ہاتھ چڑھا لیکن بیعت کی صحت کے لیے باپ کی رخصت اور اجازت شرط ہے،نہ کہ صرف باپ کا خرقہ پالینا۔قطعہ:

اے پسر،شرط صحت بیعت در طریقت اجازتِ سلف ست

اے بیٹے! بیعت صحیح ہونے کی شرط طریقت میں سلف کی اجازت ہے۔

بدغل سکۂ بنہرہ مزن کاں رہِ کاسدانِ ناخلف ست

دھوکے سے کھوٹے سکوں کو مت چلاؤ اس لیے کہ یہ ناخلف اور بگڑے ہوئے لوگوں کا راستہ ہے۔(مترجم)

نوع دیگر آنست اولیاے اسلاف کہ قطب وغوث بودند فرزندان ایشاں بے صحت اسناد وبے رخصت واجازت بمجرد نسبت فرزندی خلقی رامریدی کنند وخلق می دانند کہ ما بخانوادہ فلاں قطب وغوث پیوند درست کردیم وانابت آوردیم سربسر گمراہی ست۔شرط دوم: از شرائط پیر آنست کہ عالم وعامل باشد برجملہ

عبادات از فرائض و واجبات و سنن و نوافل و مستحبات و در اداے ایں احکام قاصر متہاون نبود، چنانچہ در ہر وضو مسواک کند و شانہ در محاسن بگرداند کہ این ہر دو سنت ست۔ و ہر پنج نماز با بانگ نماز و اقامت با جماعت ادا کند، و تعدیل ارکان نگاہ دارد و آنچہ بدین ہا ماند، واگر بر انواع عبادات عالم نہ بود عامل نتواند شد واز حد شرع بیفتد۔ پس پیری را نشاید زیرا کہ ہر کہ از مقام حقیقت بیفتد بر طریقت قرار گیرد، و ہر کہ از طریقت بیفتد بر شریعت قرار گیرد، و ہر کہ از شریعت بیفتد گم راہ گردد و مرد گم راہ پیری را نشاید۔ اما درویشے مرجع خلائق بود چنانچہ اکثر خلائق بر بیعت و انابت او رجوع دارند و او را احتیاط در جزئیات شریعت فرض لازم ست، باید کہ یک دقیقہ از دقائق شرع از و فوت نہ شود کہ وسیلہ گم راہی مرید انست تا بحجت گویند کہ پیر ما ایں چنیں کار کردہ است پس اوضال و مضل گردد۔ شرط سوم از شرائط پیری: آنست کہ پیر را اعقائد درست بود موافق مذہب سنت و جماعت و سنی بتعصب باشد کہ رسول علیہ الصلاۃ والسلام از جملہ ہفتاد و سہ گروہ یک گروہ را رستگار فرمودہ است واز ہفتاد و دو گروہ احتراز و اجتناب نمودہ وآن یک گروہ قومے باشند کہ بر کتاب و سنت واجماع صحابہ پیروی دارند۔ مرید چوں پیر را بایں ہر سہ شرائط موصوف یابد بیعت با او کند کہ جائز و مستحسن ست، واگر در پیر ازین ہر سہ شرئط یکے مفقود بود بیعت با او جائز نہ باشد واگر کسے از سبب نادانی با او بیعت کردہ باشد باید کہ ازان بیعت بگردد۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔"

دوسری صورت یہ ہے کہ گزشتہ اولیا کہ قطب اور غوث تھے ان کی اولا دسند کے بغیر اور بلا رخصت اور اجازت، محض فرزندی کی نسبت کی بنیاد پر مخلوق کو مرید کرتے ہیں اور مخلوق یہ سمجھتی ہے کہ ہم تو فلاں قطب اور غوث کی سرکار سے تعلق رکھتے ہیں، اور ہم تو ان کے نائب ہیں حالانکہ یہ سراسر گمراہی ہے۔ پیری کی دوسری شرط یہ ہے کہ: پیر عالم و عامل ہو جملہ عبادات کا، فرائض اور واجبات اور سنتوں اور نفلوں اور مستحبات کا، اور ان احکام کی پابندی میں کوتاہ اور سست نہ ہو۔ ہر وضو کے لیے مسواک کرے، داڑھی میں کنگھا کرے کہ یہ دونوں سنتیں ہیں۔ پانچوں نمازیں، اذان، اقامت اور جماعت کے ساتھ ادا کرے۔ تعدیل ارکان کا خیال رکھے اور اسی قسم کی دوسری باتیں نگاہ میں رکھے۔ اور اگر وہ ان عبادتوں کا عالم نہ ہوگا تو ان پر عمل نہ کر سکے گا تو حد شرع سے گر جائے گا، لہذا پیر نہیں بن سکتا۔ اس لیے کہ جو شخص حقیقت کے مقام سے گر جاتا ہے وہ طریقت پر آ کر رک جاتا ہے، اور جو طریقت سے گر جاتا ہے شریعت پر ٹھہر جاتا ہے، اور جو شریعت سے گرا، گمراہ ہوا، اور گمراہ شخص پیر بننے کے لائق نہیں، اور وہ درویش جس کی جانب مخلوق جھکی پڑتی ہو مثلاً: اکثر مخلوق اس کی بیعت اور ارادت پر رجوع رکھتی ہے اس پر تو شریعت کے جزئیات میں بھی احتیاط فرض اور لازم ہے، اسے چاہیے کہ شریعت کے دقائق میں سے ایک شمہ بھی فوت نہ

ہونے دے کہ یہ چیز اس کے مریدوں کی گمراہی کا ذریعہ بنے گی، ظاہر ہے کہ وہ ایسے فعل سے حجت لاتے اور کہتے ہیں کہ ہمارے پیر نے ایسا کام کیا ہے، لہذا وہ گمراہ اور گمراہ کن ہو جاتے ہیں۔ پیر کی تیسری شرط یہ ہے کہ: پیر کے عقیدے درست ہوں، مذہب اہل سنت و جماعت کے موافق، اور وہ متعصب پکا سنی ہو، اس لیے کہ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے تہتر فرقوں میں سے ایک کو ناجی فرمایا ہے، اور بہتر فرقوں سے دوری اور پرہیز کا حکم فرمایا ہے، اور وہ نجات پانے والا گروہ وہی ہے جو قرآن، حدیث اور صحابۂ کرام کے طریقوں پر کاربند ہے، تو مرید جب پیر میں یہ تینوں شرطیں پائے اس کا مرید ہو جائے کہ جائز اور مستحسن ہے، اور اگر پیر میں ان تینوں شرطوں میں سے ایک بھی کم ہو تو اس سے بیعت جائز نہیں، اور اگر کسی نے غلطی سے اس سے بیعت کر لی ہے تو اس پر ضروری ہے کہ اس بیعت کو توڑ دے۔ اللہ تعالیٰ بہتر جانتا ہے۔ (مترجم)

## روزنامچہ میں لکھا ہونا شرعی ثبوت نہیں

**مسئلہ:** (۱۱۲)

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ واصلی واسلم علی رسولہ وحبیبہ الکریم۔

زید عمرو و بکر تین حقیقی بھائی ہیں ان تینوں کے والد کثیر جائداد چھوڑ کر مرے ہیں جو بڑے بیٹے کے دخل و تصرف میں تھی۔ عمرو منجھلے بھائی کو روپیہ لینے کی ضرورت تھی چنانچہ عمرو نے اپنے بڑے بھائی سے کہا: مجھے مبلغ تین سو پچاس روپیہ کی ضرورت ہے آپ میرے والد کی جائداد میں سے دیجیے، اور بوقت تقسیم ترکہ پدری کے تین سو پچاس روپیہ وضع کر دیجیے۔ زید نے مبلغ تین سو پچاس روپیہ یہ کہہ کر دیے کہ میں تمہیں قرض دیتا ہوں تم ادا کر دینا حالانکہ وہ تین سو پچاس روپیہ جو عمرو کو دیے تھے عمرو کے والد ہی کی جائداد کے تھے اور جائداد ہنوز تقسیم بھی نہیں ہوئی تھی اس کے باوجود بھی عمرو مذکور زید کے منجھلے بھائی سے زید نے بجائے تین سو پچاس روپیہ کے پانچ سو روپیہ لے لیے اور تین سو پچاس روپیہ کی رسید زید نے انہی گواہوں کے سامنے جن کے روبرو زید نے عمرو کو تین سو پچاس روپیہ دیے تھے یہ کہہ کر پھاڑ ڈالی کہ اب میرا قرضہ عمرو کے ذمہ ایک حبہ بھی نہیں رہا، لیکن زید نے اپنے چھوٹے بھائی بکر کے نام اپنے روزنامچہ میں یہ صریح دروغ وصیت لکھ دی کہ میرے مرنے کے بعد مبلغ تین سو پچاس روپیہ جو میرے منجھلے بھائی نے مجھ سے قرض لیے ہیں وہ تم یعنی بکر ان سے یعنی عمرو سے لے کر میرے بچوں کو دے دینا۔

اول تو رقم مذکورہ عمرو نے ادا کر دی حالانکہ ادا کرنا لازم نہیں تھا، کیوں کہ عمرو کے باپ کی جائداد

میں سے روپیہ زید نے عمرو کو دیا تھا دوسرے روزنامچہ میں کسی کی گواہی نہیں ہے.......... تیسرے روزنامچہ شرعاً مصدقہ نہیں، ان امور کے علاوہ زید کو انتقال کیے ہوئے بیس سال کا عرصہ گذر گیا کبھی زید کے بڑے لڑکے یا لڑکوں نے جن کے قبضہ میں ان کے باپ کا جملہ مال ومتاع اور روزنامچہ ہے اپنے چچا عمرو سے نہیں کہا، کہ تمہارے ذمہ ہمارے باپ کا اتنا روپیہ واجب الادا ہے۔ پھر ایک مرتبہ زید کے لڑکے نے اپنی کسی ضرورت کی وجہ سے لاہور آکر اپنے منجھلے چچا عمرو مذکور سے مبلغ چار سو روپیہ قرض لیے اس وقت بھی زید کے بڑے لڑکے نے عمرو سے یہ نہیں کہا کہ: اس کے باپ کے اتنے روپیہ اس پر ہیں۔ پھر جب زید کے لڑکے نے اپنے چچا عمرو کا قرض چار سو روپیہ ادا کر دیا اس وقت بھی اس نے اپنے باپ کے اس روپیہ ونیز روزنامچہ کا تذکرہ نہیں کیا، لیکن دس پندرہ دن کے اندر زید کے بڑے لڑکے اور اس کے بھائیوں نے اپنے باپ کا روزنامچہ مجھے یعنی عمرو کو دکھلایا اور مجھ سے بکر جو زید اور عمرو کا چھوٹا بھائی ہے جس کا نام روزنامچہ میں لکھا ہے وہ اور زید کے لڑکے جھگڑا کر رہے ہیں کہ زید کا روپیہ ادا کرد، عمرو نے خدائے تعالیٰ کی قسم کھائی کہ اس پر ایک پیسہ زید کا نہیں اس قسم وحلف کے بعد بھی وہ لوگ نہیں مانتے۔ لہذا آپ سے گذارش ہے کہ کیا وہ روپیہ عمرو زید کے لڑکوں کو شرعاً دے سکتا ہے، اور کیا وہ روزنامچہ کی جھوٹی اور دغابازی کی وصیت پوری کی جاسکتی ہے؟ **بینوا بالکتاب توجروا من اللہ الوھاب۔**

از ممبئی بھنڈی بازار۔ مانکا منزل۔

مرسلہ حکیم مولوی سید فضل رحیم مولوی محسن صاحبان اجمل فاریسی

## الجواب

روزنامچہ میں لکھا ہونا شرعی ثبوت نہیں جو لوگ مدعی ہیں ان پر لازم ہے کہ وہ دعوے کو شرعی طور پر رسید سے ثابت کریں اور جب وہ بینہ نہ لاسکیں تو ''باطل ست آں چہ مدعی گوید'' دعویٰ بلا دلیل قبول خرد نہیں ان کا دعویٰ محض باطل۔ شرعاً بینہ ذمے مدعی ہے اور منکر پر حلف۔

''البينة على المدعي واليمين علىٰ من أنكر.''(۱)

گواہ مدعی پر لازم ہے اور قسم انکار کرنے والے پر۔ (مترجم)

جب ان کا ہاتھ بینہ سے خالی ہے اور عمرو قسم کھا کر انکار کرتا ہے تو اس کا دعویٰ خارج ہوگا، عمرو کا انکار معتبر۔ **واللہ تعالیٰ اعلم۔**

---

(۱) [عمدة القاري شرح صحيح البخاري ، باب : إذا اختلف الراهن۔ ۱۳/۷۵

روزنامچہ میں تو مدعا علیہ کی تحریر بھی نہ ہوگی اگر مدعی خود مدعا علیہ کی سی تحریر پیش کرتا اور مدعا علیہ کو اس سے انکار ہوتا جب بھی مدعی کا دعویٰ ڈگری نہ ہوسکتا۔

خانیہ میں ہے:

"رجل ادعی علیٰ رجل مالاً فأنکر المدعی علیه فأخرج المدعي خطاً بإقرار المدعی علیه بذلك المال وقال: هذا خط المدعی علیه فأنکر المدعی علیه أن یکون خطه، فاستکتب فکتب وکان بین الخطین مشابهة ظاهرة اختلفوا فیه، قال بعضهم: یقضي القاضي علیٰ المدعی علیه بذلك المال۔ وقال بعضهم: لا یقضي وهو الصحیح."(۱)

ایک شخص نے کسی کے اوپر مال کا دعویٰ کیا، مدعیٰ علیہ نے انکار کردیا، مدعی نے ایک تحریر دکھائی ''جس میں مدعیٰ علیہ نے اس مال کا اقرار کیا تھا'' مدعی نے کہا یہ مدعیٰ علیہ کی تحریر ہے۔اس نے اپنی ''تحریر'' ہونے سے صاف انکار کردیا، اس سے لکھوایا گیا تو اس نے لکھ دیا، دونوں تحریروں کے درمیان مشابہت ظاہر تھی، علما نے اختلاف کیا ہے، بعض فرماتے ہیں: قاضی مدعیٰ علیہ کے خلاف اس مال کا فیصلہ دے دے گا، جب کہ بعض علما فرماتے ہیں: نہیں! یہی صحیح ہے۔(مترجم)

دفتر بیاع وصراف سمسار میں اسی کا اپنا خط اس پر حجت ہے، یہ نہیں کہ دفتر صراف وغیرہ میں جو کچھ مکتوب ہو جس کا مکتوب ہو وہ سب مہر کامل اس پر اور اس کے لیے حجت ہے۔

ردالمحتار میں ہے:

"ج ٤، ص: ٤٩١ "اعلم أن هذا کله فیما یکتبه علیٰ نفسه کما قیده بعض المتأخرین وهو ظاهر بخلاف ما یکتبه لنفسه فإنه لو ادعاه صریحاً لا یؤخذ خصمه به فکیف إذا کتبه، ولذا قیده في الخزانة بقوله: کتب علیٰ نفسه کما مر۔ وذکر في شرح الوهبانیة أئمة بلخ قالوا: یاد کار البیاع حجة لازمة علیه، فإن قال البیاع: وجدت بخطي أن عليّ لفلان کذا لزم، قال السرخسي: وکذا خط السمسار والصراف اه.فقوله :إن عليّ لفلان، صریح في ذلك ـ وأما قول ابن وهبان في تعلیل المسألة؛ لأنه لا یکتب إلا ماله وعلیه فمراده أن البیاع ونحوه لا یکتب في دفتره

---

(۱) [الفتاوی الهندیة:۲/۳۷۰]

شيئاًعلىٰ سبيل التجربة للخط أو اللهو واللعب بل لا يكتب إلاماله أو عليه، ولا يلزم من هذا أن يعمل بكتابته في الذي له كما لا يخفى خلافاً لمن فهم منه ذلك، ويجب تقييده أيضاً بما إذا كان دفتره محفوظاً عنده، فلو كانت كتابته فيما عليه في دفتر خصمه فالظاهر أنه لا يعمل به خلافاً لما بحثه ؛ لأن الخط مما يزور، وكذا لو كان له كاتب والدفتر عند الكاتب لاحتمال كون الكاتب كتب ذلك عليه بلا علمه فلا يكون حجة عليه إذا أنكره أو ظهر ذلك بعد موته وأنكرته الورثة اه."(١)

جاننا چاہیے کہ یہ تمام گفتگو اس صورت میں ہے جب کہ اس نے اپنے خلاف لکھا ہو جیسا کہ بعض متاخرین نے اسے اس بات سے مقید فرمایا ہے، اور یہ بات ظاہر ہے۔ برخلاف اس کے جب اپنے موافق لکھے، کہ اگر اس نے اس چیز کا صراحۃً ادعا کیا تو خصم ماخوذ نہ ہوگا، اور کیوں کر ماخوذ ہوسکتا ہے جب کہ وہ اسی نے لکھا ہے، اسی وجہ سے ''خزانہ'' میں اپنے قول ''کتب علىٰ نفسه'' (اپنے خلاف لکھے) سے مقید فرمایا، جیسا کہ گزرا۔ شرح وہبانیہ میں مذکور ہے کہ ائمہ بلخ نے فرمایا: بیاع کا روز نامچہ اس پر حجت لازمہ ہے، لہذا اگر بیاع کہے: میں نے اپنے خط میں یہ بات پائی کہ مجھ پر فلاں کے اتنے ہیں تو وہ لازم ہوں گے، امام سرخسی نے فرمایا: یہی حکم سمسار وصراف کے خط میں ہوگا۔ اھ تو اس کا ''إن علىّ لفلان'' (مجھ پر فلاں کے اتنے ہیں) کہنا اس بارے میں صریح ہوگا۔ لیکن ابن وہبان کا مسئلہ کی تعلیل میں ''لأنه لا يكتب إلا ماله وعليه'' (کیوں کہ وہ صرف وہی لکھے گا جو اس کا کسی پر یا اور کسی کا اس پر کچھ آتا ہو) کہنا، اس کا مطلب یہ ہے کہ بیاع وغیرہ اپنے دفتر میں خط کی مشق یا لہو ولعب کے طور پر کچھ نہیں لکھتا بلکہ وہی لکھتا ہے جو اس کا کسی پر یا اور کسی کا اس پر کچھ آتا ہوتا ہے، اور اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ وہ اپنے موافق صورت میں اپنی کتابت کو بنیاد بنا کر عمل کرے۔ جیسا کہ واضح ہے، ان کے برخلاف جنھوں نے اس سے وہ بات سمجھی، اور اس کو اس بات سے بھی مقید کرنا ضروری ہے کہ وہ مذکورہ حکم اس وقت ہے جب کہ اس کا دفتر اس کے پاس محفوظ ہو۔ تو اگر اس کی کتابت اپنے خلاف کی صورت میں دفتر خصم میں ہو تو ظاہر ہے کہ وہ معمول بہ نہیں، ان کے برخلاف جنھوں نے بحث کی، کیوں کہ خط ایسی چیز ہے جسے پر فریب بنایا جاسکتا ہے، یوں ہی اگر اس کے موافق کوئی لکھنے والا ہو اور دفتر کاتب ہی کے پاس ہو، کیوں کہ احتمال ہے کہ کاتب نے وہ چیز اس کے اوپر بلا اس کے علم کے لکھ دی تو وہ اس پر حجت نہیں ہوسکتا، جب کہ وہ اس کا

(١) [ردالمحتار: ٥/٤٣٧]

انکار کرے۔ یا یہ بات اس کی موت کے بعد ظاہر ہو، اور ورثا انکار کر دیں۔ (مترجم)

اسی میں ص: ۶۳۰ کتاب الاقرار میں ہے:

"ذكر القاضي ادعى على آخر مالاً وأخرج خطاً وقال: إنه خط المدعى عليه بهذا المال فأنكر كونه خطه فاستكتب وكان بين الخطين مشابهة ظاهرة تدل على أنهما خط كاتب واحد لا يحكم عليه بالمال في الصحيح؛ لأنه لا يزيد علىٰ أن يقول هذا خطي وأنا حررته، لكن ليس عليّ هذا المال وثمة لا يجب كذا هنا إلا في دفتر السمسار والبياع والصراف اه. وقال السائحاني وفي المقدسي عن الظهيرية لو قال: وجدت في كتابي أن له على ألفاً أو وجدت في ذكري أو في حسابي أو بخطي أو قال: كتبت بيدي أن له عليّ كذا كله باطل، وجماعة من أئمة بلخ قالوا في دفتر البياع: إن ما وجد فيه بخط البياع فهو لازم عليه؛ لأنه لا يكتب إلا ما على الناس له وما للناس عليه صيانة عن النسيان، والبناء علىٰ العادة الظاهرة واجب اه. فقد استفدنا من هذا أن قول أئمتنا لا يعمل بالخط يجري علىٰ عمومه واستثناء دفتر السمسار البياع لا يظهر بل الأولىٰ أن يعزى إلىٰ جماعة من ائمة بلخ وأن يقيد بكونه فيما عليه."(۱)

امام قاضی نے فرمایا: کسی نے کسی پر مال کا دعویٰ کیا، اور ایک خط پیش کر دیا اور کہا کہ یہ مدعیٰ علیہ کا خط ہے جس میں اتنے مال کا اقرار ہے، مدعیٰ علیہ نے اپنا خط ہونے سے انکار کر دیا، اس سے لکھوایا گیا اور دونوں خطوں کے درمیان مشابہت بالکل ظاہر تھی جو اس بات پر دلالت کر رہی تھی کہ یہ دونوں خط ایک ہی کاتب کے ہیں پھر بھی صحیح مذہب پر اس کے خلاف مال کا فیصلہ نہ دیا جائے گا، کیوں کہ یہ زیادہ سے زیادہ اس بات کو بتا رہا ہے کہ وہ کہے: یہ میرا خط ہے، میں نے اسے لکھا ہے لیکن یہ اس "مال" پر دلیل نہیں ہوسکتا، ہاں دفتر سمسار و بیاع و صراف میں اسی کا اپنا خط اس پر حجت ہے۔ اھ۔ سائحانی نے کہا ہے، مقدسی میں ظہیریہ سے منقول ہے: اگر کہے میں نے اپنے رجسٹر میں دیکھا کہ اس کے مجھ پر ہزار ہیں یا میں نے اپنے روزنامچہ یا دفتر یا اپنے خط میں دیکھا یا کہا میں نے اپنے ہاتھ سے لکھا کہ اس کے مجھ پر اتنے ہیں، تو یہ تمام صورتیں باطل ہیں۔ ائمہ بلخ کی ایک جماعت نے دفتر بیاع کے بارے میں فرمایا: جو کچھ اس دفتر میں بخط بیاع پایا جائے تو وہ اس پر لازم ہوگا کیوں کہ وہ اس دفتر میں صرف وہی لکھے گا جو اس کا لوگوں پر یا

---

(۱) [ردالمحتار: ۳۲۱/۸]

لوگوں کا اس پر آتا ہوگا، بھول چوک سے حفاظت کے لیے، اور جو عرف و عادت لوگوں کی ظاہر ہے اسی پر بنا کرنا واجب ہے۔ اھ۔ مذکورہ تقریر سے یہ بات معلوم ہوئی کہ ہمارے ائمہ کا قول "لا یعمل بالخط" (خط کو بنیاد بنا کر عمل نہیں کیا جائے گا) اپنے عموم پر جاری ہوگا، اور دفتر سمسار و بیاع کا استثنا ظاہر نہ ہوگا، بلکہ بہتر ہے، اسے ائمہ بلخ کی ایک جماعت کی طرف منسوب کرنا اور اس بات سے مقید کرنا کہ اس کا خط اس صورت میں حجت ہوگا جب کہ اس کے خلاف ہو۔ (مترجم)

عبارت شامی سے یہ بھی روشن کہ اگر روزنامچہ میں مدعا علیہ کی سی تحریر وصول بھی ہوتی تو بھی وہ معمول بہ نہ ہوتی جب کہ وہ روزنامچہ اس کے فریق کا ہے کہ خط خط کے مشابہ ہوتا ہے، بنالیا جاتا ہے، اور میں کہتا ہوں کہ اگر مدعا علیہ کو وہ تحریر تسلیم بھی ہوتی جب بھی کہ وہ اس قرض کو تسلیم نہیں کرتا ہے، معمول بہ نہ ہوسکتی کہ روزنامچہ کی تحریر اتنا ہی تو بتاتی ہے کہ: مدعا علیہ نے یہ قرض لیا تھا، اس کے ذمہ اس کا باقی ہونا یہ روزنامچہ کی اس تحریر مدعا علیہ سے نہیں ثابت ہوتا۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

## حرام میں شفا نہیں، مگر طبیب حاذق غیر فاسق اسی کو آخری دوا بتائے تو استعمال میں حرج نہیں

(۱۱۳) **مسئلہ:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

میری ایک عزیزہ مرض تپ دق میں مبتلا ہیں۔ ڈاکٹر صاحبان کی رائے شیر مادۂ خر مفید بتاتے ہیں، مگر مریضہ اس چیز کے استعمال کرنے کو منع کرتی ہیں، کیوں کہ وہ حرام خیال کرتی ہیں، ایسی حالت میں آیا اس کا استعمال جائز ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

**الجواب**

مولیٰ عزوجل انہیں صحت تامہ عطا کرے۔ بہت اچھی نیک خیال بی بی ہیں۔ مادۂ خر کا دودھ جائز نہیں، حرام میں شفا نہیں۔ ہاں اگر طبیب حاذق مسلم غیر فاسق کہے کہ اس مرض کی اب یہی دوا ہے، یہی پچھلا علاج ہے تو اس وقت اس کے حق میں وہ حرام نہ ہوگا، یعنی بقدر ضرورت اور اس وقت اس سے شفا کی امید بھی ہوگی۔

فتاویٰ خلاصہ میں ہے:

"التداوي بلبن الأتان إذا أشاروا إليه لا بأس۔ قال الصدر الشهيد في

الفتاویٰ: وفيه نظر، وكذا يكره المعالجة في الجراحة بعظم الخنزير."(۱)

مادۂ خر کے دودھ سے علاج کرنے میں کوئی حرج نہیں جب اطبا مشورہ دیں۔صدر شہید نے فتاویٰ میں فرمایا:اس میں نظر ہے،اور یوں ہی آپریشن (زخم) میں خنزیر کی ہڈی سے علاج کرنا مکروہ ہے۔(مترجم)

درمختار میں ہے:

"اختلف في التداوي بالمحرم، فظاهر المذهب المنع كما في رضاع البحر، لكن نقل المصنف ثمة وهنا عن الحاوي، قيل: يرخص إذا علم فيه الشفاء ولم يعلم دواء آخر كما رخص الخمر للعطشان وعليه الفتوىٰ."(۲)

تداوی بالحرام میں علما کا اختلاف ہے،ظاہر مذہب میں ممنوع ہے جیسا کہ بحر کی کتاب الرضاع میں ہے،لیکن مصنف نے حاوی سے نقل فرمایا ہے: کہا گیا ہے: تداوی بالحرام میں رخصت ہے جب کہ شفا کا یقین ہو اور اس کے علاوہ کسی اور حلال دوا کا علم نہ ہو۔جس طرح پیاسے کو شربِ خمر کی رخصت ہے،اسی پر فتویٰ ہے۔(مترجم)

بحال اضطرار مضطر کے حق میں قدر ضرورت حکم حرمت مرتفع ہوجاتا ہے۔خود حدیث میں" دوائے خبیث سے نہی وارد۔تداوی بالحرام سے ممانعت فرمائی۔ان کے ساتھ حدیث عرینین" جس میں بول شتر کے دوائ استعمال کا حکم موجود" بھی نظر میں ہے۔بات وہی ہے کہ احکام حالت اضرار احکام حالت اختیار سے جدا ہیں۔

علامہ بدرالدین محمود عینی عمدۃ القاری شرح صحیح بخاری میں فرماتے ہیں:

"أجابوا عنه بأن ما في حديث العرنيين بأنه قد كان للضرورة فليس فيه دليل علىٰ أنه يباح في غير حال الضرورة الخ."(۳)

علمانے حدیث عرنیین کا یہ جواب دیا ہے کہ وہ (بول کا پلانا) ضرورت کے پیش نظر تھا،لہذا اس میں دلیل نہیں کہ بلاضرورت مباح وحلال ہو۔(مترجم)

---

(۱) [خلاصة الفتاوى:۲/۵۳٤]

(۲) [الدرالمختار، كتاب الطهارة،مطلب في التداوي بالمحرم:۱/۳۲۵]

(۳) [عمدة القاري، كتاب الوضوء،باب الأبوال الإبل والدواب والغنم ومرابضها:۲/٦٤۹]

مضطر کا استثنا خود قرآن عظیم کے ارشاد کریم سے معلوم کہ فرمایا:

﴿اِلَّا مَا اضْطُرِرْتُمْ اِلَیْهِ﴾ (۱)

مگر جب تمھیں اس سے مجبوری ہو۔

اور فرمایا:

﴿فَمَنِ اضْطُرَّ غَیْرَ بَاغٍ وَّلَا عَادٍ فَلَاۤ اِثْمَ عَلَیْهِ﴾ (۲)

تو جو ناچار ہو نہ یوں کہ خواہش سے کھائے، نہ یوں کہ ضرورت سے آگے بڑھے، تو اس پر گناہ نہیں۔ اللہ تعالیٰ بہتر جانتا ہے۔

## حدائق بخشش حصہ سوم کے اشعار ام المومنین حضرت صدیقہ کے لیے نہیں

(۱۱۴) **مسئلہ:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

بخدمت اقدس مرجع العلما امام الفقہا سیدنا المفتی الاعظم سندنا المولی الاکرم دامت برکاتہم القدسیہ

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

مولانا محبوب علی خاں صاحب حفظہم ربھم کے توبہ نامے پر جو استفتا بریلی شریف حاضر خدمت کیا گیا تھا اس پر مسلمانان اہل سنت کے مرکزی دار الافتا عالیہ سے جو فتوائے مبارکہ صادر ہوا وہ بہت ہی مدلل ومفصل ومکمل ہے، اس میں ان تینوں اشعار معترض علیہا کے متعلق تین احتمالوں پر جو حکم شرعی صادر فرمایا ہے وہ بالکل حق وصحیح ہے۔ لیکن ادب ونیاز کے ساتھ عرض یہ ہے کہ وہ تینوں احتمال واقع نہیں بلکہ واقع ان تینوں احتمالوں کے سوا چوتھا احتمال ہے کہ مولانا صاحب موصوف نے ان اشعار کو ام زرع اور اس کی سہیلیوں کے متعلق حضور اعلیٰ حضرت قبلہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا کلام سمجھا۔ ''تنگ وچست ان کا لباس'' کو حدیث کے لفظ ''ملء کساء ھا.'' کا مفہوم سمجھا اور جیسا کہ قرآن عظیم میں سیدنا نوح نجی اللہ علیہ الصلاۃ والسلام کا فرمان مذکور ہے: ﴿اِنَّا نَسْخَرُ مِنْكُمْ كَمَا تَسْخَرُوْنَ﴾ (۳)

---

(۱) [سورۃ الأنعام:۱۱۹]

(۲) [سورۃ البقرۃ:۱۷۳]

(۳) [سورۃ ھود:۳۸]

اور مثنوی شریف میں بھی فسق پر استہزا کئی جگہ موجود ہے، مثلاً:ع ’’گہ شہیدے دیدۂ از......خر۔اور جان من...... رادیدی وکدورانہ دیدی‘‘ (ملفوظات مبارکہ، اعلیٰ حضرت قبلہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ حصہ اول ص:۳۸۔۳۹ )اور خالص الاعتقاد شریف کے حواشی میں بھی ارتدادِ دیوبندیت پر استہزا جابجا موجود ہے۔وقعات السنان شریف وادخال السنان شریف میں بھی جابجا کفریات تھانویہ پر استہزا موجود ہے۔ان تینوں اشعار کو بھی کافرعورتوں پر استہزا تصور کرتے ہوئے حضور اعلیٰ حضرت قبلہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شان تقدس کے خلاف نہ سمجھا اور پریس میں کتابت وطباعت کے لیے دیئے جانے والے مسودے میں ساتوں اشعار کو مدحت سیدتنا ام المؤمنین رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے اشعار سے قطعاً علاحدہ لکھا۔لیکن کاتب کی حماقت یا خیانت کہ ان ساتوں شعروں کو حضرت سیدتنا صدیقۂ کبریٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی مدحت کے اشعار کے درمیان دو جگہ درج کردیا۔مولانا موصوف کو جب اس غلطی پر اطلاع ہوئی......تو پریشانیوں کی بنا پر نیز یہ سمجھ کر کہ کنکروں پتھروں کو اگر کوئی شخص جواہرات میں خلط کردے تو کنکر پتھر خود ہی بتادیں گے کہ ہم جواہرات نہیں، مسلمانوں کو ان تینوں اشعار کا مضمون خود ہی بتادے گا کہ ہم کو بارگاہ حضرت ام المؤمنین رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے ہرگز کچھ تعلق نہیں پھر بھی اگر بفرض غلط کسی کو کچھ شبہہ بھی ہوگا تو حضرات علمائے اہل سنت اس کو سمجھادیں گے کہ یہ اشعار ہرگز ام المؤمنین رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی شان میں نہیں بلکہ انہیں کافرہ عروسان حجاز کے متعلق ہیں۔ان اشعار کی صحیح ترتیب شائع کرنے میں جو تساہل وتغافل برتا تھا اس سے کھلم کھلا علی الاعلان صاف لفظوں میں توبہ شائع فرمادی۔

(رسالہ سنی ذی الحجہ ۱۳۷۴ھ ص:۱۷۔۱۸)

استفتا یہ ہے کہ......

مولانا موصوف نے اپنے تساہل وتغافل کو اپنا گناہ مانتے ہوئے اس سے کھلم کھلا کئی بار زبانی وتحریری توبہ شائع فرمادی اور صحیح ترتیب کے ساتھ ورق چھپوا کر بار بار اعلان شائع فرمادیا کہ جس کے پاس کتاب مذکور ہو چکا ہے وہ کتاب میرے پاس بھیج کر مجھ سے قیمت واپس لے لے ورنہ اس کے ص:۳۷۔۳۸/ والا ورق نکال کر میرے پاس بھیج کر یہ صحیح ترتیب کے ساتھ چھپا ہوا ورق مجھ سے طلب کرکے کتاب میں لگالے،جس میں سے ان ساتوں اشعار کو قطعاً نکال دیا ہے۔صورت مستفسرہ میں مولانا موصوف کو اپنا امام وخطیب ماننا ان کی اقتدا میں نماز ادا کرنا جائز ہے یا نہیں اور ان پر سب وشتم وطعن وتشنیع سے پرہیز کرنا شرعاً ضروری ہے یا نہیں؟

از مصلیان جامع مسجد مدن پورہ بمبئی ۸، ۱۷/صفر ۱۳۷۵ھ مطابق ۴/اکتوبر ۱۹۵۵ء

## الجواب

صورت مستفسرہ میں جب کہ واقعہ یہ ہے کہ مولانا سلمہ ربہ وحفظہ وانجاہ نے ان اشعار کوام زرع اوراس کی سہیلیوں کے لیے سمجھا اوراسی لیے ان کو مدحت حضرت ام المؤمنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے علاحدہ لکھا تو ان پر الزام اہانت اصلاً نہیں ہوسکتا۔ وہ اس سے قطعاً بری۔ قصدی توہین سے تو وہ بری ہیں ہی۔ ایسے فعل سے بھی بری ہیں جو موجب اہانت ہو اگرچہ قصد اہانت نہیں قصد مدحت ہی کا ہو۔ مولانا کا مسلمانوں کے ساتھ یہ حسن ظن تو بجا تھا مگر عوام کا لحاظ پھر بھی ضرور تھا کہ وہ خود تو ان اشعار کو یہ نہ سمجھیں گے کہ وہ متعلق ام المؤمنین ہیں، مگر عوام بہکانے سے بہک سکتے ہیں۔ الٹی پٹی پڑھانے والے بہکانے والے کچھ کا کچھ بتانے والے بہت ہیں، خصوصاً وہابیہ ملاعنہ۔ مولانا سلمہ کو ان کی دہن دوزی کے لیے جیسے ہی انہیں اطلاع ملی تھی ویسے ہی فوراً بے تاخیر صحت نامہ چھاپ دینا چاہیے تھا۔ مولانا سلمہ نے جو مسلمانوں کے ساتھ حسن ظن فرمایا وہ صحیح، اسی لیے برسہابرس گذرے حدائق بخشش حصہ سوم کو چھپے ہوے کسی مسلمان نے اب سے پہلے کبھی تحریراً تقریراً نہ جلوت میں نہ خلوت میں کچھ لکھ کر نہ زبانی کہا۔ حتی کہ اتنا بھی نہ کہا کہ یہ اشعار بے موقع درج ہوگئے ہیں، لہٰذا صحت نامہ چھاپ دیجیے۔ یہاں تک کہ مولانا سلمہ کے جو سنی مخالفین معاندین ہیں جن سے آج اس بارے میں (بے قصد موافقت ومعاونت وہابیہ) ہم نوائی واعانت وہابیہ ملاعنہ تحریراً تقریراً صادر ہورہی ہے، انہوں نے بھی اس حال سے پہلے کچھ نہ کہا صحت نامہ چھاپ دینے کا بھی مطالبہ نہ کیا۔

مجھے جہاں تک معلوم ہوا ہے کہ غالباً کاظم علی دیوبندی نے کانپور میں اپنی تقریر میں اسے ذکر کر کے فتنہ اٹھانا چاہا۔ پھر جگہ جگہ وہ اس سے سن کر اور وہابی اسے دہراتا رہا، جب بھی لوگوں کو اس کا خیال نہ ہوا۔ یہی سمجھا کئے کہ وہابیہ جیسے اور افتراءات دن رات کرتے پھرتے ہیں ویسے ہی یہ ہے۔ کاش اس وقت ہی مولانا خود صحت نامہ چھاپ دیتے یا انہیں وہابیہ کی افترابازی فتنہ پردازی کی اطلاع نہ ہوئی تھی تو کوئی سنی صاحب اس وقت مطالبۂ تصحیح فرماتے خصوصاً مولانا کے مخالف لوگ۔ مولانا سلمہ نے چھاپے میں تساہل کیا تغافل برتا تو وہ صاحبان جنہیں اس پر اطلاع ہوئی انہوں نے بھی مطالبے میں تساہل تغافل کیا، نہ کسی انکے خاص عنایت فرما، الٰہ آبادی کو امسال سے پہلے یہ توفیق ہوئی نہ ان کے خاص الخاص مارہروی بزرگ یا بزرگ زادے نے اب سے پہلے کچھ فرمایا۔ (نہ اب سے پہلے ان بزرگ اور بزرگ زادے نے حدائق بخشش حصہ سوئم کے اس مسودے کے اپنے یہاں ہونے سے انکار فرمایا جس کا مارہرہ شریف سے ملنا مولانا محبوب علی صاحب نے ظاہر فرمایا، جسے برسیں گزریں۔) مولانا سلمہ ربہ وحفظہ عن شرور اعداءہ کو محض

اس لیے کہ وہ برادر ہیں شیر بیشۂ اہل سنت مولانا حشمت علی صاحب سلمہ کے، مطالبے میں معتوب ہوئے کئی سال گذر گئے، ان پر عتاب کی اور وجہ تو کوئی خیال میں آتی نہیں اگر اس کا انکار (عـہ) فرض یا واجب تھا تو جب ہی فرمایا جاتا۔ یا پہلے فرض نہ تھا، پہلے اس سے دینی دنیاوی اپنے اور اپنے خاندان کے لیے ضرر پیش نظر نہ ہوے تھے، اب کسی مصلحت کے پیش نظر اس سے انکار فرض یا واجب ہو گیا۔ اگر چہ اس سے دین و مذہب کو کیسا ہی ضرر ہو، کتنا ہی صدمہ پہنچے، وہابی اور ہر مخالف بغلیں بجاے، مولانا سلمہ کے جھوٹ اور محض بے فائدہ جھوٹ کی دستاویز اس کے ہاتھ آجاے، کچھ ہو مگر اپنے معتوب کو نقصان پہنچ جاے وہ بے اعتبار ہو جاے۔ سنی عالم دین رسواے عام ہو جاے، اس کی پرواہ نہیں، یوں ساری سنی قوم بدنام ہو کہ اس کے علما کا یہ حال ہے، اس کا لحاظ نہیں فرمایا گیا۔

مولوی محبوب علی صاحب نے جب یہ حصہ چھاپا ہے ضرور حاضر خدمت کیا ہوگا کہ جب وہ معتوب نہ تھے محبوب تھے، اور ان کے برادران سے زیادہ۔ اگر اس زمانۂ اظہار محبت و کرم وعنایت وودادا ز جانب بزرگ و اظہار غلامی وانقیاد از جانب مولانا سلمہ میں صحت نامہ چھاپنے کا حکم فرمایا جاتا تو مولانا سلمہ ضرور فوری تعمیل فرماتے۔ اگر اس زمانے میں یہ اشعار اس طرح غلط جگہ ان بزرگ اور بزرگ زادے کو نظر آے اور جب سے اب تک انہوں نے مطالبہ صحت نہ کیا، تنبیہ نہ فرمائی تو کیوں؟ کیا ان حضرات نے انہیں مدح حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا جانا اور اسے صحیح سمجھا۔ یا یہ سمجھا کہ یہ ہیں تو متعلق ام زرع وغیرہا، یہاں غلط درج ہو گئے۔ فافھموا وتدبروا۔ اور ہم نے جو کہا کہ عوام کا لحاظ ضرور تھا اس کی صحت خود ظاہر، بہکانے والوں کے بہکانے میں کیسے آ گئے، انقلابیوں کے پروپیگنڈے کے کون کون شکار ہوے؟ یہ سچ ہے کہ اگر محض انقلابی وہابی چیختے رہتے، اپنے گلے پھاڑ ڈالتے تو بھی فتنہ اتنا نہ پھیلتا، شدنی وہ جو بے ہوے نہ رہے، یہ غفلت یا سہل انگاری ہونا تھی ہو کر رہی۔

ہوسکتا ہے کہ وہ اعلیٰ حضرت قدس سرہ کے متعلق ام زرع وغیرہا عروسان حجاز ہوں کہ وہ ابتدائی کلام ہے۔ بعض باتیں کسی موقع پر خلاف تقدس سمجھی جاتی ہیں اور وہی بعض موقع پر کچھ منافی تقدس نظر نہیں آتیں۔ سوال میں حضرت مولانا روم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی مثنوی کے بعض الفاظ مذکور ہوے انہیں مثنوی میں سینکڑوں برس سے دیکھنے والوں میں سے کوئی ایک بھی ایسا نہ سنا گیا کہ حضرت مولانا رومی قدس سرہ کے تقدس پر کوئی حرف رکھتا۔ افضل الصحابہ حضرت سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے (غزوۂ حدیبیہ میں عروہ بن مسعود ثقفی سے جب کہ وہ حالت کفر میں کفار قریش کے سفیر بن کر آے تھے) فرمایا تھا: ''أمصص بظر اللات '' پھر زبان زبان کا بھی فرق ہوتا ہے۔ عربی میں وہی بات اتنی معیوب نہیں

ہوتی اردو میں اس کا ترجمہ جتنا مکروہ ومعیوب ہوتا ہے۔یوں ہی عربی فارسی اردو کو سمجھیے۔ایسے ہی ''امصص بظر اللات'' کا ٹھیٹ اردو ترجمہ نہ آپ کر سکیں گے،نہ مہذب دنیا اسے سننا گوارا کرے گی۔

حدیث کے لفظ ''ملء کساء ھا کنایۃ عن امتلاء جسمھا وسمنھا'' اس صورت میں حدیث کے اس لفظ کو دیکھنے کے بعد اگر اس شعر کو متعلق ضرّہٴ دختر ام زرع اعلیٰ حضرت کا شعر سمجھا تو مولانا سلمہ پر کوئی حرف نہیں آتا۔اس صورت میں ان پر کوئی اور الزام تو نہیں۔بس یہی کہ انہوں نے تساہل کیا تغافل برتا جو نہیں ہونا چاہیے تھا۔جب انہوں نے اس سے کھلم کھلا توبہ بھی کرلی تو اب ان پر یہ الزام بھی نہ رہا۔سب وشتم ولعن وطعن کا حرام ہونا خود ظاہر۔سب وشتم ولعن تو کسی صورت میں بھی جائز نہ تھا۔طعن کا بھی کوئی موقع نہ رہا۔ان کی اس توبہ کا قبول واجب ہے۔جو لوگ ان کی توبہ کے بعد بھی ان پر طعن کرتے ہیں وہ حد سے بڑھتے ہیں۔حق اللہ اور حق العبد میں گرفتار ہوتے ہیں۔وہ ظالم جفا کار جائر ستم گار ہیں۔قہر قہار وغضب منتقم جبار سے ڈریں۔وہ لوگ جو اپنی ضد پر اڑے ہوئے ہیں طرح طرح گنہ گار حرام کار ہیں۔

وہ ارشاد الٰہی: ﴿إِلَّا الَّذِينَ تَابُوا مِنْ بَعْدِ ذٰلِكَ وَأَصْلَحُوا﴾ سے۔(۱)

مگر جنھوں نے اس کے بعد توبہ کی اور آپا سنبھالا۔(مترجم)

وہ فرمان رسالت پناہی: ((التائب من الذنب کمن لا ذنب لہ.)) (۲)

گناہ سے صدق دل سے توبہ کرنے والا بے گناہ کی طرح ہے۔(مترجم)

،نیز ارشاد نبوی: ''ھلا شققت قلبہ.'' سے غافل یا متساہل ہیں۔والعیاذ باللہ تعالیٰ۔ کیا تو نے اس کا دل چیر کر دیکھا تھا۔(مترجم)

وہ بدگمانی کے جرم عظیم میں مبتلا ہیں جو ان کی بار بار کی توبہ کو توبہ کہہ کر یہ سمجھ کر رد کرتے کراتے ہیں کہ انہوں نے یقیناً توہین کی اور یہ توبہ محض نمائشی ہے۔عزل امامت کے خوف سے ہے۔

تفسیرات احمدیہ میں حضرت علامہ عارف باللہ سیدی ملا احمد جیون قدس سرہ زیر آیہ کریمہ:

﴿لَا تَقُولُوا لِمَنْ أَلْقَىٰ إِلَيْكُمُ السَّلٰمَ لَسْتَ مُؤْمِنًا﴾ (۳)

---

(۱) [سورۃ آل عمران:۸۹]

(۲) [کنز العمال، کتاب التوبۃ قسم الافعال: ۴/۱۱۱۔حدیث: ۱۰۴۲۴]

(۳) [سورۃ النساء: ۹۴]

جو تمھیں سلام کرے اس سے یہ نہ کہو کہ تو مسلمان نہیں۔(مترجم)

فرماتے ہیں:"قال الإمام الزهد:(إلى)قال أسامة : إنه أسلم متعوذاً من سيفي فقال عليه وعلىٰ آله الصلاة والسلام: هلا شققت عن قلبه، فقال: يا رسول الله ! لو شققت قلبه هل وجدت إلا دماً غليظاً، فقال عليه وعلىٰ آله الصلاة والسلام: عبر بلسانه عما قلبه."(۱)

امام زاہد کہتے ہیں:(إلىٰ)اسامہ نے کہا:اس نے میری تلوار کے ڈر سے کلمہ پڑھا تھا،اس پر حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا: کیا تو نے اس کا دل چیر کر دیکھا تھا؟عرض کرنے لگے: یا رسول اللہ!اگر میں اس کا دل چیرتا تو مجھے وہاں صرف گاڑھا خون نظر آتا،نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا:اس نے جو زبان سے کہا تھا وہ اس نے اپنے دل کی بات کی تعبیر کے طور پر کہا تھا۔(مترجم)

یہ لوگ ان صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے متعلق بھی یہی اوہام پکاتے جن پر توبہ فرض ہوئی انہوں نے توبہ کی،یا صحابہ ہی کے ساتھ حسن ظن لازم ہے؟۔انہی کے ساتھ بدگمانی حرام ہے؟۔اور مسلمانوں کے ساتھ بدگمانی حلال ہے؟۔والعیاذ باللہ تعالیٰ۔کسی مسلم کی طرف کسی گناہ کی نسبت بے ثبوت صحیح شرعی نہیں کی جاسکتی۔دل کا حال یہ کیسے جانتے ہیں کہ انہوں نے یہ بناوٹی توبہ امامت کے لیے کی ہے،حقیقی توبہ نہیں کی،اخلاص نہیں یہ تو لوگوں پر توبہ کا دروازہ بند کرنا ہے،پھر کوئی مسلمان ہونے آئے تو یہ اسے دھکا دے دیں گے کہ یہ تو فلاں غرض سے اسلام لانا ظاہر کرنا چاہتا ہے۔یہ مسلمان نہیں کیا جاسکتا۔ولا حول ولا قوة إلا بالله العلی العظیم۔ فقیر مصطفیٰ رضا قادری غفرالله،شب جمعہ،بستم صفر ۱۳۷۵ھ

نوٹ:۔یہ فتویٰ کتاب فیصلہ مقدسہ شرعیہ قرآنیہ سے اضافہ کیا گیا ہے۔ محمد ابرار احمد امجدی

# بعض غلط الفاظ کا حکم

**مسئلہ:** (۱۱۵)

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

(۱)زید کہتا ہے کہ اعلیٰ حضرت اپنی کتابوں میں مطابق قرآن وحدیث لکھ گئے ہیں،اس کو قدرت بھی کم وبیش نہیں کرسکتی ہے۔

(۱) [التفسيرات الأحمديه:۲۰۰]

(۲) قوم پٹھان کا کوئی سلسلہ وثبوت نہیں، بکر کہتا ہے کہ میں نے مولوی اختر رضا خاں صاحب سے معلوم کیا وہ بھی جواب نہ دے سکے، بکر نے کچھ اس پر دوس کیا کہ پٹھان کی قوم حرام ہے۔

(۳) بکر محفل میلاد میں گرونانک کی تعریف کررہا تھا، زید نے منع کیا کہ یہ قوم ناپاک ہے، ایسے موقع اور محل پر یہ قابل تعریف نہیں ہیں، بکر نے جواب دیا کہ اسلام کی معتبر کتابوں سے اس کی تعریف آئی ہے۔

(۴) فتوی کا جواب سوال نمبر ۳ زید پر کفر لازم آیا ہے، آج ایک سال کے بعد فتوی پیش کیا جاتا ہے، زید کا کہنا ہے کہ ایک سال تک میری بات کو کیوں پوشیدہ رکھا، ایک سال تک مجھ سے اور میرے ساتھیوں سے یہ تاخیر فالی ہوئی، اس کا کون ذمہ دار ہے، مجھے فوراً یہ فتوی کیوں نہیں دکھایا تاکہ میں توبہ کرلیتا۔

(۵) زید نے ایک سال پہلے دکھایا تھا کہ اعلیٰ حضرت جو قرآن وحدیث کے مطابق اپنی کتابوں میں لکھ گئے ہیں اس کو قدرت بھی نہیں مٹا سکتی ہے۔

اس پر کفر کا فتویٰ آیا جو شامل ہے، اس کا دوبارہ صحیح مناسب جواب دیجیے گا۔

شمس الدین خاں موضع مسارانی ڈرکی بریلی شریف

## الجواب

(۱) زید اپنے اس بے ہودہ انداز سے توبہ ورجوع کرے، قرآن وحدیث کے حکم کے مطابق جو حکم شرع اس کلمہ سے اللہ تعالیٰ پاک ہے کہ اس مطابق کو غیر مطابق کردے مگر اس کا انداز بیان بے ہودہ ہے اور اس کی ضرورت بھی پیش آسکتی ہے کسی ذی عقل کے نزدیک، اس نے محض بے ضرورت بات کی اور ایسی بے ہودگی سے اس سے پہلے جو سوال مولوی جہانگیر صاحب سے کیا تھا جس پر انہوں نے توبہ وتجدید نکاح وغیرہ کا حکم دیا تھا اس کلام کو بنایا تھا وہ صحیح پر اس سوال میں یہ نہیں تھا کہ مطابق قرآن وحدیث لکھ گئے ہیں۔

(۲) بکر پر توبہ لازم ہے، اسے تاریخی ثبوت نہ ملا تو اس نے قوم کی قوم کو حرامی ٹھہرایا، وہ گنہگار ہے۔ حق اللہ اور قوم پٹھان کے حق میں گرفتار ہے تاریخ دیکھے تو اسے معلوم ہو جائے گا اختر رضا خاں کے پاس یا کوئی شخص جسے کوئی مولوی نہ بتا سکے یہ اس کے نزدیک حرامی ہونے کا ثبوت ہے، ایسا شخص جس کے پاس اس کا شجرہ اس کے نسب کا نہیں اور باپ دادا سے آگے کا نام یاد نہیں اس سے کوئی پوچھے کہ تمہارے پردادا کا کیا نام ہے اور وہ نہ بتا سکے تو اس کے پردادا کے باپ کو ملزم اس کے سارے باپ داداؤں کو کہدے، یہ ایک ایسا ہی ہے جیسے جرس نے سارے پٹھان کو کہدیا۔ والعیاذ باللہ

(۳) اس نے کیا تعریف کی تھی اس کا ذکر نہیں کیا، بکر نے کس بات پر منع کیا تھا، نانک کی بات پر

ساری قوم کو ناپاک بتانے کا کیا مطلب، غیر مسلم شخص یا قوم کی تعریف سے محفل میلاد سے کیا تعلق۔ اور ہو تو کچھ لکھا جائے۔ علی الاعلان ایسی قوم کو ناپاک کہنے سے احتراز چاہیے جس سے فتنہ پیدا ہونے کا اندیشہ ہو۔

(۴) زید صحیح کہتا ہے اگر اس کے ذمہ توبہ تجدید ایمان تجدید نکاح لازم ہے نہیں تو وہ گنہگار ہے۔

واللہ تعالیٰ اعلم فقیر مصطفیٰ رضا قادری غفرلہ

# بعض غلط الفاظ کا حکم

**(۱۱۶) مسئلہ:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

زید جب بھی کسی مولانا سے گفتگو کرتا ہے، تو بات بات پر یہ الفاظ استعمال کرتا ہے کہ ملا کی ماری حلال ہے، لہذا یہ الفاظ زید کو استعمال کرنا جائز ہیں یا نہیں، اور ایسے الفاظ کہنے والے کو از روئے شرع کیا کہنا چاہیے؟۔

سائل عبدالرؤف مورخہ ۱۱ر رمضان المبارک ۱۳۸۸ھ

**الجواب**

یہ جملہ بہت سخت ہے، اس کا کہنا سخت حرام ہے، اور قائل توبہ وتجدید ایمان کرے، اور بیوی رکھتا ہو تو تجدید نکاح بھی کرے۔ واللہ الهادی وهو تعالیٰ اعلم۔ قاضی عبدالرحیم بستوی

''ملا کی ماری حلال'' یہ مقولہ یا تو کسی کافر کا تھا جو مسلمانوں کے زبان زد ہو گیا، اس نے مولویوں پر طعنہ کے لیے کہا ہوگا، یہ ذبح کرتے ہیں تو حلال بتلاتے ہیں۔ اور جسے خدا موت دیتا ہے اسے حرام بتاتے ہیں، ان کے نزدیک خدا کی ماری حرام اور اپنی ماری حلال۔ یا یہ کسی جاہل مسلمان نے کسی مولوی کے مقابل بکا ہوگا، جاہل نے ذبح کی ہوگی، ذبح صحیح نہ ہوا ہوگا، مولوی نے اسے حرام بتایا ہوگا، اور مولوی نے ذبح صحیح کیا ہوگا، اسے حلال کہا، اس پر اس جاہل نے بطور طعنہ یہ بکا کہ ''ملا کی ماری حلال ہے'' یا یہ کسی واقف حال مسلمان نے کہا جاہلوں سے کہ ذبح کے لیے کسی ملا سے ذبح کیا کرو، جاہل ناواقف ذبح کرتے نہیں، بجائے وہ جانور حرام ہو جاتا ہے، ملا واقف کار کا ذبح کیا ہوا حلال ہوتا ہے، پھر جاہلوں میں یہ جملہ علما پر طعنہ کے لیے ہو گیا۔ جس نے یہ جملہ عالم پر طعنہ کے لیے کہا وہ توبہ کرے۔ علما حکم شریعت بتلاتے ہیں، اگر کسی حکم شریعت کے بتلانے پر اسے یہ طعن کیا ہو تو وہ رد کی طرح ہے، اس لیے اس شخص پر تجدید ایمان کا بھی حکم ہوگا، تجدید نکاح بھی کرے۔ واللہ تعالیٰ اعلم فقیر مصطفےٰ رضا قادری غفرلہ

# ڈاکٹر اقبال کے بعض اشعار کا حکم

**مسئلہ:** (۱۱۷)

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

علامہ اقبال نے جو شکوہ لکھا ہے اس سے ان پر کفر عائد ہوا، اور جواب شکوہ سے کوئی توبہ ظاہر نہیں ہوتی، زبانی لوگ یہ کہتے ہیں کہ انہوں نے توبہ کی، کیا ایسی کوئی کتاب ان کی ہے کہ جس سے توبہ ثابت ہوتی ہو، یا علمائے اہل سنت کے علم میں کہ توبہ انہوں نے کی؟۔ جواب سے مطلع فرمائیں عین کرم ہوگا۔

بینوا توجروا فقط سائل خادم حاجی مظفر علی بریلی

**الجواب**

شکوہ کے جواب میں جواب شکوہ لکھا، اس میں اور کفریات بکے، شکوہ سے توبہ تو نہ کی۔ نئی نسلوں نے ڈاکٹر کے بجائے علامہ کہنا لکھنا شروع کردیا، اس کی توبہ بعد جواب شکوہ لوگ کہتے ہیں، اس کی کوئی کتاب ،اور کوئی مضمون میری نظر سے نہیں گزرا ہے۔ " کیف وقد قیل " کے لحاظ سے اگر کوئی اب کف لسان کرے۔ شکوہ اور جواب شکوہ کے کفریات کو کفریات جانے تو اس پر کوئی مواخذہ نہ ہونا چاہیے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

# تبلیغی جماعت وہابیوں کی جماعت ہے

**مسئلہ:** (۱۱۸)

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین ان مسائل میں کہ...

(۱) اکثر علمائے اہل سنت والجماعت بیان فرماتے ہیں کہ تبلیغی جماعت جس کے بانی مولوی محمد الیاس صاحب مرحوم میواتی دیوبندی تھے، جس تبلیغی جماعت کا مرکز دہلی میں قائم ہے، جہاں چالیس دن کی تربیت حاصل کرنے کے لیے تبلیغی جماعت کے ہم دردان جاتے ہیں، یہ جماعت اس کے بانی ذمہ داران سب کے سب نجدی اور وہابی عقیدہ کے ہیں، اور بظاہر کلمہ نماز روزہ اور احکام شرع کی تبلیغ کے لیے اس تبلیغی جماعت کی ٹولیاں شہر شہر اور دیہات دیہات گشت کرتی ہیں، اور اجتماع کے نام سے اپنے جلسے قائم کرتی ہیں، اور قیام فی المیلاد کو بدعت کہتی ہیں، اور سلام وقیام سے گریزاں نظر آتے ہیں، ونیز سرکار دوعالم حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی نورانیت اور ان کے علم غیب کے منکر ہیں، اور رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ایسی عظمت نہیں کرتے جس عظمت کے قائل مسلمانوں کا سواد اعظم ہے، ونیز

تبلیغی جماعت عید میلاد النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے جلوس وجلسہ نعت خوانی نذر ونیاز، فاتحہ کو شرک بدعت کے نام ہے، پھر تبلیغی جماعت کے لوگ حضرت امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے فاتحہ، سبیل، لنگر اور ذکر شہادت ونذر ونیاز کے مخالف ہیں، اولیا اللہ وبزرگان دین کی مزارات درگاہوں پر حاضری اور عرسوں کو بے دینی سے تعبیر کرتے ہیں، اور مزارات کے احترام کے منکر ہیں، اس کو قبر پرستی اور شرک کا نام دے کر اولیا اللہ کی توہین کرتے ہیں، وغیرہ وغیرہ۔ کیا یہ بیانات صحیح ہیں؟ یا ان پر الزام ہے اور یہ جماعت محمد ابن عبدالوہاب نجدی اور عبدالعزیز ابن سعود کے متبع ہیں یا نہیں جنھوں نے صحابۂ کرام اور اہل بیت اطہار رضی اللہ تعالیٰ علیہم کے مزارات وقبہ جنت البقیع مدینہ منورہ میں واقع تھے منہدم کرادیئے؟۔

(۲) اس تبلیغی جماعت کے اجتماعات میں سنی حنفی خوش عقیدہ مسلمانوں کو شرکت کرنا جائز ہے یا نہیں؟

(۳) تبلیغی جماعت کے کارکنوں، ان معاونین اور ہم دردوں کی امامت میں جمعہ وعیدین کی نماز پڑھنا جائز ہے یا نہیں؟۔

(۴) تبلیغی جماعت کے لٹریچر کتابوں وغیرہ کا پڑھنا، اور مساجد میں سننا خوش عقیدہ سنی حنفی اور قائلین اولیا اللہ کے لیے جائز ہے یا نہیں؟۔ المستفتی رفیع احمد صدیقی محلّہ ہزارہ

## الجواب

(او۲) بیانات بالکل صحیح ہیں، کسی پر الزام نہیں ہے، تبلیغی جماعت واقعی وہابی فرقہ کی ہے جو نجدی مذہب کے عقائد کی اشاعت کے لیے نئے رنگ وروپ میں نیا لباس پہن کر ظاہر ہوئے، نجدی وہابیوں کے گندے عقیدے اس قابل نہ تھے جن کو عام مسلمانوں کے سامنے منظر عام پر اصلی شکل میں پیش کیا جاسکے، لہٰذا بہت ہوشیاری سے خوب سوچ سمجھ کر اس دور میں یہ فرقہ نماز وکلمہ کا نام لے کر برآمد ہوا ہے، تاکہ لوگ ہم کو وہابی نہ سمجھیں اور آسانی سے نجدی مذہب کی اشاعت اس پردے میں کرسکیں، تبلیغی جماعت کا سنگ بنیاد مولوی الیاس صاحب کاندھلوی نے رکھا، حکومت نے الیاس صاحب کو اس تحریک تبلیغ کے لیے روپیہ دیا، اور اس جماعت کی پرورش کی تاکہ مسلمانوں کے شیرازہ کو منتشر کیا جائے، مولوی الیاس صاحب کو حکومت سے روپے ملنے کا ثبوت مولوی حفظ الرحمٰن صاحب ناظم جمعیت علمائے ہند کا وہ بیان ہے جو انھوں نے دیوبند میں دیوبندی علما کے مجمع میں دیا، جس کے الفاظ یہ ہیں ''مولوی الیاس صاحب کی تبلیغی تحریک کو بھی ابتداء حکومت کی جانب سے بھی کچھ روپے بذریعہ حاجی رشید احمد ملتا تھا'' (۱)

---

(۱) [مکالمۃ الصدرین: ص مطبوعہ ۱۹۴۵ء]

مولوی الیاس صاحب نے روپیہ لے کر نماز اور کلمہ کے نام پر کام شروع کیا، اور اندرونی طور پر وہابیت پھیلانی شروع کی، اس وجہ سے یہ وہابی کہیں کا ہو تبلیغی جماعت کا شریک کار نظر آتا ہے، مولوی الیاس صاحب نے یہ روپیہ حکومت انگریز سے لے کر اس کا مقصد مسلمانوں میں پھوٹ کا ضرور پورا کیا، اس جماعت کا مقصد نجدی وہابی عقائد کے تبلیغ اور مذہب اہل سنت و جماعت کو عالم سے مٹانا ہے، ان لوگوں کا طریقہ کار یہ ہے کہ پہلے پہلے یہ لوگ کلمہ و نماز کے نام پر عوام کو اپنی طرف مائل کرتے ہیں، نماز کے نام پر جب عام مسلمانوں کو ان سے رغبت ہوتی ہے، تو دوسرا اسبق یہ ملتا ہے کہ تبلیغ میں بڑا ثواب ہے، جو اس کام میں شرکت کرے اس کو صحابی کا مرتبہ ملتا ہے۔

بھولے بھالے مسلمان صحابیت حاصل کرنے کے شوق میں اپنا نام تبلیغی جماعت کے ہم راہ باہر جانے کے لیے لکھوا دیتے ہیں، اس طرح ایک جگہ سے دوسری جگہ جماعت کی آمد ورفت شروع ہو جاتی ہے، ان لوگوں میں کچھ مستقل تنخواہ دار اور کرایہ کے شکاری ہوتے ہیں، اور کچھ بھولے بھالے تو گرفتار شدہ نماز کے نام پر دھوکہ کھانے والے ہوتے ہیں، پھر باہر لے جا کر لوگوں کے دلوں پر نجدی وہابی عقائد کے ایسے انجکشن لگائے جاتے ہیں کہ لوگ اپنے پرانے معمولات مثلاً ذکر و میلاد کی محفل، فاتحہ ایصال ثواب تیجہ وغیرہ اور انبیا علیہم السلام کی تعظیم وتوقیر سب کو کفر وشرک و بدعت کہنے لگتے ہیں، مولوی الیاس وہابی تھے، وہابیوں کے شاگرد وہابیوں کے مرید وہابیوں کے مدرسے میں پڑھا، اور پڑھایا۔ اور حکومت انگریز کے دیئے ہوئے روپے سے اس جماعت کو چلایا، زکوۃ وخیرات کافی روپیہ نماز وکلمہ کے نام پر یہ لوگ وصول کرتے ہیں۔ حکومت نجد کے لوگ ان کی پوری پوری مالی امداد کر رہے ہیں، جن کی مذہب کے یہ لوگ اشاعت کر رہے ہیں، ورنہ بتلایا جائے کہ یہ بے حساب روپیہ جو صرف کیا جا رہا ہے کہاں سے آ رہا ہے۔ تبلیغی جماعت کا مقصد نماز کی تحریک ہرگز نہیں ہے، بلکہ نماز کے نام پر دھوکا دینا ہے۔

مولوی الیاس صاحب کا ایک فرمان ''دینی دعوت'' کے ص ۲۰۵ پر موجود ہے، انھوں نے قسم کھا کر کہا ہے کہ ''یہ تحریک نماز کے تحریک نہیں ہے'' مولوی الیاس صاحب نے اپنے ایک عزیز ظہیر الحسن سے ایک روز کہا ''ظہیر الحسن میرا مدعا کوئی نہیں پاتا، لوگ سمجھتے ہیں یہ تحریک صلاۃ ونماز ہے، میں قسم سے کہتا ہوں کہ یہ ہرگز تحریک صلاۃ نہیں۔ پھر کہا بلکہ ایک نئی قوم پیدا کرنی ہے'' مولوی الیاس صاحب کے اس فرمان سے تبلیغی جماعت کی قلعی کھل گئی، مسلمان اب خود غور کریں کہ جن لوگوں کے ایسے عقائد ہوں، ان میں شامل ہونا، ساتھ رہنا کس قدر خطرناک ہے، تبلیغی جماعت والے تقیہ باز بھی ہیں، اپنے اصل مذہب کو چھپاتے ہیں اور مولوی الیاس صاحب کی طرف سے اس تقیہ بازی کی ہدایت ہے۔

مکاتیب مولوی الیاس میں تحریر ہے: ص ۱۴۳ ”بہر کیف تحریر وتقریر میں نہ ایسے الفاظ نکلیں جن سے اندیشہ وخطرہ ہو فساد کا، اور نہ ایسے خیالات کا اظہار ہو جن سے بدگمانی اور بدظنی بڑھے“۔

مولوی الیاس نے اس تحریر میں صاف صاف ظاہر کردیا کہ اے تبلیغی جماعت والو! اگر تم نے اپنے مخصوص عقیدوں کا اظہار عام مسلمانوں کے سامنے کردیا، تو لوگ بدظن ہو جائیں گے، اور ہماری وہابیت کا بھانڈا پھوٹ جائے گا۔ اس لیے شروع شروع میں اپنے خیالات مذہبی کا اظہار کرنا مناسب نہیں ہے، لہذا اس زمانۂ پرفتن میں جب کہ بے دینی کی زہریلی ہوائیں ہر طرف سے چل رہی ہیں، بدعقیدگی کا طوفان اٹھتا نظر آرہا ہے، گمراہی ولادینی کے تندجھونکے گلشن ہدایت سے ٹکرانے کی بے جا کوشش کر رہے ہیں، ظلمت باطل شمع نوری کو بجھانے کی کوشش کررہی ہے، وقت کا تقاضا ہے کہ اہل سنت وجماعت ہوشیار وخبردار ہوجائیں، دوست دشمن کی تمیز کریں، حق وباطل کو پہچانیں، دولت ایمانی کی حفاظت جان ومال سے بھی زیادہ ضروری ہے، ان گمراہ فرقوں کے جبہ ودستار کے فریب میں نہ آئیں، ان کے ظاہر میٹھی میٹھی باتیں دل خوش کن باتیں ان کے ظاہر خوش اخلاقی آپ لوگوں کے قلب ودماغ پر اثر نہ کرنے پائے، زمانۂ قدیم ہی سے اہل باطل دعوت وپکار کا یہی انداز رہا ہے کہ پہلے وہ اپنی گمراہی کا آغاز ایسے انداز سے شروع کرتے ہیں جو عام طبقۂ انسانی کی نظر میں پسندیدہ ہو۔

دیکھو اس جماعت کے بانی مولوی الیاس صاحب کا وہی عقیدہ ہے جو مولوی اشرفعلی تھانوی کا تھا جنھوں نے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا علم غیب جانوروں پاگلوں بچوں کی مثل اپنی کتاب ”حفظ الایمان“ میں لکھا ہے۔ مولوی اشرفعلی کے مذہب کی تعلیم دینے کا اظہار مولوی الیاس صاحب نے اپنے ملفوظات میں اسی طرح فرمایا ہے: ملفوظات ص ۵۰ حضرت مولانا اشرفعلی تھانوی نے بہت بڑا کام کیا ہے، پس میرا دل چاہتا ہے کہ تعلیم ان کی ہو اور طریقہ وتبلیغ میرا ہو کہ اس طرح ان کی تعلیم عام ہوجائے۔ مولوی الیاس نے اس عبارت میں صاف اقرار کیا ہے کہ مولوی اشرفعلی تھانوی کی تعلیم نجدی عقائد کی تعلیم ہے، میں اپنے طریقہ تبلیغ نماز وکلمہ کے نام پر عام کرنا چاہتا ہوں لہذا مسلمان اس گمراہی کی تعلیم سے دور رہیں۔ نماز وکلمہ کے نام پر ہرگز دھوکہ نہ کھائیں، نہ ان کے کسی جلسہ میں جائیں نہ ان کے ہم راہ دہلی وغیرہ جائیں، نہ اپنا نام لکھائیں۔

حدیث شریف میں ہے جو ابن عساکر نے روایت کی ہے: حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ برے ساتھی سے دور رہو۔ اس جماعت کی کسی طرح بھی اعانت کرنا یا ان کے اجتماع میں شرکت کرنا شرعاً منع ہے، ہر مسلمان اس شرکت سے پرہیز کرے۔

حدیث شریف میں ہے:

((إیاکم وإیاھم لایضلونکم ولا یفتنونکم))(۱)

تم ان سے دور رہو، انھیں اپنے سے دور رکھو کہ کہیں وہ تمہیں گمراہ نہ کردیں، فتنہ میں نہ ڈال دیں، (مترجم) بلکہ رب تبارک وتعالیٰ کا ارشاد۔

﴿وَإِمَّا يُنسِيَنَّكَ الشَّيْطَٰنُ فَلَا تَقْعُدْ بَعْدَ الذِّكْرَىٰ مَعَ الْقَوْمِ الظَّٰلِمِينَ﴾(۲)

تفسیرات احمدیہ میں حضرت سیدی علامہ ملا احمد جیون قدس سرہ اس آیت کی تفسیر میں تحریر کرتے ہیں:

((إن القوم الظلمین ھم الفاسق والمبتدع والکافر والقعود مع کلھم ممتنع))(۳)

قوم ظالم عام ہے، فاسق ومبتدع اور کافر کو اوران میں سے ہر ایک کے ساتھ بیٹھنا منع ہے، (مترجم) وماعلینا الاالبلاغ

من آں چہ شرط بلاغ است باتو می گفتم

تو خواہ از سخنم پند گیر خواہ ملال

واللہ الھادی وھو تعالیٰ اعلم

(۳) جواب اول سے ظاہر کہ تبلیغی ٹولی وہابی کی جماعت ہے، وہابیت پھیلاتی ہے، ان سے دور نفور رہنا بہ حکم قرآن وحدیث فرض ہے۔ تو اس جماعت کے کارکنوں اوران کے معاونین وہم دردوں کو امام بنانے کی اجازت کیوں کر ہوگی، کسی کو امام بنانا اس کی اعلیٰ درجہ کی تعظیم کرنا ہے، اور کافر مبتدع بلکہ فاسق عملی کی بھی تعظیم درکناران کی توہین کرنا مسلمانوں پر شرعاً واجب ہے۔

تبین الحقائق وغیرہ میں ہے:

((قدموا فاسقاً یاثمون بناءً علی أن في تقدیمه تعظیمه وقد وجب علیھم إھانته شرعاً))(٤)

---

(۱) [صحیح مسلم ،باب : في الصغفاء والکذابین ـ ۱/۱۲]

(۲) [سورة الأنعام:٦٨]

(۳) [تبیین الحقائق: ]

(٤) [تبیین الحقائق شرح کنز الدقائق ،باب: الأحق بالإمامة ـ ۱/۱۳٤]

لہذا سنی صحیح العقیدہ مسلمانوں پر لازم ہے کہ کسی بدمذہب وفاسق کو اپنا امام کسی نماز میں ہرگز ہرگز نہ بنائیں۔ جو واقف حال اس پر ہوکر اس کو اپنا امام بنائے گا وہ اپنی نماز کو خطرے میں ڈالے گا۔ والعیاذ باللہ تعالیٰ وھو تعالیٰ اعلم

(۴) ان کے لٹریچر وکتاب پڑھنے کا وہی حکم ہے جو ان کی تقریر سننے اور ان کے پاس بیٹھنے کا ہے، مسجدوں میں ان کے لٹریچروں ان کی کتابوں کا سنانا اور سخت منع ہے، اللہ تعالیٰ مسلمانوں کو فتنہ سے بچائے، ان کا ایمان سلامت رکھے آمین ثم آمین۔ واللہ تعالیٰ اعلم

کتبہ محمد طاہر حسین پورنوی غفرلہ

۶۸۷: فی الواقع تبلیغ کلمہ ونماز یہ ایک ٹٹی بنائی ہے، اس ٹٹی کی آڑ میں یہ ٹولی سنیوں کا شکار کرتی ہے، انہیں چلا کراتی ہے، انہیں چلوں میں رفتہ رفتہ وہابیت پلاتی ہے۔ دیوبندی عقیدہ والے وہابی ہی ہیں، وہابیوں کی دوسری دھرم پستک ''تقویت الایمان'' ان دیوبندیوں کے امام گنگوہی کے نزدیک ایسی ہے جس کا رکھنا عین ایمان ہے۔ تبلیغی جماعت کا بانی اس گنگوہی کا مرید شاگرد ہے، نیز انبیٹھی کا جس نے امکان کذب باری تعالیٰ مانا، نہ صرف امکان ہے بلکہ اس کے ایک فتوے میں تصریح ہے کہ وقوع کذب کے معنی درست ہوگئے، العیاذ باللہ ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم۔

علم غیب نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا منکر ہے، جو حضور کے لیے مانے وہ اس کے نزدیک مشرک ہے، اپنے فتاویٰ میں اس نے صراحت کی ہے کہ اثبات علم غیب غیرحق تعالیٰ کو شرک صریح ہے۔ براہین قاطعہ میں صاف کہا کہ ''فخر عالم کی وسعت علم کی کون سی نص قطعی ہے، جس سے تمام نصوص کو رد کرکے ایک شرک ثابت کرتا ہے'' حالاں کہ یہ خود مشرک ہوا، جس علم کا ثابت کرنا فخر عالم علیہ الصلوۃ والسلام کے لیے شرک کہا اسی کو اسی عبارت کے شروع میں شیطان کے لیے ثابت مانا، خود مشرک ہو بیٹھا۔ مجلس میلاد پاک کے لیے کہا: کسی طرح جائز نہیں بلکہ اسے کنہیا کے جنم سے بدتر کہا، ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم، اشرفعلی نے حضور کے علم کے متعلق وہ ناپاک کتاب لکھی، اس کا مقصد واضح ہے، اس نے حضور کے علم غیب سے مطلقاً انکار ہی کو یہ لکھا پھر یہ کہ ''آپ کی ذات مقدسہ پر علم غیب کا حکم کیا جانا اگر بقول زید صحیح ہوتو دریافت طلب الخ''، علم غیب کے انکار کے لیے اس نے کہا: ایسا علم غیب تو الخ اس نے مطلقاً انکار کیا، یوں بھی اہل سنت کے نزدیک خارج از اسلام ہوا اور حضور کی وہ گندی توہین کی یوں بھی، اور وہابی دھرم پر بھی وہابیوں کے اسلام سے خارج کہ وہابی دھرم یہ ہے کہ جو غیر خدا کے لیے علم غیب مانے اگرچہ خدا کے دیے سے ہو، وہ اور ابوجہل شرک میں برابر ہیں۔ اثبات علم غیب غیرحق تعالیٰ کو شرک صریح ہے، اور اس

نے اسی کتاب حفظ الایمان میں مانا کہ علوم متعلقہ نبوت حضور کو بتمامہ حاصل تھے، گنگوہی اورانبیٹھی بھی وہابی دھرم پر بھی خارج از اسلام کتنے پکے مشرک، براہین قاطعہ میں جس علم کو حضور کے لیے ثابت ماننا شرک کہا، شرک نہیں کون سا ایمان کا حصہ ہے، اس کو شروع میں شیطان کے لیے نص سے ثابت بتایا کہ" شیطان وملک الموت کو یہ وسعت نص سے ثابت ہوئی۔" ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم۔ اس کے بعد وہ کہا کہ "فخر عالم کی وسعت علم کی کونسی نص قطعی ہے کہ جس سے تمام نصوص کو رد کر کے ایک شرک ثابت کرتا ہے، شرک نہیں تو کون سا حصہ ایمان کا ہے۔" اشرفعلی کی بہشتی زیور دیکھئے ،وہی تفویت الایمان کا شرک اس میں ملے گا۔ ولاحول ولاقوۃ الاباللہ العلی العظیم

فقیر مصطفےٰ رضا قادری غفرلہ

۲۶؍رمضان المبارک ۹۲ھ

# چند اشعار کے بارے میں سوال

**مسئلہ:** (۱۱۹)

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

منزل لاہوت را کردم عبور کردم از جبروت اسمی ہم مرور (۱)

شیخ رالاہوت باخود منزلش شد فنا ذات بقا شد حالش (۲)

خدا خود میر مجلس بود اندر لامکاں خسرو محمد شمع محفل بود شب جائے کہ من بودم (۳)

حسب ذیل اشعار کے مطابق حضور سیدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ وحضور سیدنا خواجہ غریب نواز رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو طائر لاہوتی، یا شہ باز لامکاں کہنا درست ہے یا نہیں؟۔

۶۸۷۔ الجواب درست ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

یہ ہے مرا عقیدہ ایماں مرا یہی ہے بے میم کے ہو احمد بے عین کے عرب ہو

اشعار کے معنی اگر مجاز اُمراد ہوں تو ان اشعار کا پڑھنا درست ہے یا نہیں، بعض منع کرتے ہیں اور

---

(۱) (مثنوی شریف جلد ٦)

(۲) (بوعلی شاہ قلندر)

(۳) (حضرت امیر خسرو)

کہتے ہیں کہ یہ شعر بے میم کے ہو احمد بے عین کے عرب ہو۔صوفی۔کا نہیں بلکہ سوفی کا ہے۔بینوا توجروا۔
المستفتی بشیر احمد انصاری رضوی مصطفوی، احمد گڑھ، ۱۶؍رمضان المبارک ۹۰ھ

**الجواب**

آخری شعر ٹھیک نہیں، اس کے کہنے والے اور اس کو صحیح ماننے والوں پر توبہ و استغفار اور ایسا شعر کہنے سے احتراز لازم۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔ کتبہ محمد طاہر حسین پورنوی غفرلہ رضوی دارالافتا بریلی شریف

الجواب صحیح: واللہ تعالیٰ اعلم

جو حضور کو خدا جانے، رب کہے، خدا کا نام احد (حقیقی) دے، انھیں ایسا سمجھے وہ مسلمان نہیں، اس پر توبہ تجدید ایمان، بیوی والا ہو تو تجدید نکاح فرض ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم
فقیر مصطفےٰ رضا قادری غفرلہ

## جاہل پیروں سے دور رہو

**(۱۲۰) مسئلہ:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین ان مسائل میں کہ...

(۱) کیا شیوخ کا یہ بھی عمل ہو سکتا ہے کہ ظاہر میں وہ اپنے مرید کو خلاف شرع کام کرنے کو کہیں، اور باطن میں اس کا مطلب بہتر ہو جس کو وہ سمجھ سکتے ہیں، یا ان کے مثل اور حضرات اور ایسا دیکھا بھی گیا ہے اور اگر آپ ضرورت سمجھیں گے تو میں تحریر کردوں گا۔

(۲) اور مرید متقی و پرہیزگار ہے اور اس سے جہاں تک ممکن ہوتا ہے اتقا کرتا ہے، اور اگر اس کا شیخ خلاف شرع کام کرنے کو کہتا ہے اور وہ نہیں کرتا ہے تو ایسے مرید کا کیا حکم ہے؟ شریعت میں جو کہ اپنے شیخ کا کہنا نہ مانے چاہے وہ کیسا ہی ہو۔

(۳) اور اگر خلاف شرع کسی بھی حالت میں جائز نہیں ہے تو اگر اس شیخ زبردستی مار پیٹ کر، یا کسی قسم کی دھمکی دے کر کوئی کام کرانا چاہتا ہے تو اس وقت مرید کو کیا کرنا چاہیے، اور ایسے پر شریعت کا کیا حکم ہے؟

(۴) اور روحانیت اور حرام کاری یک جا جمع ہو سکتی ہیں یا نہیں۔ اگر جمع ہو سکتی ہے تو کیوں کر مع مثال۔ اور اگر نہیں جمع ہو سکتی ہیں تو کیوں کر، مع مثال۔ افصح قول علمائے متقدمین بحوالۂ کتب معتبرہ۔

(۵) اور اگر آپ حضرات شاہ کملی والے بابا صاحب مدظلہ العالی کو جانتے ہوں، تو ان کے بارے میں آپ کا کیا خیال ہے؟ پیری و بزرگی و شیخی کے اعتبار سے یعنی وہ کیسے آدمی ہیں، یہ میں اپنی اصلاح کے

لیے پوچھ رہا ہوں، ریاکاری کے لیے نہیں، آیا ان کے پاس اٹھنے بیٹھنے سے فائدہ حاصل ہوگا یا نہیں؟

(۶) مطلق دست غیب کے بارے میں شریعت کا کیا حکم ہے؟ اگر جائز ہے تو کس معنی کر، اور اگر ناجائز ہے تو کس معنی کر؟

(۷) اور علم کیمیا کا کیا حکم ہے شریعت میں؟ اگر کسی طرح سے معلوم ہوجائے تو کرنا چاہیے یا نہیں، اگر کرنا چاہیے تو کیوں؟ اور اگر نہ کرنا چاہیے تو کیوں؟

محمد انس، متعلم مدرسہ قرأت اعلیٰ مدرسہ تجوید القرآن دریا ٹولہ پاٹا نامہ لکھنو۔

## الجواب

مرشد کامل سے احیاناً اگر کوئی بات خلاف شرع دیکھنے میں آئے تو اس پر اعتراض نہ کرے، یہ چیز علما عرفا کے اقوال سے تو ثابت ہے، قرآن سے بھی ثابت ہے، اور اس پر حضرت موسیٰ وحضرت خضر۔ علی نبینا وعلیهما الصلاۃ والسلام ۔کا واقعہ قرآن سے دلیل ہے کہ حضرت خضر نے غریبوں کی کشتی توڑی، ایک بچہ کو قتل کر دیا۔ کیا یہ بظاہر شرابیں پئیں، بھنگ چرس میں بدمست پڑے رہیں، جب ان کو امر بالمعروف نہی عن المنکر، کہا جائے تو کہیں شریعت تو راستہ ہے، ہم منزل پر پہنچ گئے ہیں، راستہ کی کیا حاجت؟ یا یوں بکیں: شریعت اور ہے طریقت اور ہے، ان کے لیے تو وہی حکم ہے کہ ان سے بھاگو، ایسے جیسے شیر سے، سانپ سے۔ اس کی جلیل تفصیل امام اہل سنت، مجدد مائۃ حاضرہ، مؤید ملت طاہرہ شیخ الاسلام والمسلمین اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی قدس سرہ کے رسالہ مبارکہ ''مقال العرفا باعزاز الشرع والعلما'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

(۴) ہرگز نہیں۔ واللّٰہ تعالیٰ اعلم

(۶) دست غیب کے لیے دعا کرنا محال عادی کے لیے دعا کرنا ہے، جو مثل محال عقلی وذاتی کے لیے حرام ہے۔ والمولیٰ تعالیٰ اعلم

(۷) ''کیمیا'' تضیع مال ہے اور مال کا ضائع کرنا حرام ہے، اور آج تک یہ ثابت نہیں ہوا کہ کسی نے بنالی ہو۔ ﴿كباسط كفيه إلى الماء ليبلغ فاه وما هو ببالغه﴾(۱)

جیسے کوئی شخص اپنے دونوں ہاتھ پھیلائے پانی کی طرف بیٹھا ہو، اور وہ پانی کسی طرح اسے پہنچنے

(۱) [سورۃ الرعد:۱۴]

والانہیں)واللہ سبحانہ و تعالیٰ اعلم بحقیقة الحال۔

کتبہ: قاضی محمد عبدالرحیم بستوی غفرلہ۴ارربیع الاول ۸۷ھ

فی الواقع ایسے لوگوں سے بچنا چاہیے جن کا ظاہر خلاف شرع ہو، نہ ان کے ہاتھ میں ہاتھ دے، نہ ان پر اعتراض کرے، مگروہ متصوفہ ملاحدہ جو شریعت کی پیروی سے انکار کریں اور وہ بکیں جو جواب میں مذکور ہوا، مقال عرفا ملاحظہ کیجیے۔ کملی والے کون ہیں، کیسے ہیں؟ ان سے ہم واقف نہیں، مجاذیب سے بچنا ہی چاہیے، اگر وہ مجذوب ہوں، توان سے دوردور رہا جائے، اور جو متصنع ہو اس سے بھی۔ واللہ تعالیٰ هو الهادى وهو تعالىٰ أعلم۔

"لا طاعة لأحد في معصية الخالق" (۲) یہ ارشاد پیش نظر رہے، شیخ مرشد راہ ہے، رہبر شرع ہے، اس کا عالم وعامل ہونا ضروری ہے، جاہل وفاسق کو پیر بنانا حرام، حرام، حرام ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

# جھوٹا مقدمہ قائم کرنا کیسا ہے

(۱۲۱) **مسئلہ:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

ایک مرید کا تعلق اپنے پیر سے کیسا ہونا چاہیے؟ ایک شخص اپنے بڑے بھائی سے مرید ہے، اور ان کے خلاف جھوٹا مقدمہ چلاتا ہے، اور پیر کے خلاف حلفیہ جھوٹا الزام لگاتا ہے، اور پیر کے خلاف جھوٹی گواہی دیتا ہے، لوگوں کے سمجھانے پر جواب دیتا ہے کہ ہم نے بھائی پر مقدمہ چلایا ہے، پیر پر نہیں، جواب طلب امر یہ ہے کہ مرید کا قول وفعل کس حد تک درست ہے؟ اور جھوٹی گواہی دینے والا، اور جھوٹا الزام لگانے والا، اور جھوٹی قسم کھانے والا فاجر وفاسق ہے یا نہیں، اور اپنے پیر کی بیعت سے خارج ہے یا نہیں، اور اس مرید کے ہاتھ پر بیعت جائز ہے یا نہیں، اور مرید کے اس فعل سے پیر کی عزت واحترام میں فرق آتا ہے یا نہیں؟۔ شاہ حسین قادری، محلّہ درگاہ حضرت شاہ ارزاں پٹنہ۶

**الجواب**

جھوٹ خود ملعون ہے، جھوٹا مقدمہ دائر کرنا، اور زیادہ اشد ہے، جھوٹا وہ بھی حلفیہ الزام لگانا اور زیادہ حرام بدکام ہے، پیر تو پیر کسی مسلمان کے ساتھ بدی جائز نہیں، جھوٹی گواہی بھی اشد حرام ہے۔

---

(۲) [مصنف ابن أبي شيبة ،باب : في إمام السرية ۶/۵۴۵]

حدیث میں ہے: کہ جھوٹی گواہی دینے والا اس جگہ سے علاحدہ نہیں ہوتا کہ جہنم اس کے لیے واجب ہوجاتا ہے،اس کا وہ انکار کہ پیر پر نہیں محض غلط ہے،وہ سخت گنہ گار،ظالم،مستحق عذاب نار،مستوجب غضب جبار،مبتلاے قہر قہار،حق اللہ وحق العباد میں گرفتار ہے،وہ سخت فاسق ہے،اس کے ہاتھ پر بیعت جائز نہیں،اس پر فرض ہے کہ فوراً توبہ کرے،اور بڑے بھائی سے معافی چاہے،پیر پیر ہے،واجب التعظیم والاحترام ہے،اس کے ساتھ ایسی ناروا وناشائستہ حرکتیں سخت ناجائز وحرام ہیں۔مرید تو ارادت سے ہے،اس کی یہ ناجائز حرکتیں بتاتی ہیں کہ اسے ارادت نہیں۔واللہ تعالیٰ اعلم

کتبہ: قاضی محمد عبدالرحیم بستوی غفرلہ،٢٤ر رمضان المبارک ٨٧ھ

الجواب صحیح: بیعت تو مجاز سے جائز ہوتی ہے،پیر نے اگر اسے مجاز کیا تھا،اس کا یہ حال پاکر اس اجازت کو منسوخ کرنا لازم،اگر اجازت نہ ہوگی اس سے بیعت ہونا جائز نہیں،اور اگر اجازت ہو جب بھی اس کا جب یہ حال ہے کہ وہ طرح طرح فاسق وفاجر مرتکب کبائر ہے،اسے پیر بنانا حرام حرام حرام۔واللہ تعالیٰ اعلم. فقیر مصطفیٰ رضا قادری غفرلہ

# تائب گناہوں سے پاک ہوجاتا ہے

**مسئلہ:** (١٣٢)

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

چھٹن پر توبہ لازم تھی،جس کا فتوی حضرت مفتی اعظم ہندوستان بریلی مدظلہ العالی سے حاصل کیا گیا تھا،اور جس کی تحریر پر ذمہ دار لوگوں کا مثلاً حاجی مولانا شمس الحسن صاحب،منشی عبدالحمید صاحب،سعید احمد صاحب،عبدالرحمٰن صاحب،مولانا خلیل صاحب رضوی اور محمد عمر وغیرہم کو اتفاق تھا۔لہذا چھٹن نے توبہ کرلی لیکن بابو محمد حسین صاحب،سعید احمد صاحب رضوی،منشی عبدالحمید،اکنو ماسٹر،مشتاق صاحب وغیرہ وغیرہ نے اس بنا پر کہ کل چھٹن نے ہمارے کہنے سے توبہ نہیں کی،اور اب مفتی اعظم ہند کے فتوی کی روشنی میں چھٹن توبہ کرنے پر آمادہ ہیں،اس لیے آج ہم چھٹن کی توبہ کو تسلیم نہیں کرتے،اس پر مولانا خلیل نے کہا کہ:اب تک چھٹن نے توبہ نہیں کی تھی،اس لیے ہم کو ان سے قطع تعلق تھا،لیکن آج وہ مفتی اعظم ہند کے فتویٰ کی روشنی میں توبہ کررہے ہیں،تو ہم چھٹن کے شریک ہیں،اس پر بابو محمد حسین صاحب اور سعید صاحب نے نعرہ بلند کردیا کہ مولانا خلیل بھی شرعاً گنہ گار ہوگئے،حالانکہ مولانا محمد خلیل نے اس کے بعد بھی باربار سمجھایا کہ شرعاً بات یہ نہیں،یہ آپ گھریلو بات کہہ رہے ہیں،اور اگر ایسا ہی ہے تو جو کچھ آپ کہہ رہے

ہیں اس کی بھی تحریر دے دو، اور اس پر مفتی اعظم ہند سے فتوی حاصل کرلیا جائے، اور اتفاق کرلیا جائے، مگر بابو محمد حسین نے ہر بات سے انکار کردیا، اور اپنی بات پر ڈٹے رہے، اب برابر پروپیگنڈہ کررہے ہیں کہ مولانا محمد خلیل اور ان کے خاندان والے شرعاً بند ہیں، اور کوئی ان سے تعلق رکھے گا وہ بھی بند کردیے جائیں گے، برخلاف اس کے اس نے عقل میں جہاں مولانا محمد خلیل کو بقیہ حضرات سے رجوع کیے ہوئے بابو محمد حسین صاحب، اور سعید احمد صاحب اور ان کے رفقا نے اعلان کردیا کہ شرعاً بند کیے جاتے ہیں۔ مسماۃ سعیدہ بنت کلو ساکن فرید پور کو جو غیر لازمی ہے، اور میں اس کے دوسرے نام نہاد شوہر کے جو ہو کے یہاں ٹھہرا ہوا تھا، خوشامد کر کے ان لوگوں کو بلایا، اور اپنے یہاں شادی میں شریک کیا، اور اس کے متعلق کچھ اعتراض بھی کہیں کرتے، جب تک وہ عورت پہلے بھی کئی ناجائز شوہر کر چکی ہے، لہذا دریافت امر یہ ہے کہ بابو حسین اور سعید احمد وغیرہ کا مولانا محمد خلیل کے خلاف پروپیگنڈہ درست ہے، یا غلط؟ اور ایسے لوگوں کے متعلق کیا حکم ہے؟

المستفتی: ماسٹر محمد عمر وادریس بریلی

## الجواب

جس نے شرعاً توبہ کرلی خواہ مفتی اعظم ہند مدظلہ العالی کے فتویٰ پر، یا کسی کے کہنے سے، اس کی توبہ ہوگئی۔

حدیث میں ہے:((ألتائب من الذنب کمن لا ذنب له))(۱)

توبہ کرنے کے بعد جن لوگوں نے ناحق اس کا حقہ پانی بند کیا ہے اور توبہ کرنے والے کا ساتھ دینے والوں کا حقہ پانی بند کیا ہے، وہ خطاکار ہیں، توبہ کریں، اور ان لوگوں کا حقہ پانی کھول دیں، ورنہ یہ لوگ ان کا حقہ پانی بند کردیں، جب تک وہ لوگ ان کا حقہ پانی نہ کھولیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم

کتبہ: مظفر حسین ۲۸/ذی قعدہ ۸۴ھ

الجواب صحیح:

جس نے یہ کہا کہ فلاں کل ہمارے کہنے سے توبہ نہیں کی تو حضرت کے فتویٰ کی روشنی میں وہ آج توبہ کرنے پر آمادہ ہیں، اس لیے آج ہم چھٹن کی توبہ تسلیم نہیں کرتے، وہ ظالم ہے اور اس کا ظلم پر ظلم یہ ہے کہ جنھوں نے یہ کہا تھا کہ ہم اب چھٹن کے شریک ہیں جب اس نے توبہ کرلی، اس پر ان لوگوں کو بند

---

(۱)[سنن ابن ماجة، باب: ذکر التوبة۔ ۲/۱۴۱۹]

کرنے کا نعرہ لگایا، اور یہ کہا: اور سب سے بڑھ کرظلم یہ کہ اس ظلم عظیم کی بندی کو شرعی بندی ٹھہرایا کہ کہا: ''شرعاً بند'' اس پر اور جو جو اس کے اس میں ساتھ ہیں سب پر توبہ فرض ہے، یہ لوگ اگر اپنے اس ظلم قوی فعل سب سے توبہ نہ کریں تو برادری اور غیر برادری سب سے بند، جو جوان کے اس خبیث قول وفعل سے واقف ہو اس پر لازم ہے کہ اس سے میل، جول، سلام، کلام بند کریں، یہاں تک کہ وہ توبہ کرے۔ واللّٰہ تعالیٰ اعلم

فقیر مصطفیٰ رضا قادری غفرلہ

# مسلمان ہونا عزت

**(۱۲۳) مسئلہ:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

ایک شخص کہتا ہے: اعلیٰ حضرت قبلہ نور اللہ مرقدہ نے اپنے فتویٰ کتاب النکاح میں جولاہوں ونائیوں وموچیوں وغیرہم کو ذلیل لکھا ہے کہ یہ لوگ ذلیل ہیں۔ تو کیا واقعی یہ لوگ ذلیل ہیں اور یہ کہاں تک سچ ہے۔ اور حضور ان لوگوں کو کیا سمجھتے ہیں۔ بینوا توجروا۔

**الجواب**

مسلمان ہونا عزت ہے، اور کافر ہونا ذلت، بھنگی چمار جنہیں وہ جو اپنے آپ کو شریف کہتے ہیں۔ یعنی شیخ مغل پٹھان وغیرہ اور وہ جو ان اقوام مذکورہ سے اپنے آپ کو خود بھی چھوٹا جانتے ہیں۔ یعنی دھنے، جولاہے، نائی، موچی وغیرہ۔ آج اگر وہ مسلمان ہو جائیں تو وہ اس پٹھان، اس شیخ، اس مغل، بلکہ اس مدعی سیادت، سے بہت زیادہ عزت والے ہیں جو معاذ اللہ کفر کرے وہابی یا رافضی یا قادیانی وغیرہ ہو جائے بلکہ حقیقۃً وہی عزت والا اور بڑی عزت والا ہے:

قال تعالیٰ: ﴿وَلِلّٰهِ الْعِزَّةُ وَلِرَسُوْلِهٖ وَلِلْمُؤْمِنِيْنَ﴾(۱)

وہ ان عزیزوں میں داخل جن کو اللہ نے اپنے اور اپنے رسول کے بعد عزت والا فرمایا۔ بنص قرآنی عزت کا مسلمانوں میں حصر ہے کسی کافر کو عزت سے ادنیٰ واسطہ نہیں وہ کافر اصل ہو یا مرتد کہ اسلام کا مدعی ہو۔ اور کفار ہی ذلیل ہیں۔

---

(۱) [سورۃ المنافقون:۸]

قال تعالیٰ: ﴿أُولَٰئِكَ فِي الْأَذَلِّينَ﴾ (۱)

مسلمانوں میں عزیز و بزرگ تر وہ ہے: جو متقی و پرہیز گار ہو جو جتنا اتقیٰ ہو زیادہ تقویٰ والا ہوگا اسی کا مرتبہ زیادہ بلند و بالا ہوگا۔

قال تعالیٰ: ﴿إِنَّ أَكْرَمَكُمْ عِندَ اللَّهِ أَتْقَاكُمْ﴾ (۲)

بھنگی، چمار مسلمان ہو کر تقویٰ اختیار کرے، عالم دین بنے، وہ جاہل شیخ، مغل، پٹھان، فاسق مغل پٹھان سے اللہ و رسول کے نزدیک زیادہ عزت والا ہے۔ اور جاہل فاسق مدعی شرافت اپنے فسق و فجور کے سبب ذلیل ہے، رہا عرف تو اس میں یہ چار قومیں شریف گنی جاتی ہیں باقی کسی حیثیت سے ان سے کمتر، اسی پر شریعت نے کفایت کا اعتبار فرمایا۔

شریعت پاک کے بعض مسائل کا مدار عرف پر ہے۔ اگر ہندوستان میں پٹھان اور مغل اور شیخ عالم دین کو حضرات سادات اپنے برابر کا نہ شمار کرتے اور عرفاً ان کی سیدوں کی بہ نسبت کم نسبی کا وزن شرافت علم سے پورا نہ ہوتا۔ تو ہرگز وہ بھی ان کے کفو نہ ہو سکتے۔ فتاویٰ رضویہ میں جہاں جولاہوں وغیرہ کو تحریر فرمایا کہ: وہ عالم ہو کر بھی سیدوں کے کفو نہیں ہو سکتے وہاں یہ بھی تحریر فرمایا: کہ اس وقت تک جب تک ان سے عار باقی ہے۔ جہاں وہ تحریر فرمایا کہ مغل پٹھان وغیرہ عالم دین ہو کر ان کے کفو ہوتے ہیں وہاں وجہ بھی لکھ دی کہ اس ملک میں مغل پٹھان وغیرہ علما سے سادات کو عار نہیں ہوتی۔

اعلیٰ حضرت پر افترائے محض ہے کہ انہوں نے جولاہوں، نائیوں، موچیوں کو ذلیل لکھا ہے۔ خدائے تعالیٰ کے ارشاد:

﴿وَقَدْ خَابَ مَنِ افْتَرَىٰ﴾ (۳)

سے مفتری کو ڈرنا چاہیے اور پھر وہ بھی ایسے امام جلیل پر وہ بھی بعد وصال ولا حول ولا قوۃ إلا باللہ۔

پیشہ کی دنایت حقیقۃً مستلزم و دنایت شخص نہیں۔ کما ھو ظاھر۔ جب یہ اس شری کذاب کا محض دروغ بے فروغ ہے۔ حضرت نے ان لوگوں کو کہیں ذلیل نہ تحریر فرمایا۔ بلکہ اس مفتری کذاب کی دروغ بانی خود اسی فتوائے مبارکہ کتاب النکاح حصہ سوم سے ظاہر۔ ص: ۱۲۰ ملاحظہ ہو:

---

(۱) [سورۃ المجادلۃ: ۲۰]

(۲) [سورۃ الحجرات: ۱۳]

(۳) [سورۃ طٰہٰ: ۶۱]

اگر کوئی چمار مسلمان ہوا تو مسلمانوں کے دین میں اسے حقارت کی نظر سے دیکھنا حرام اور سخت حرام ہے۔ وہ ہمارا دینی بھائی ہو گیا۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

﴿اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ اِخْوَةٌ﴾ (۱)

اور فرمایا: ﴿فَاِخْوَانُكُمْ فِي الدِّيْنِ﴾ (۲)

پھر اسی صفحہ پر فرمایا...... کہ ان کے سوا جو قومیں رہ گئیں کہ بادی عرف میں ذلیل سمجھی جاتی ہیں الخ ............ بلکہ اسی صفحہ ۱۱۷ پر جس کی عبارت دکھا کر اس کذاب مفتری نے یہ جیتا بہتان باندھا وہیں تھا:

''پٹھان، مغل یہاں اپنے آپ کو شرفاے اصحاب سے شمار کرتے ہیں''۔

ان عبارات سے اس کذاب کا کذب واضح ہو گیا اور کھل گیا کہ حضرت قدس سرہ نے کہیں جولاہوں، نائیوں وغیرہ کو ذلیل نہیں تحریر فرمایا، اور وہ جو ذلیل پیشہ ور تحریر ہوا وہ پیشہ کی عرفی ذلت ہے۔ ان عبارتوں میں ہر ذرا سا پڑھا ہوا ادنیٰ تأمل جان لے گا کہ عرف پر کلام ہے۔ کیا جگہ جگہ پٹھان وغیرہم کو نہ فرمایا کہ: وہ اپنے آپ کو شریف شمار کرتے ہیں، یہ قومیں شریف گنی جاتی ہیں۔ یونہی یہ کہ: جولاہے، نائی وغیرہ کے پیشے ذلیل عرفی ہیں۔ رہی عزت حقیقی وہ اسلام اور حسن عمل سے ہے، جو ص: ۱۲۰ کی عبارت سے ظاہر ہے۔ ص: ۱۲۱ پر فرمایا: کہ شرافت قوم پر منحصر نہیں۔ اللہ عزوجل فرماتا ہے: ﴿اِنَّ اَكْرَمَكُمْ عِنْدَ اللّٰهِ اَتْقٰكُمْ﴾ (۳) تم میں زیادہ مرتبہ والا اللہ کے نزدیک وہ ہے جو زیادہ تقویٰ رکھتا ہے۔

جب حضرت قدس سرہ نے یہ نص فرمادی، تو ظاہر ہو گیا کہ حضرت کے نزدیک ہر وہ جولاہہ و نائی وہ دھنیا، وہ موچی، وہ چھیپی، وہ قصائی، بلکہ وہ چمار، وہ بھنگی جو بعد اسلام نیک عمل کرے، متقی و پرہیزگار بنے شریف ہے اور ہر وہ مغل پٹھان وہ شیخ جو فسق و فجور میں مبتلا ہو ذلیل، اللہ اس مفتری کو توبہ کی طرف ہدایت فرمائے۔ واللّٰہ تعالیٰ أعلم بالصواب۔ فقیر محمد مصطفیٰ رضا خاں قادری عفی عنہ۔

صح الجواب واللّٰہ تعالیٰ أعلم بالصواب۔ فقیر محمد حامد رضا قادری نوری رضوی خادم سجادہ وگدائے آستانۂ عالیہ رضویہ بریلی۔

صح الجواب واللّٰہ تعالیٰ أعلم۔ سگ بارگاہ عالیہ مدرسہ رضویہ فقیر ابوالمعانی محمد ابرار حسین صدیقی غفرلہ۔

الجواب صحیح۔ حضور پرنور مرشد برحق امام اہل سنت مجدد دین وملت سیدنا اعلیٰ حضرت قبلہ

---

(۱) [سورة الحجرات: ۱۰]

(۲) [سورة التوبة: ۱۱] (۳) [سورة المجادلة: ۲۰]

۔رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ پر ان قوموں کا ذلیل سمجھنا افتراے محض وکذب بحت ہے۔ ہر شخص جس نے حضور اعلیٰ حضرت قبلہ۔رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ کی زیارت کی ہے وہ جانتا ہے کہ حضور پر نور کا ان اقوام کے سنی مسلمانوں کے ساتھ کس قدر کریمانہ مشفقانہ رحیمانہ برتاؤ تھا، ان کے یہاں دعوتوں میں تشریف لے جاتے، ان کے یہاں تشریف لے جاکر وعظ فرماتے، ان کی خواہش پر بیعت سے مشرف فرماتے، انہیں اپنے کاشانہ پر تقریبات میلاد شریف وعرس سراپا قدس وغیرہ میں محبت سے بلاتے، اور ان پر انتہائی شفقت فرماتے۔رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ اگر معاذ اللہ حضور اعلیٰ حضرت قبلہ۔رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ ان بھائیوں کو ذلیل سمجھتے تو کیا ایسا ہی برتاؤ فرماتے، جو شخص کسی کو اپنے سے ذلیل سمجھتا ہے اس سے ایسا ہی برتاؤ کرتا ہے؟ مگر یہ کہ خدا حیا دے ایمان دے۔ آمین۔

فقیر ابوالفتح عبید الرضا

محمد حشمت علی قادری رضوی لکھنوی غفرلہ ولابویہ ربہ القوی

الجواب صحیح۔ فقیر محمد علی قادری، حامدی، آنولوی غفرلہ

# وصیت کا بیان

## وصیت وارث کے لیے جائز نہیں

(۱) **مسئلہ:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔نحمدہ و نصلی علیٰ رسولہ الکریم۔

مندرجہ ذیل وصیت نامہ از روئے شرع مقدس درست ہے یا نہیں؟۔اگر نہیں تو قرآن کی روشنی میں کیسے ہو؟۔تتمہ(فرضی)اگر بڑا لڑکا سو برس کا ہو اور قارون سے زیادہ امیر اور اس کے چھوٹے بھائی ایک دن اور ۵ ماہ گیارہ دن کے ہوں باپ کے پاس فقط سو روپے ہوں ان کا شرعی حصہ کیا ہوگا؟

نقل وصیت نامہ:منکہ عبیداللہ......کا ہوں میں اپنی کامل عقل وہوش کو برقرار رکھتے ہوئے مندرجہ ذیل وصیت نامہ تحریر کرتا ہوں تا کہ اگر اچانک کسی وجہ سے میری موت واقع ہوجائے تو میرے بعد میرے لڑکوں میں کسی قسم کے جھگڑے نہ ہوں، خدا کے فضل سے میرے تین لڑکے ہیں۔

اول:لطف اللہ جس کی عمر اس وقت تقریباً ۲۸ ر سال ہے اور اس کی والدہ بہ تقدیر الٰہی عرصہ سے فوت ہوچکی ہے۔لطف اللہ کی تعلیم اور شادی کے حقوق میری طرف سے کلہم ادا ہوچکے ہیں۔دوم:منت اللہ۔سوم:حکمت اللہ جن کی عمریں اس وقت نو سال اور ایک سال ہے اور ان کی والدہ خدا کی مہربانی سے باحیات ہے میری وصیت ہے:

(۱)فلاں گاؤں والا مکان جو میرا اور میرے برادر حقیقی میاں فقیر اللہ صاحب کا مشترکہ ہے اور جو ہمارے والد صاحب مرحوم کی وراثت ہے، اس مکان کے میرے نصف حصے میں میرے تینوں لڑکوں میں سے ہر ایک کا مساوی حق ہے۔

(۲)علاوہ ازیں جو کچھ میری ذاتی پیدا کردہ جائداد منقولہ وغیر منقولہ ہے جس میں میرا شہر والا مکان واقع فلاں محلہ،میرے پراویڈنٹ فنڈ اور گریجوٹی کی رقوم شامل ہیں اور اگر روپیہ پوسٹ آفس سیونگ بینک میں دغیرہ وغیرہ ان سب کے مالک میرے دونوں چھوٹے بیٹے منت اللہ وحکمت اللہ (زیر سرپرستی ان کی والدہ) ہوں اور ان میں میرے بڑے لڑکے لطف اللہ کو کسی قسم کا دخل یا حق حاصل نہ ہو۔فقط

عبید اللہ ۲۸ر جنوری ۱۹۳۳ء۔

مسئولہ محمود الرحمٰن معرفت خان زادہ عنایت محمد خان غوری فیروز پرنٹنگ ورکس لاہور۔۱۰ر ذی القعدہ ۵۷ھ

## الجواب

یہ وصیت سراسر ناجائز ہے۔لغو وفضول بھی ہے کہ جو اس کا حصہ ہے اس کے بعد تینوں لڑکے موجود ہوں گے تو خود ہی بحکم شرع مطہر حصہ مساوی پائیں گے اور پھر وصیت بحق ورثہ اس لیے ناجائز ہے کہ وصیت وارث کے لیے جائز نہیں۔نزول آیت مواریث سے وصیت برائے وارث منسوخ ہو چکی۔

حضور اقدس سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے خطبۂ عام حجۃ الوداع میں فرمایا:

"إن اللّٰہ تعالیٰ قد أعطی کل ذي حق حقه فلا وصیة لوارث."(۱)

بے شک اللہ عز وجل نے ہر ذی حق کو اس کا حق عطا فرمادیا یعنی اس کو معین کر دیا، پھر وارث کے لیے وصیت نہیں۔(مترجم) رواہ ابوداؤد وابن ماجہ والترمذی:

((عن أبي أمامة۔رضی اللّٰہ تعالیٰ عنه۔))

یہ حدیث مشکاۃ شریف میں بھی سنن ثلاثہ مذکورہ سے نقل فرمائی،

مشکاۃ میں بروایت دارقطنی ہے:"لا تجوز وصیة للوارث"

وارث کے لیے وصیت جائز نہیں۔(مترجم)

کسی وارث کی میراث قطع کرنا اس کو ضرر پہنچانا حرام ہے،ایسے شخص کے لیے سخت وعیدیں وارد۔

حدیث میں ہے:

((إن الرجل لیعمل أو المرأة بطاعة اللّٰہ ستین سنة ثم یحضر هما الموت فیضاران في الوصیة فتجب لهما النار.))(۲)

بلاشک مرد وعورت طاعت الٰہی میں ساٹھ برس گذاریں پھر مرتے وقت ایصال ضرر کریں کہ کسی کو حصہ نہ دیں۔یا اس کے حصہ سے کم۔یا بقصد مضارت ثلث پر زیادت کریں تو ان کے لیے جہنم کی آگ واجب۔(مترجم)

---

(۱) [سنن ابي داؤد، کتاب الوصایا، باب ما جاء في الوصیة للوارث۔۲۸۷۰۔۳/۱۱۴]

(۲) [مشکاۃ المصابیح، کتاب الفرائض والوصایا، باب الوصایا، ۳۰۷۵۔۱/۵۵۶]

رواه الامام احمد والترمذی وابوداؤد وابن ماجه كما فی المشكاة عن ابی هريرة۔رضی اللّٰه تعالیٰ عنه۔

اس حدیث کو بیان فرما کر سیدنا ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے یہ آیت تلاوت فرمائی:

﴿مِن بَعْدِ وَصِيَّةٍ يُوصَىٰ بِهَا أَوْ دَيْنٍ غَيْرَ مُضَآرٍّ .(الیٰ قوله) وَذَٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيمُ﴾(١)

میت کی وصیت اور دَین نکالا کر جس میں اس نے نقصان نہ پہنچایا ہو(اِلٰی قوله )اور یہ ہے بڑی کامیابی۔(مترجم)

نیز حدیث میں فرمایا:

((من قطع ميراث وارثه قطع الله ميراثه من الجنة يوم القيامة.))(٢)

جو اپنے وارث کی میراث قطع کریگا اللہ تعالیٰ روز قیامت اس کی میراث جنت سے قطع فرمادے گا۔ (مترجم)

رواه البغوي في المشكاة وابن ماجة في سننه عن أنس والبيهقي في شعب الإيمان عن أبي هريرة۔رضی اللّٰه تعالیٰ عنهما۔

امام بغوی نے مشکاۃ میں، ابن ماجہ نے سنن میں حضرت انس سے اور بیہقی نے شعب الایمان میں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے اس حدیث کو روایت فرمایا ہے۔(مترجم)

لمعات میں زیر حدیث اول فرمایا:"لما نزلت آية المواريث نسخت الوصية. "

جب آیت میراث نازل ہوئی وصیت کا وجوب منسوخ ہو گیا۔(مترجم)

ابن ماجہ میں سیدنا ابو ہریرہ سے یہ روایت ہے:

"قال:صلى الله تعالیٰ عليه وسلم۔ إن الرجل ليعمل بعمل أهل الخير سبعين سنة فإذا أوصى حاف في وصيته فيختم له بشر عمله فيدخل النار، وإن الرجل ليعمل بعمل أهل الشر سبعين سنة فيعدل في وصيتة فيختتم له بخير عمله فيدخل الجنة۔ قال أبو هريرة : فاقرؤا إن شئتم، تلك حدود الله(إلى قوله)عذاب مهين."(٣)

---

(١) [سورة النساء:١٢-١٣]

(٢) [مشكاة المصابيح، كتاب الفرائض والوصايا،باب والوصايا،حديث: ٣٠٧٨-١/٥٥٧]

(٣) [سنن ابن ماجه، كتاب الوصايا،باب الحيف في الوصية،حديث:٢٧٠٣-٣/١٩٦]

رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا: انسان ستر سال اللہ کی اطاعت میں عمل کرتا ہے، پھر جب موت کے وقت وصیت کرتا ہے تو ظلم سنگ دلی کا مظاہرہ کرتا ہے تو اس کا خاتمہ گناہ پر ہوتا ہے، اس کے لیے دوزخ کی آگ واجب ہوجاتی ہے، ایک انسان وہ ہے جو ستر سال اللہ کی نافرمانی اور گناہ میں گزار دیتا ہے پھر جب موت کے وقت وصیت کرتا ہے تو عدل وانصاف کا دامن نہیں چھوڑتا تو اس کا خاتمہ اچھے اور نیک عمل پر ہوتا ہے، اس کے لیے جنت واجب ہوجاتی ہے، حضرت ابو ہریرہ فرماتے ہیں: اگر چاہو تو پڑھو یہ آیت: یہ اللہ کی حدیں ہیں (إلـــی قـولــه) اور اس کے لیے خواری کا عذاب ہے۔ (مترجم)

(۲) جو کچھ اس کا متروکہ ہے کہ لطف اللہ اور اس کے دونوں بھائیوں سب کا حصہ مساوی ہے اور یہ وصیت ناجائز، ہاں اگر خود ہی لطف اللہ بھائیوں کے حق میں چھوڑ دے باپ کی مرضی کے موافق کرے تو اسے اختیار ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

## ہر وصیت کا پورا کرنا لازم نہیں ہوتا

**(۲) مسئلہ:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

شرعی طور پر والدین کی وصیت کو پورا کرنا کہاں تک لازمی وضروری ہے جس میں کسی کا نقصان کسی قسم کا بھی نہ ہو، اور وہ وصیت بھی جائز ہو۔

**الجواب**

ہر وصیت کا پورا کرنا ضروری نہیں ہوتا۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

# وراثت کا بیان

## وارثوں میں پوتے پوتیوں کے احوال

**مسئلہ:** (۱)

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

زید نے انتقال کیا اور چار بیٹے چھوڑے عمرو۔بکر۔خالد۔انس۔چاروں فرزند آپس میں مل کر کاروبار تجارت کرتے تھے اور ایک ساتھ کھاتے پیتے تھے،ازاں بعد خالد نے انتقال کیا،ایک بیوی اور ایک لڑکا اور ایک لڑکی چھوڑی۔چند روز بعد بکر کا انتقال ہو گیا اور دو لڑکے چھوڑے۔اس کے بعد عمرو نے دو لڑکے دو لڑکیاں چھوڑ کر انتقال کیا،اور انس بھی ایک بیوی کو چھوڑ کر لا ولد انتقال کیا۔بکر کے دونوں فرزندان نے اپنی بیوی وفرزندان ودختران کو چھوڑ کر یکے بعد دیگران انتقال کیا۔بموجودگی فرزند ودختر خالد وبیوی،وپوتے وپوتیاں عمرو،وبکر وانس باخودہا ایک تقسیم جائداد منقولہ وغیر منقولہ نقد وجنس وتجارت وغیرہ کی ہوگئی اور بکر کا ربع حصہ بکر کے پوتے کے حوالہ کیا گیا بکر کے پوتوں نے اپنی بہنوں کو حصہ تقسیم نہیں کیا اور بکر اینڈ سنس کے نام سے تجارت شروع کر دیا،تجارت شروع کرنے کے لیے نہ اپنی بہنوں سے اجازت لی اور نہ اس کی بہنیں مزاحم ہوئیں۔اب بکر کی ایک پوتی فرم سے علاحدہ ہونا چاہتی ہے اور اپنے حصہ کی طالب اور اصل وانتفاع آج تک کا چاہتی ہے،لہذا شرعاً بکر کی پوتی اپنے والد کی زندگی تک کا یا جس روز تقسیم ہوئی اس روز تک کا یا آج تک کا اصل اور انتفاع دونوں ملا کر پائے گی یا نہیں؟

از بنارس محلہ مدن پورہ ہٹیہ مرسلہ حاجی اثر الدین جلال الدین صاحبان ۱۷ ارمحرم الحرام ۵۰ھ

**الجواب**

بکر کی پوتی بعد موت والد خود اگر روز وفات والد سے آج تک خود عمل میں شریک رہی یا اس کی نیت سے عمل ہوتا رہا تو جب تک ایسا ہوا،اس وقت تک وہ ربح کی بھی مستحق ہے۔روز تقسیم تک تو ظاہر ہے کہ اس روز تک کا اس کا ربع حصہ کا زر ومال وتجارت سے بکر کے پوتوں کے حوالہ کیا گیا تو یا تو اس لیے کہ عمل میں جمیع ورثہ خود شریک رہے،یا یوں کہ ان سب کی طرف سے عمل ہوتا رہا اور وہ راضی رہے،تو جو اصل وربح روز تقسیم تک حاصل ہوا،اس میں اپنے حصہ کی قدر بکر کی پوتی کا استحقاق ہے ہی۔اب بعد بکر کے پوتوں نے جو دوکان مال مشترک سے کھولی اگر اسے خاص اپنے لیے کھولا ہے تو اس صورت میں بکر کی

پوتی اپنے حصہ کے زر اصل ہی کی مستحق ہے۔ اس کے بھائی اس کے حصہ کے غاصب ہیں، ان پر اس کے حصہ کا مال اسے دے دینا لازم ہے۔ ربح صرف ان کا ہے مگر جو ان کے حصہ کا ہے وہ طیب ہے اور اس تجارت میں جو اس کے حصہ کا ہے وہ خبیث۔ اس کے حصہ کا ربح یا وہ تصدق کریں، اور یا تطییباً لقلبہا اس کو اپنی بہن کو دیں اور یہی بہتر ہے۔

اور اگر انہوں نے خاص اپنے لیے تجارت شروع نہ کی بلکہ سب کی نیت سے اور دوکان از نام بکر اینڈ سنس کھولنا یہی بتاتا ہے کہ انہوں نے اسے خاص اپنے لیے نہیں کھولا ہے بلکہ جیسا مال مشترک ہے ایسے ہی دوکان بھی مشترک رکھی ہے اور سوال کے یہ لفظ کہ اب وہ فرم سے علاحدہ ہونا چاہتی ہے یہی بتاتے ہیں کہ وہ اور شرکا سب اسے شریک فرم سمجھتے رہے ہیں تو اس صورت میں بکر کی پوتی آج تک کے ربح کی بھی مستحق ہے مگر جب کہ سنس میں لغتاً وعرفاً لڑکے ہی آتے ہوں، لڑکیاں اس کے نیچے نہ آتی ہوں، اور لڑکے اس کے مدعی ہوں کہ انہوں نے دوکان خاص اپنے لیے کی اس میں لڑکی کا کوئی حصہ نہیں رکھا۔

عقود الدریہ میں ہے:

”سئل في اخوة خمسة تلقوا تركة عن أبيهم، فأخذوا في الاكتساب والعمل فيها جملة كل علىٰ قدر استطاعة في مدة معلومة وحصل ربح في المدة وورد على الشركة عزامة دفعوها من المال فهل تكون الشركة؟ وما حصلوا بالاكتساب بينهم سوية وإن اختلفوا في العمل والراي كثرة وصواباً۔ (الجواب) نعم، إذ كل واحد منهم يعمل لنفسه واخوته على وجه الشركة.“(۱)

ترجمہ: ایسے پانچ بھائیوں کے بارے میں سوال ہوا جنھوں نے اپنے باپ کا ترکہ پایا اور سب نے مل کر ایک زمانے تک حسب استطاعت شرکت میں کام کیا، اس درمیان کچھ نفع بھی ہوا اور شرکت کے کاروبار پر کچھ واجبی حقوق بھی لاگو ہوئے جو اسی مال سے ادا ہوئے۔ تو کیا یہ سب مال وراثت اور اس پر نفع سب کچھ شرکت شمار ہوگا اور جو منفعت اس میں حاصل ہوئی وہ برابر تقسیم ہوگی خواہ کام اور رائے مشورے میں کمی بیشی رہی ہو۔

جواب یہ ہے کہ ہاں اس لیے کہ ہر ایک نے اس میں جو کام کیا وہ اپنے اور بھائیوں کے لیے بطور شرکت ہی کیا۔

---

(۱) [العقود الدرية في تنقيح الفتاوىٰ الحامدية، كتاب الشركة: ۱/۱۸۱]

اسی میں ہے:

”الظاهر أنها شركة ملك لا يجري فيها تفاوت في الربح بل يكون ما في أيديهم بينهم سوية كمامر ، وهذه المسألة تقع كثيراً خصوصاً في أهل القرىٰ حيث يموت الميت منهم وتبقىٰ تركته بين أيدي ورثته بلا قسمة يعملون فيها وربما تعددت الأموات وهم علىٰ ذلك وقد يتوهم أنها شركة مفاوضة وذلك باطل.“(۱)

ترجمہ: ظاہر یہی ہے کہ یہ شرکت ملک ہے جس کے نفع میں فرق نہیں کیا جاتا بلکہ جو کچھ ان کے ہاتھ میں ہے وہ سب کا ہے برابر۔ کمامر۔ یہ مسئلہ بہت زیادہ پیش آتا ہے خاص طور پر دیہات میں کہ جب کسی کا انتقال ہوتا ہے تو اس کا ترکہ بغیر تقسیم ورثہ کے ہاتھ میں رہتا ہے اور وہ اس میں کام کرتے رہتے ہیں، بسا اوقات تو وارثین میں دو چار موتیں واقع ہو جاتی ہیں مگر وہ اسی حال پر رہتے ہیں۔ یہ بھی وہم ہوتا ہے کہ یہ شرکت کا مفاوضہ ہے، مگر یہ وہم باطل ہے۔

ردالمحتار میں ہے:

”ما يقع كثيراً في الفلاحين ونحوهم أن أحدهم يموت فتقوم أولاده علىٰ تركته بلا قسمة، ويعملون فيها من حرث وزراعة وبيع و شراء واستدانة ونحو ذلك،وتارة يكون كبيرهم هو الذي يتولى مهماتهم ويعملون عنده بأمره وكل ذلك۔ علىٰ وجه الإطلاق والتفويض،لكن بلا تصريح بلفظ المفاوضة ولا بيان جميع مقتضياتها ولا شك أن هذه ليست شركة مفاوضة،بل هي شركة ملك۔ فإذا كان سعيهم واحداً ولم يتميز ما حصله كل واحد منهم بعمله يكون ما جمعوه مشتركاً بينهم بالسوية وإن اختلفوا في العمل والراي أي : كثرة وصواباً الخ.“(۲)

کاشت کاروں میں اکثر یہ صورت پیش آتی ہے کہ جب کوئی انتقال کر جاتا ہے تو اس کی اولاد کے پاس اس کا ترکہ بلا تقسیم موجود رہتا ہے اور وہ اس میں کھیتی، بیع وشرا اور استدانہ (قرض لینا) وغیرہ کرتے ہیں، اور کبھی ان میں کا بڑا تمام اہم امور کا ذمہ دار ہو جاتا ہے، اور بقیہ لوگ اس کے پاس اسی کے حکم سے کام کاج کرتے ہیں، اور یہ سب کچھ بہ طور اطلاق واختیار ہوتا ہے لیکن لفظ مفاوضہ کی صراحت نہیں ہوتی

---

(۱) [العقود الدرية في تنقيح الفتاوىٰ الحامدية ، كتاب الشركة:۱/۱۸۲]

(۲) [ردالمحتار، كتاب الشركة مطلب فيما يقع كثيراً في الفلاحين:۶/۳۷۲]

ہے، اور نہ تمام مقتضیات کی تفصیل، اور اس میں کوئی کلام نہیں کہ یہ شرکت مفاوضہ نہیں بلکہ شرکت ملک ہے۔ تو جب ان کی سعی ودوڑ دھوپ ایک اور ان میں سے ہر ایک نے اپنے عمل سے جو کچھ حاصل کیا اس میں تمیز بھی نہیں ہوسکتی تو اب تمام جمع شدہ مال ان کے درمیان برابر برابر مشترک ہوگا، اگرچہ عمل ورائے میں کثرت وصواب کے اعتبار سے اختلاف ہو۔ (مترجم)

تنقیح حامدیہ فتاویٰ رحیمیہ سے ہے:

"سئل عن مال مشترك بين أيتام وأمهم استربحه الوصي للأيتام هل يستحق الأم ربح نصيبها أو لا، أجاب لا تستحق الخ."(۱)

ایسے مال کے بارے میں مسئلہ پوچھا گیا جو یتیموں اور ان کی ماں کے درمیان مشترک ہے، وصی نے یتیموں کے لیے نفع کا مطالبہ کیا تو ماں اپنے حصہ کے نفع کی مستحق ہوگی یا نہیں؟ جواب دیا: مستحق نہیں ہوگی۔ (مترجم)

فتاویٰ غیاثیہ پھر فتاویٰ ہندیہ میں فرمایا: "لو تصرف أحد الورثة في التركة المشتركة وربح فالربح للمتصرف وحده."(۲)

اگر کسی ایک وارث نے ترکہ میں تصرف کر کے فائدہ اٹھایا تو نفع تنہا متصرف کے لیے ہوگا۔ (مترجم)

فتاویٰ خیریہ میں ہے: "سئل في رجل آجر الخ."

رجل آجر (نوکر رکھنے والا، خدمت لینے والا مرد) کے بارے میں سوال ہوا۔ (مترجم)

قنیہ پھر عقود میں ہے: "قيل لهٗ وهل يلزم الغاصب الأجر لمن لهٗ الدار فكتب لا، ولٰكن يرد ما قبض على الما لك ،وهو الأولىٰ۔ ثم سئل أيلزم المسمىٰ للمالك أم للعاقد فقال: للعاقد، ولا يطيب لهٗ بل يردهٗ على المالك ، وعن أبي يوسف يتصدق بـه اه قال شيخنا قدس سرهٗ فى حاشية على العقود : قد صرحوا بأن عليه أمرين إما يرد على المالك أو يتصدق علىٰ الفقرا لخ"(۳)

---

(۱) [العقود الدرية، كتاب الشركة: ۱/۱۸۳]

(۱) [الفتاویٰ الهندية مع الخانيه: ۲/۳۴۶]

(۳) [العقود الدرية في تنقيح الفتاویٰ الحامدية: ۱/۱۸۳]

ان سے کہا گیا: کیا غاصب کے ذمہ مکان مالک کو اجرت دینا لازم ہے؟۔ تو آپ نے لکھا: نہیں، لیکن جس چیز پر قبضہ کر چکا تھا مالک کو واپس کردے، یہی بہتر ہے، پھر سوال ہوا: کیا مسمیٰ مالک کو دینا ہوگا یا عاقد کو؟ فرمایا: عاقد کو۔ اور وہ اس کے لیے جائز نہیں، بلکہ مالک کو لوٹا دے، امام ابو یوسف رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں: اس کا صدقہ کردے۔ اھ۔ ہمارے شیخ قدس سرہ نے حاشیہ علی العقود میں فرمایا: علمانے صراحت فرمائی ہے کہ: اس پر دو چیزوں میں سے ایک لازم ہے، یا تو مالک کو لوٹا دے یا پھر فقرا پر صدقہ کردے۔ (مترجم)

اور اگر لڑکوں نے کوئی خاص نیت نہ کی تھی نہ یہ کہ خاص اپنے لئے اسے کھولا نہ یہ کہ لڑکی کے لیے شریک نے شرکت کی بھی نیت نہیں کی بلکہ بے نیت خاص کام شروع کردیا اور لڑکی سے اجازت نہ لی تو اس صورت میں بھی ربح لڑکوں کا ہے اس میں لڑکی کا کچھ استحقاق نہیں۔ ہاں اس پر رد اولیٰ ہے۔

علامہ شامی نے عقود الدریہ میں بعد عبارت تاتارخانیہ وفتاویٰ رحیمیہ فرمایا:

"أقول أيضاً ويظهر من هذا و مما قبلهُ الخ هذا ما يظهر من هذه العبارات، والعلم بالحق عند ربي الواجب بالذات، وهو تعالىٰ أعلم وعلمه أحكم۔"(۱)

میں کہتا ہوں: یہ اور گزشتہ عبارت سے ظاہر ہوتا ہے الخ۔ یہ ان عبارات سے ظاہر ہے اور صحیح اور حق کا علم میرے پروردگار واجب بالذات کے پاس ہے، وہی زیادہ بہتر جاننے ہے، اسی کا علم زیادہ درست ہے۔ (مترجم)

## بیوی کی بدکاری وراثت سے محروم نہیں کرتی

**مسئلہ:** (۲)

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

۲۱ جمادی الاخریٰ ۵۲ھ

سوال:۔ مسماۃ ہندہ اپنے شوہر کے انتقال کے بعد مرتکبۂ زنا ہوئی۔ آیا بایں صورت وہ محرومۃ الارث والمہر عندالشرع قرار پائے گی یا نہیں حالانکہ زانیہ منکوحہ کے لئے فطرت اسلام کا پاداشی حکم رجم ہے ساتھ ہی اس کے حکومت حاضرہ بہ ہزار بدکرداری استحقاق ارث ومہر کے لئے نافذہ قانون ہے۔

---

(۱) [العقود الدرية في تنقيح الفتاوىٰ الحامدية: ۱/۱۸۳]

بینوا ما هو الصواب بالدلیل والکتاب۔

از گورکھپور محلہ کہنہ گورکھپور مرسلہ مولوی الفت علی صاحب قادری برکاتی رضوی مصطفوی سلمہٗ

**الجواب**

بدکرداری ارث سے محروم نہیں کرتی۔ ورنہ صرف وہی ترکہ پاتا جو ایسا متقی ہوتا جس سے کبھی کوئی گناہ سرزد نہ ہوتا۔ کفر تو ایسی چیز ہے کہ اس سے حکما رشتہ منقطع ہو جاتا ہے اور یوں ہی ارث سے محرومی ہو جاتی ہے۔ بیشک زنائے محصنہ کے لئے رجم ہے۔ اگر رجم ہوتی اور اس سے مرجاتی تو شوہر کی زندگی میں مرنے سے شوہر کا ترکہ نہ پاتی کہ ترکہ تو شوہر کے بعد ہوگا اور وہ شوہر کے سامنے مرگئی۔ مگر جبکہ یہاں اسے سزائے رجم نہیں دی جاسکتی، وہ زندہ ہے اور شوہر مرگیا۔ تو چونکہ کوئی گناہ ارث سے محروم نہیں کرتا، زنا بھی محرومی ارث کا سبب نہ ہوگا۔ لہٰذا ترکہ کی مستحق ہے اور مہر وہ تو بہرحال عورت کا دیا ہی جائے گا اگرچہ شوہر کی زندگی میں مرے۔ خود یا رجم سے۔ وهذا كله ظاهر واللہ تعالیٰ اعلم

الجواب صحیح۔ واللہ تعالی اعلم۔ فقیر امجد علی عفی عنہ

## والد کسی بچے کو عاق کردے تو بھی وہ وارث ہوگا

(۳) **مسئلہ:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

زید کے والد نے بوجہ مطیع نہ ہونے کے عاق نامہ لکھ دیا کہ میری جائداد سے کوئی تعلق نہیں۔ تو کیا شرعا عاق نامہ معتبر ہے اور زید بعد والد کے جائداد کا وارث ہوگا یا نہیں؟

ازآنولہ ضلع بریلی مسئولہ از مولوی عبداللطیف صاحب ۲۴ مارچ ۱۹۳۴ء

**الجواب**

ضرور وارث ہوگا اگرچہ ہزار عاق نامے لکھ دے، عقوق سے وارث غیر وارث نہیں ہو جاتا اور عاق کردینا کوئی چیز نہیں۔ جو عاق ہے وہ عاق نامہ لکھنے سے عاق نہیں پہلے ہی سے عاق ہے۔ عاق نامہ لکھے یا نہ لکھے عقوق سخت گناہ ہے مگر گناہ کے سبب سے وراثت سے محروم نہیں ہوسکتا۔ واللہ تعالی اعلم

## عورت شوہر کو بغیر کسی صراحت کے روپیہ پیسہ دے تو بظاہر وہ ہبہ ہے

(۴) **مسئلہ:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

زید کی منکوحہ نے اپنے ذاتی مال سے مبلغ ایک ہزار روپیہ بلا شرط اپنے شوہر زید کو دئے اور یہ کہا کہ یہ رقم لے لو اور جو تمہاری سمجھ میں آئے کرو تمہیں اختیار ہے۔ چنانچہ زید نے وہ رقم لے لی اور تقریباً دو سال بعد زید نے ایک تجارت شروع کی جس میں اپنے روپیہ کے ساتھ یہ روپیہ لگا دئے۔ آٹھ ماہ تک کاروبار کرنے کے بعد دوکان میں آگ لگ گئی جس سے بہت نقصان پہنچا۔ زید کا فرم تقریباً آٹھ ہزار روپیہ کا مقروض ہو گیا لیکن زید نے پھر بازار سے مال قرض لے کر تجارت کو جاری کر دیا اور محنت کر کے تھوڑے عرصہ میں بازار کا کل قرضہ ادا کر دیا۔ بفضلہ اب تک وہ فرم کامیابی کے ساتھ جاری ہے۔ اب زید کی منکوحہ کا انتقال ہو گیا ورثہ میں صرف ماں اور شوہر ہے۔ ماں کا مطالبہ ہے کہ متوفیہ نے جو روپیہ زید کو دیا تھا اس میں شرعاً اب میرا بھی حصہ ہے۔ لہذا دریافت طلب امر یہ ہے کہ متوفی اس رقم کی مالک تھی یا نہیں۔ اس طرح بلا شرط دے دینے سے ہبہ ہوتا ہے یا نہیں اور آگ لگنے کے بعد جو حق رہتا ہے یا نہیں؟

مرسلہ شیخ محمد عبدالقیوم کٹرہ پختہ کوچہ چاہ آنولہ ربیع الآخر ۵۴ھ

## الجواب

عورت نے اگر روپیہ بہ نیت ہبہ دیا تھا تو وہ زید کا ہو گیا۔ اگر بطور قرض دیا تھا تو زید اس کا مقروض ہے عورت کے انتقال کے بعد اس کے ورثہ کا ہے جس میں زید بھی ہے۔ عورت جب مر چکی ہے اس کا بیان ہو نہیں سکتا جس سے معلوم ہو اس نے کس نیت سے دیا۔ دونوں باتیں ممکن ہوا کرتی ہیں۔ عورتیں ہبۃً تو اپنے شوہر کو روپیہ پیسے دیتی ہیں اور قرضاً بھی بلکہ تجارت کے لئے بھی جس میں شوہر بطور مضارب ہوتا ہے یا محض کارکن۔ عورت نے جس نیت سے وہ روپیہ دیا ضرور اس کے آثار ظاہر ہوں گے۔ اس عرصہ میں مرحومہ نے جو کچھ اس روپیہ کی بابت کہا کیا ہو اس سے اس کی نیت کا حال معلوم ہو، اس نیت ہی پر حکم ہو گا اگر خاموش ہی مر گئی تو اس صورت میں ظاہر یہی ہے کہ اس نے ہبہ کیا۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## لڑکیوں کو میراث سے محروم کرنا گناہ ہے

**(۵) مسئلہ:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

زید نے جب کعبہ شریف جانے کا ارادہ کیا تو اس نے اپنی جائداد کا انتظام اس طرح کیا۔ لڑکیوں کو حصہ نہیں دیا جو کچھ جائداد تھی لڑکوں کے نام تقسیم کر دی اور بیوی کو اس کا حق سمجھ کر کچھ جائداد کا مالک بنا دیا۔ لڑکیوں کو اس خیال سے محروم رکھا کہ اگر میں مکہ معظمہ سے واپس نہیں آیا یا میری زندگی نے وفا نہیں کی

تو قانون شرع محمدی سے لڑکیوں کو بھی پہنچ جائے گی اور میں لڑکوں اور بیوی کو لکھ جاؤں گا تو ہماری مہربان گورنمنٹ کے قانون کی رو سے میرے بچے قانون اسلام کی زد اور تباہی سے محفوظ رہیں گے اور پھر لڑکیوں کے بنائے کچھ نہ ہوگا۔ اس خیال سے جائداد کو تقسیم کرنے والا کس سزائے شرعی کا مرتکب ہے یا جزا کا مستحق جس جزا اور سزا کا مستحق ہے صاف صاف تحریر فرمائیں؟ بینوا توجروا

از فتح گنج غربی اللہ بخش صاحب ۲۹ شعبان

**الجواب**

وہ شخص جس نے لڑکیوں کو میراث سے محروم کیا وہ بھی ایسا گنہ گار ہوا کہ بعض علما نے اسے کبیرہ تک فرمایا۔

حدیث میں ہے:

((من فر من میراث وارثه قطع اللّٰه میراثه من الجنة یوم القیامة))(۱)

جو اپنے وارث کی میراث سے بھاگے اللہ تعالیٰ روز قیامت جنت سے اس کی میراث قطع فرمادے گا۔ (مترجم)

امام نووی تیسیر شرح جامع صغیر میں زیر حدیث مذکور فرماتے ہیں:

"أفادہٗ عنه أن حرمان الوارث حرام وعده بعضهم من الکبائر ـ واللّٰه تعالی اعلم۔" (۲)

اس سے یہ بات معلوم ہوئی کہ وارث کو وراثت سے محروم کرنا حرام ہے، اور بعض علما نے اسے گناہ کبیرہ میں شمار کیا ہے۔ (مترجم)

## مرتدہ عورت مہر کی حق دار ہے ترکہ کی نہیں

(۶) **مسئلہ:**

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

زید اہل سنت والجماعت اور زید کی شادی عورت اہل سنت والجماعت سے ہوئی۔ بعدہٗ کچھ عرصہ

---

(۱) [سنن ابن ماجه، کتاب الوصایا، باب الحیف في الوصیة، حدیث: ۲۷۰۳-۳/۱۹۶]

(۲) [التیسیر بشرح الجامع الصغیر، حرف المیم: ۲/۴۳۳]

قریباً دس سال کے عورت مذکور قادیانی ہوگئی اور ہے۔اب قریباً دو سال بعد زید کا انتقال ہوگیا۔اب عورت مذکور مہر اور ترکہ پانے کی مستحق ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

از شہر بریلی محلہ کٹ کوئیاں مسئولہ عبدالحمید خاں مورخہ ۹ رمضان المکرم ۱۳۵۵ھ

**الجواب**

مرتدہ مذکورہ مہر پائے گی ''فإنه لا يسقط بالارتداد بعد التاكيد'' ترکہ نہ پائے گی کہ مرتدہ مسلم کی وارث نہیں اگرچہ آج کل مفتیٰ بہ یہی قول ہے کہ وہ ارتداد کے سبب نکاح سے نہ نکلی بدستور زوجہ رہی مگر میراث نہ پائے گی۔یہاں بقائے نکاح موجب توارث نہیں جیسے فتاوی ہندیہ میں اس صورت میں کہ دونوں معاً مرتد ہوں نکاح باقی مانتے ہوئے یہی فرمایا کہ مرتدہ شوہر کی وارث نہیں۔

''إن ارتد الزوجان معاً ثم ولدت منه ثم مات المرتد فلا ميراث لها منه وإن بقي النكاح بينهما ۔والله تعالى اعلم۔''(۱)

اگر زوجین معاً مرتد ہوجائیں پھر مرتد شوہر کی موت ہوجائے تو مرتدہ شوہر کی وارث نہیں ہوگی،اگرچہ دونوں میں نکاح باقی تھا۔اللہ زیادہ بہتر جاننے والا ہے۔(مترجم)

## گناہ کا اظہار بھی گناہ ہے

**(۷) مسئلہ:**

کیا فرماتے ہیں علمائے کرام مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ..

کوئی شخص زنا یا اور کوئی گناہ کر کے واپس آرہا ہو اور راستہ میں دوسرا شخص اس سے دریافت کرے کہ تم کہاں سے آرہے ہو یا کیا کر کے آرہے ہو تو ایسی صورت میں گناہ کے چھپانے کے لیے جھوٹ بولنا جائز ہوگا یا نہیں۔کسی دوسرے شخص کے گناہ کو چھپانے کے لیے جھوٹ بولنا جائز ہوگا یا نہیں۔بینوا توجروا

۳۱/اگست ۱۹۵۸ء

**الجواب**

چھپے گناہ کا اظہار بھی گناہ ہے اور جھوٹ بھی ایسا ہی ہے،اس کے جواب میں ایسی بات کہی جو نہ اقرار گناہ ہو نہ جھوٹ،مثلاً تمہیں کیا مطلب،کہیں سے آرہے ہیں،کیوں پوچھتے ہیں کہ کیا کر کے آرہے

---

(۱)[الفتاویٰ الهندية، كتاب الفرائض الباب السادس في ميراث اهل الكفر:٦/٥٦٦]

ہیں۔ کسی موقع پر اپنے یا دوسرے مسلمان کے لیے دروغ مصلحت آمیز کو حضرت سعدی نے راستی فتنہ انگیز سے بہتر فرمایا مگر حتی الامکان دروغ سے بچے۔ واللہ تعالیٰ اعلم ۱۴ر صفر المظفر ۱۳۷۸ھ

## تلک لگانے اور کلمہ کفر سے تجدید نکاح لازم

**مسئلہ:** (۸)

کیا فرماتے ہیں علمائے کرام مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

چند مسلمان باجا بجانے کے لیے غیر مسلم کے یہاں گئے وہاں ان کے تلک یعنی ٹیکہ لگا دیا گیا، ان لوگوں نے مجبوراً اس کو لگوالیا کہ اگر منع کر دیا تو ہماری رقم وصول نہیں ہوگی یا پھر ہمارا یہ کام بند ہو جائے گا، کیوں کہ اس کے علاوہ کوئی دوسرا کام یاد نہیں ہے۔ تلک لگوانے کے بعد فوراً ان لوگوں کے لیے شرع شریف کیا حکم فرماتا ہے۔ ۱۳ر فروری ۱۹۶۰ء

**الجواب**

ان لوگوں پر توبہ لازم ہے، پھر سے کلمہ اسلام پڑھیں، تجدید ایمان کریں اور جو بیوی رکھتا ہو وہ اس سے پھر جدید نکاح کرے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ:** (۹)

کیا فرماتے ہیں علمائے کرام مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ...

زید یہ بیان کر رہا تھا کے بڑے بھائی پاکستان چلے گئے تھے، اب وہ ہندوستان چلے آئے میں ، ہندوستان میں مستقل ہونے کا مقدمہ ہو رہا ہے اور بہت سے کیس ان کے خارج بھی ہو چکے، اب پھر اپیل کی ہے اور میں نماز پڑھ کر خدا سے عاجزی کے ساتھ بہت دعا کرتا ہوں اور بزرگان دین کے مزاروں پر جا کر دعا کرتا ہوں، لہذا اگر میری دعا کا کچھ اثر نہ ہوا اور میرے بھائی یہاں مستقل نہیں ہوئے اور پاکستان چلے گئے تو میں اسی دن ہندو ہو جاؤں گا، زید نے الفاظ ہندو ہونے کا دل سے نہیں کہا تھا، بھائی کی پریشانی پر جذبہ میں آ کر یہ کہہ دیا تھا۔ لہذا اب زید کے لیے شرع شریف کیا حکم صادر فرماتا ہے۔

۱۲ر جون ۱۹۶۸

**الجواب**

زید پر توبہ، تجدید ایمان، اور تجدید نکاح (اگر بی بی رکھتا ہو) فرض ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم